صلیب کو اور حضرت عیسی کی تصویر کو پوجتے تھے اور کم سے کم یہ کہ تثلیث کے قائل تھے تو کیونکر اون کو خدا پرست اور موحد مسلمان یا مومن خیال کیا جا سکتا ہے مگر انمین سے کسی بات کا ثبوت نہین ہے - اوس زمانہ کے عیسائیون مین عقائد مذہبی بہت کم قرار پائے تھے اور مجھکو عیسائی مذہب کی اکلزیاسٹیکل ہسٹری پر غور کرنیسے نہایت شبہ ہے کہ جو عقائد بعد عیسائی ہو جانے قسطنطین کے رومی اور یونانی چرچ مین قائم ہو گئے وہی عقائد عام طور پر اوس زمانہ کے تمام عیسائیون کے تھے ÷

دقیوس ہی کے زمانہ کے قریب جس زمانہ مین اصحاب کہف کا ہونا تسلیم کیا گیا ہے ایک فرقہ تھا جسکا ابو الفرج[1] عیسائی مالطہیائی نے اپنی تاریخ مین ذکر کیا ہے کہ وہ اقانیم ثلاثہ باپ اور بیٹے اور روح قدس کو نہین تسلیم کرتا تھا بلکہ وجود اور کلمہ اور حیات کو اقانیم ثلاثہ جانتا تھا اور کہتا تھا کہ ان اقانیم سے کوئی زیادتی ذات باری پر نہین ہوتی بلکہ یہ صفات اعتباری ہین کوئی شئی اون کا مسمی موجود فی الخارج نہین ہے اور کہتا تھا کہ ذات باری موجود ہے لا بوجودٍ اور حکیم ہے لا بحکمةٍ اور حی ہے لا بحیواة اور انبیذو قلس کا بھی یہی مذہب تھا اسکے بعد مصنف مذکور لکھتا ہے کہ اسی مذہب کو ایک گروہ مسلمانون نے جو صفات کے نفی کرنیوالے ہین (یعنی صفات باری سے کچھہ زیادتی ذات باری پر نہین سمجھتے) اختیار کیا ہے ÷

اسی زمانہ کے قریب[2] ایک فرقہ فولی الشمیشاطی کا پیرو تھا جو کہتا تھا کہ تمام معلولات باری تعالی کے ارادے ہین اور اوسکا کوئی معلول ذاتی نہین ہے اور اسی لئے

[1] عالوس — في هذا الزمان ظهر في مدينة ... رجل اسمه سابيليوس وقال ان الاقانيم الثلاثة هي الوجود والكلمة والحياة ليست معان زائدة على ذات الله تعالى بل هي صفات اعتبارات لا مسمى لها في الخارج لان الباري تعالى موجود لا بوجود وحكيم لا بحكمة وحي لا بحياة وهذا مذهب انبيذقليس ... ثم انتحله فرقة من علماء الاسلامية النفاة للصفات — مختصر الدول لابي الفرج

[2] عالوس الثاني في هذا الزمان ظهر من المبتدعة فولي الشميشاطي وكان يقول ان جميع معلولات الله تعالى ارادية وليس له معلول ذاتي البتة ولذلك لم يلد ولم يولد وهذا ... ولا ابنا ولا روحا ... ظاهر المذهب و ... ۲

وہ لم یلد ولم یولد ہے اور اِس لئے مسیح نہ کلمۃ اللہ ہے اور نہ جسطرح کہ ظاہر مذہب عیسائی مین ہے وہ کواری سے پیدا ہوا ہی ❊

پس جبکہ اوس زمانہ کے عقائد و مذہب کا یہ حال تھا تو ہرگز نہین کہا جا سکتا کہ اصحاب کہف تثلیث کے قائل تھے بلکہ مسلمانون کو جو قرآن مجید کو برحق سمجھتے ہین اس بات کے یقین کرنیکے لئے کہ اصحاب کہف عیسائی اور موحد خدا کو واحد اور حضرت عیسیٰ کو پیغمبر برحق مانتے تھے ثبوت کافی ہے - فھم کانوا مومنین مسلمین موحدین قائلین بان لا الہ الا اللہ عیسی رسول اللہ +

## اصحاب کہف کا قصہ یعنے وہ واقعات جو اونپر گزرے

مذکورۂ بالا حالات سے ظاہر ہے کہ اصحاب کہف تاریخی اشخاص ہین فرضی قرار دئے ہوئے نہین ہین - اسمین کچھ شک نہین کہ جو سیدھے سادھے واقعی حالات اونپر گذرے تھے اونمین بہت لغو اور بیہودہ اور خلاف قیاس باتین اور عجائبات شامل کر لئے گئے ہین اور یہ ایک معمولی بات ہے کہ نیک اور بزرگ لوگون پر جو ظلم اور سختی ظالمون کے ہاتھہ سے گزر جاتی ہے بعد کو اونکی نسبت بہت سی زائد اور عجیب باتین بڑھا دیجاتی ہین اسی طرح اصحاب کہف پر جو حالات اور واقعات گذرے اونکو بطور تعجب انگیز کہانی کے بنا لیا ہے اور بی سر و پا اور محض بیہودہ روایتین مشہور ہوگئی ہین ہمارا کام یہ ہے کہ اون روایتون مین سے جو قابل طمانیت ہین اونپر لحاظ کرکے صحیح قصہ اصحاب کہف کا اول بیان کرین اور پھر قرآن مجید کی آیتون سے تطبیق دیکر دکھلاوین

کہ کس قدر قصہ اوسمین کا قرآن مجید مین بیان ہوا ہے اور مفسرین کو جو اوس قصہ کے
بیان مین اور آیتون کی تفسیر مین دہوکا ہوا ہے حتی المقدور اوسکو ظاہر کرین +

ابو الفرج[1] مسیحی نے اپنی تاریخ مختصر دول مین اور اسمعیل[2] ابو الفدا نے اپنی تاریخ
مین لکھا ہے کہ غوردیانوس رومی قیصر عیسائی ہوگیا تھا اور عیسائیون پر مہربانی کرتا
تھا اوسپر دقیوس نے جسکو دقیانوس بھی کہتے ہین اور جو بت پرست اور عیسائیون
کا دشمن تھا چڑھائی کی اور سنہ ۲۳۹ سکندری مین اوسکو مار ڈالا اور خود بادشاہ ہوا
اور عیسائیون کو قتل کرنا یا بت پرستی پر مجبور کرنا شروع کیا +

اوسی کے عہد[3] مین اصحاب کہف عیسوی مذہب پر تھے اونکے عیسائی ہوجانیکی
مختلف کہانیان مشہور ہین جنکی نسبت ہمکو بحث کرنا محض فضول معلوم ہوتا ہے
وہ کسی طرح عیسائی ہوئے ہون اس امر کا مسلم ہونا کہ وہ عیسائی تھے اونکے
اصلی واقعات کے بتانیکو کافی ہے +

تمام[4] روایتین اور تاریخین اس بات پر متفق ہین کہ اوس ظالم بادشاہ نے
اون لوگون کو جو تعداد مین اوس وقت چھہ تھے بلایا اور مذہب عیسوی چھوڑنے
اور بت پرستی کرنیکو کہا مگر اون سب نے انکار کیا اوسپر بادشاہ نے اونکو مہلت
دی اور اوس مہلت مین وہ شہر سے بھاگے اور ایک چرواہا معہ کتے کے اونکے

ساتھہ ہولیا اور وہ سب ایک پہاڑ کی کھوہ مین جو شہر افسوس سے کچھہ فاصلہ پر تھے جاکر چھپ رہے ہا +

یہانتک روایتون مین چندان اختلاف نہین ہے لیکن اِسکے بعد کے واقعات مین اختلاف شروع ہوتا ہے یعنی پہاڑ کی کھوہ مین چھپنے کے بعد اونہون نے اپنے ساتھیون مین سے ایک شخص کو شہر بہیجا کہ چُپکے سے کھانا خرید لاوے اکثر مورخین اور اہل تفاسیر نے لکھا ہے کہ وہ لوگ پہاڑ کی کھوہ مین جاکر سو رہے اور زمانہ دراز تین سو یا تین سو نو برس سونیکے بعد جب اوٹھے تو انہون نے ایک شخص کو کھانا خریدنے کو شہر مین بھیجا - بعض مورخین نے پہلی دفعہ اوسی دن جب وہ کھوہ مین گئے ایک شخص کو کھانا خریدنیکو بھیجنا اور پہر دوسری دفعہ کئی سو برس سو کر اُٹھنے کے بعد ایک شخص کا بھیجنا لکھا ہے جو محض غلط ہے اور صرف بنایا ہوا قصہ ہے اونپر پہاڑ کی کھوہ مین سوتے ہونیکے خیال سے یہ قصہ گڑھ لیا گیا ہے مگر اصلیت اسکی جیسے کہ محققانہ نظر سے پائی جاتی ہے صرف اِس قدر ہے -

کہ وہ لوگ رات کے وقت شہر سے بھاگے تھے جیسے کہ قزوینی نے لکھا ہے کہ "اُنہون نے رات کو بھاگنے کا قصد کیا جب رات کا اندھیرا ہو گیا تو ہر ایک شخص اپنے گھر سے کچھہ مال لیکر چل کھڑا ہوا" -

صبح ہوتے وقت وہ لوگ پہاڑ کی کھوہ پر پہونچے جیسا کہ قزوینی نے بھی لکھا ہے پس وہ کھوہ مین گئے رات کے جاگے رستہ چلے تھکے ہوئے تھے کھوہ مین جہان

بالکل اندہیرا تھا سوئے ہے - کچھ شبہ نہین ہوسکتا کہ دو تین پہر سونیکے بعد وہ اُٹھے
اور آپس مین پوچھنے لگے کہ ہم کتنی دیر سوئے کسی نے کہا دن بہر کسی نے کہا کچھ کم کیونکہ
کھوہ کی اندہیری مین وہ دن کا اندازہ ٹھیک ٹھیک نہین کر سکتے تھے-

جب وہ اوٹھے تو اونہون نے اپنے ساتھیون مین سے ایک شخص کو کھانا لانیکو
بھیجا قزوینی[1] نے صاف لکھا ہے کہ جسدن وہ کھوہ مین گئے اوسی دن اونہون نے
کھانا لینے کو بھیجا تھا- تفسیر معالم التنزیل[2] مین بھی محمد بن اسحق کی روایت سے لکھا ہے
کہ جب وہ کھوہ مین گئے تو تملیخا اونکے لئے شہر سے کھانا خرید لایا کرتا تھا اور چند روز
تک جسکی تعداد نہین بیان کی مگر معلوم ہوتا ہے کہ دو تین روز تک یعنی دقیانوس کے
دوبارہ شہر مین آنے تک اِسی طرح خرید کر لاتا رہا-

جب وہ بادشاہ جو اونکو مہلت دیکر شہر سے باہر چلا گیا تھا پہر شہر مین آیا جیساکہ
قزوینی[3] نے بالتصریح بیان کیا ہے تو اوسکو معلوم ہوا کہ وہ لوگ شہر سے بھاگ گئے
ہین اوسنے اونکی تلاش شروع کی اور پہاڑ کی کھوہ مین اونکا پتا لگا اور اوس نے
پہاڑ کی کھوہ کا موہنہ بند کروا دیا تاکہ وہ اوسی مین بہوکے پیاسے مر رہین —
تفسیر معالم التنزیل[4] مین محمد بن اسحق کی روایت مین بھی بالتصریح یہ امر مذکور ہے-
اسمین کچھ شک نہین ہے کہ پہاڑ کی کھوہ کا موہنہ بند ہونیکے بعد وہ وہین بند
ہوگئے اور وہین مر رہگئے اگرچہ بعض مورخون اور مفسرون نے لکھا ہے کہ کھوہ مین
پڑے سوتے ہین یعنی مرے نہین ہین اور معالم التنزیل[5] مین لکھا ہے کہ خدا نے

اونکی روحون کو وفات دی جسطرح سونے مین روحون کو وفات دیتا ہے - مگر اگلے بیان سے اور اون روایتون سے جو بیان ہونگی صاف ثابت ہوگا کہ درحقیقت وہ مر گئے تھے

(۱) اکثر مورخین اور مفسرین اس بات پر متفق ہین کہ اس واقعہ پر ایک زمانہ گزرنیکے بعد اوس کہوہ کا مونہہ کھولا گیا اور اصحاب کہف کا اوس کہوہ مین ہونا معلوم ہوا اور شہر مین اوسکا چرچا ہو گیا اور بادشاہ اور شہر کے تمام لوگ اوس کہوہ مین اونکے دیکھنے کو گئے -

(۲) ابو الفرج مسیحی کی تاریخ کے بموجب یہ زمانہ ساوذوسیوس قیصر الصغیر کی سلطنت کا تہا اور اصحاب کہف کے کہوہ مین جا چھپنے کے دو سو چالیس برس بعد وہ ظاہر ہوئے تھے -

(۳) ابو الفدا اسمعیل بھی اسی بادشاہ کے زمانہ مین اصحاب کہف کا متنبہ ہونا لکھتا ہے - یہ بادشاہ ۷۳۵ سنہ سکندری مین بادشاہ ہوا تھا اور ۷۵۵ سنہ سکندری مین فوت ہوا - اس سبب سے کہ بموجب ابو الفدا کے دقیوس جسکے زمانہ مین اصحاب کہف تھے ۵۴۰ سنہ سکندری مین تھے زمانہ ظاہر ہونے اصحاب کہف کا دو سو برس کے قریب ہوتا ہے نہ دو سو پچاس برس جیسا کہ ابو الفرج نے بیان کیا ہے -

(۴) تاریخ یعقوبی مین اوس بادشاہ کا نام وسیوس لکھا ہے اور صاف لکھا ہے کہ اوسکے زمانہ مین اصحاب کہف جو مر گئے تھے زمانہ طویل کے بعد ظاہر ہوئے - اوسمین مطلق اس بات کا اشارہ نہین ہے کہ وہ سوتے تھے اور اوسکے زمانہ مین جا گے

(۴) في ايام دسيوس الملك ظهر اصحاب الكهف بعد ان كانوا قد ماتوا بعد دهر طويل (تاريخ يعقوبي)

یا مرے ہوئے تھے اور زندہ ہوئے بلکہ صاف لکھا ہے کہ ظاہر ہوئے یعنی اوس کھوہ مین اونکا ہونا معلوم ہوا۔

علاوہ اِسکے جتنی روایتین ہین سب سے یہی امر ماخوذ ہوتا ہے کہ درحقیقت اصحاب کہف جب معلوم ہوئے تو وہ مرے ہوئے تھے اور مرے ہوئے رہے۔

بعض[۵۱] تفسیر کی کتابون مین جیسے تفسیر کبیر و مدارک و بیضاوی ہین یہ تو لکھا ہے کہ جب بادشاہ اور لوگ اونکو دیکھنے اور اونسے ملنے کو گئے تو وہ زندہ ملے بادشاہ کو دعا بھی دی اور پھر فی الفور مر گئے۔

اِس بیان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اون کا زندہ ملنا اور بادشاہ کو دعا دینا ایک سب کہانی ہے ورنہ درحقیقت وہ مرے ہوئے تھے اور طبری اور کامل ابن اثیر اگرچہ اس بات کے قائل ہین کہ وہ زندہ ہوئے مگر جو روایتین بیان کی ہین اونسے صاف پایا جاتا ہے کہ کسی شخص نے جو اونکے دیکھنے کو گئے تھے اونکو زندہ نہین دیکھا۔

طبری[۵۲] کی ایک روایت مین ہے کہ وہ زندہ ہوگئے تھے مگر جب لوگ اونکے دیکھنے کو کہف کے قریب پہونچے تو خدا نے اونکو پھر مردہ کردیا یا پھر سُلادیا اور لوگ اندر جانیسے ڈر گئے اور اندر نہ جا سکے۔

دوسری[۵۳] روایت مین طبری نے لکھا ہے کہ بادشاہ اور لوگ کھوہ مین گئے تو دیکھا کہ صرف اونکے جسم ہین جو کسی طرح بگڑے نہ تھے مگر اونمین ارواح نہ تھی۔

کامل[۵۴] ابن اثیر مین ایک اور بات زیادہ لکھی ہے کہ وہ زندہ تو ہوگئے تھے مگر انہون نے

۵۴ دعوا الله ان یمیتهم ولا یراهم احد ممن جاءهم فماتوا ساعتهم (کامل لابن اثیر)

دعا مانگی کہ خدا اونکو مار ڈالے اور جو لوگ اونکو دیکھنے آئے ہین اونمین سے کوئی اونکو نہ دیکھے پس وہ فی الفور مر گئے۔

اور یہ تمام روایتین اِس بات کی مثبت ہین کہ وہ زندہ نہ تھے اور نہ کسی نے اونکو زندہ دیکھا اصل یہ ہے کہ جب لاشین ایسے مقام پر ہوتی ہین جہان ہوا کا صدمہ نہین پہونچتا اور لاشین اوسی طرح رکھے رکھے راکھہ ہو جاتی ہین تو وہ سوراخ مین سے ایسی ہی معلوم ہوتی ہین کہ گویا پورے مجسم اجسام بلا کسی نقص کے رکھے ہوئے ہین۔ اِسی طرح لوگون نے اونکو دیکھا اور جانا کہ پوری مجسم بلا کسی نقصان کے لاشین رکھی ہین یا وہ لوگ سو رہے ہین۔

۱۸۴۷ء یا ۱۸۴۸ء مین دہلی مین اِسی قسم کا ایک واقعہ گذرا تھا جہان حضرت نظام الدین کی درگاہ ہے وہان بہت پُرانا قبرستان ہے۔ ایک اونچی جگہہ پر ایک چبوترہ تہا اور اوسکے اوپر تین قبرون کے نشان تھے۔ اتفاق سے اوس چبوترہ کی ایک طرف کی دیوار مین سے کچھہ پتھر گر پڑے اور چھید ہو گیا کہ اندر سے قبر دکھائی دینے لگی لوگون نے اوس چھید مین سے جھانکا تو اونکو معلوم ہوا کہ قبر بہت بڑی مثل ایک مربع کوٹھری کے ہے اور تین لاشین بالکل سفید کفن پہنے ہوئے مجسم بلا کسی نقصان کے اونمین رکھی ہوئی ہین۔ اِسکا چرچا ہوا اور بہت آدمی اونکے دیکھنے کو گئے اور سب نے یہی بات بیان کی۔ میرے مخدوم دوست مولوی امام بخش صاحب صہبائی مرحوم کو اِس قسم کی باتون کے دریافت کا بہت شوق تہا وہ خود اون لاشون کے

دیکھنے کو گئے۔ اول انہون نے جہانک کر دیکھا تو اونکو بھی اوسی طرح مجسم اور مسلم لاشین معلوم ہوئین۔ اونکو تعجب ہوا۔ انہون نے دیوار کے دو ایک پتھر اور نکال ڈالے اور اندر گھسے۔ ایک عجیب بات تو یہ دیکھی کہ قبر ایک مربع کوٹھری کی برابر بنی ہوئی تھی اور تین لاشین اوسمین رکھی ہوئی تہین۔ مگر سب بوسیدہ اور راکھہ کے طور پر ہو گئی تھین۔ لیکن جو کہ ہوا کا صدمہ کچھہ نہ تھا تو جہان اونکے ہاتھہ رکھے ہوئے تھے وہین اونکے ہاتھہ کی راکھہ تھی۔ اور جہان سر رکھا تھا وہین سر کی راکھہ تھی۔ جہان پاؤن رکھا ہوا تھا وہین پانون کی راکھہ تھی۔ اور سب کے نشان معلوم ہوتے تھے۔ وہ لاشین کاٹھہ کے تخت پر رکھی گئی تھین۔ وہ تخت بھی بوسیدہ ہو کر اور گل کر زمین کے برابر ہو گیا تھا مگر اوسکے نشان بھی راکھہ مین جدا محسوس ہوتے تھے۔ اونہون نے اونگلی سے چھوا تو معلوم ہوا کہ بالکل راکھہ ہے اور ہڈیون اور راکھہ کے سوا اور کچھہ نہین ہی۔ مگر جب سوراخ مین سے دیکھا جاتا تھا تو وہ تمام نقش جو راکھہ مین قائم تھے بالکل مجسم اور مسلم لاشین معلوم ہوتی تھین۔ تم خیال کرو کہ اگر ہم ایک تصویر کو ایک صندوق مین رکھہ دین اور ایسی حکمت کرین کہ کسی قدر شعاع آفتاب کی اوسمین پہونچی اور اوسکے پہلو مین ایک چھید کر کے اوسکو دیکھین تو وہ تصویر بالکل مجسم معلوم ہوگی۔ پس اس طرح سے اِس قسم کی پرانی لاشین جو کسی پہاڑ کے نل مین سے دیکھی جاتی ہین تو وہ مسلم معلوم ہوتی ہین۔ اسیطرح اصحاب کہف کی لاشون کے دیکھنے والون کو وہ لاشین مجسم معلوم ہوئی ہونگی۔ کیورس مہتس کے مصنف نے لکھا ہے کہ اصحاب کہف کی ہڈیان ایک بڑے پتھر کے بکس مین بند کر کے

مارسیلس کو بھیجی گیئن جواب بھی سائنٹ وکٹر کے گرجا مین دکہائی جاتی ہین - اسکی[۱]
تصدیق تاریخ طبری سے بھی ہوتی ہے - اوسمین لکھا ہے کہ قتادہ نے روایت کی ہے
کہ جب ابن عباس حبیب بن مسلمہ کے ساتھ جہاد پر گئے تو وہ کہف پر گذرے اور
اوسمین کچھہ ہڈیان تھین - ایک شخص نے کہا کہ یہ اصحاف کہف کی ہڈیان ہین - ابن
عباس نے کہا کہ انکی ہڈیان تو تین سو برس سے زیادہ ہوا کہ یہان نہین رہین -

بہرحال جب اوس ظالم بادشاہ نے اوس کہوہ کا مونہہ بند کروا دیا تو یہ بیچارے
اوسمین بند ہو گئے اور مر گئے ایک زمانہ دراز کے بعد خواہ وہ زمانہ دو سو برس کا ہو یا ڈہائی
سو برس کا یا تین سو برس کا یا تین سو نو برس کا کسی شخص نے اوس کہوہ کے موہنہ
کو کہولا جیسا کہ[۲] اکثر روایتون مین بیان ہوا ہے - اسمین بھی کچھہ شک نہین ہو سکتا کہ
اون لوگون کے پاس جو کہوہ مین گئے تھے اوس زمانہ کے سکہ کے روپئے موجود تھے
اور جس شخص نے اوسکا موہنہ کہولا تھا اوس نے وہ روپئے پائے ہونگے اور جب بازار
مین لیگیا لوگون نے چرچا کیا ہوگا کہ اوسنے خزانہ پایا ہے حاکم تک اوسکو پکڑ کر لیگئے ہونگے اور
اوسنے تمام قصہ پہاڑ کی کہوہ مین لاشون کے ہونیکا اور وہان سے روپیہ ملنے کا بیان
کیا ہوگا اوسپر وہان کے حاکم اور شہر کے لوگ اونکے دیکہنے کو آئے اور جانا کہ یہ اون
لوگون کی لاشین ہین جو دقیوس قیصر کے ظلم سے بھاگے تھے -

راویون[۳] اور لوگون نے اس اصلی واقعہ کو اس طرح پر بنا لیا کہ اصحاف کہف
کئی سو برس بعد سونیسے اوٹھے یا مردہ سے زندہ ہو گئے اور انہین مین کا ایک شخص

روپیہ لیکر بازار مین آیا اور چرچا ہوا اور سب لوگ پہاڑ کی کھوہ پر گئے - پہر کسی نے کہا وہ زندہ تھے ایک آدھ بات کہکر مر گئے - کسی نے کہا کہ مسلم بغیر کسی نقصان کے لاشین تھین مگر اوسمین ارواح نہ تھی - ایسے واقعات مین اس قسم کی افواہین اوڑا کرتی ہین، اور رفتہ رفتہ روایتین بنجاتی ہین اور کتابونمین لکھی جاتی ہین اور مذہبی لگاؤ سے لوگ اوسکو مقدس سمجھتے ہین اور معجزہ اور کرامات قرار دیتے ہین -

قرآن مجید مین جسقدر اِس قصہ کا بیان آیا ہے وہ بالکل سیدھا اور صاف ہے بلکہ خدا نے اوس قصہ کو اسی مقصد سے بیان کیا ہے کہ جو غلط باتین اور عجائبات اوس قصہ کے ساتھہ مشہور تھے اونکی غلطی ظاہر ہو یا اونکی تکذیب کیجاوے اور بتا دیا جاوے کہ اصل واقعہ کیا ہی -

مگر افسوس ہے کہ مفسرین نے جنکے کان انہی پُرانی افواہی روایتون سے بھرے ہوئے تھے اور عیسائی بھی اور اونکے سوا عرب اور ایشیا کے لوگ بھی اوس قصہ کو عجائبات یا کرامات اور معجزات کے طور پر بیان کرتے تھے قرآن مجید کی آیتون کی بھی وہی تفسیر کی جس سے خود خدا انکار کرتا تھا - فمثلھم کمثل الذی فسر القول بما لا یرضی قائلہ +

تمام مفسرین کی سوای معتزلہ کے یہ عادت ہے کہ اپنی تفسیرون مین محض بے سند اور افواہی روایتون کو بلا تحقیق لکھتے چلے جاتے ہین اور ذرا بھی تحقیق کی طرف متوجہ نہین ہوتے - علاوہ اِسکے انہون نے یہ طریقہ اختیار کیا ہے کہ جہانتک ہوسکے

ہر ایک سیدھی سادھی بات کو بھی ایک حیرت انگیز طریقہ پر اور عجائبات و کرامات کے نمونہ پر بیان کرین - اوسی عادت کے موافق اصحاب کہف کے قصہ مین بھی عجیب و غریب باتین ملا دی ہین مگر قرآن مجید اون سب کو غلط بتاتا ہی -

اب ہمکو مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قرآن مجید کی اون آیتون کی جو اصحاب کہف کے قصہ سے متعلق ہین تفسیر لکھین اور دکھلائین کہ قرآن مجید مین اونکا قصہ کس قدر اور کس طرح بیان ہوا ہے اور مفسرین اون آیتون کی تفسیر مین کیسے دھوکے مین پڑ گئے ہین - واللہ المستعان ❊



# تفسیر الآیات من القرآن العظیم

## فی قصة

# اصحاب الکهف والرقیم

سب سے اول اِس امر کا تصفیہ کرنا چاہئے کہ اصحاب کہف و رقیم کا ایک ہی گروہ پر اطلاق ہوا ہے یا دو مختلف گروہون پر یعنی جن لوگون پر اصحاب کہف کا اطلاق ہوا ہے اونہین پر رقیم یعنی اصحاب رقیم کا اطلاق ہوا ہے یا اصحاب کہف ایک جدا گروہ تھا اور اصحاب رقیم جدا گروہ۔

جو کچھہ بحث ہو سکتی ہے وہ رقیم کے لفظ پر ہو سکتی ہے بعض[ا] لوگون کا خیال ہے جیسا کہ تفسیر بیضاوی اور اور کتابون مین بھی لکھا ہے کہ اصحاب الرقیم ایک جدا گروہ تھے اور وہ تین شخص تھے کہین جاتے تھے رستہ مین مینھہ آیا ایک پہاڑ کے غار مین ہو بیٹھے اوپر سے پہاڑ گرا اور غار کا مونھہ بند ہو گیا۔ اِن لوگون نے خدا کے سامنے عاجزی کی اور اِس مصیبت سے نکلنے کی دعا مانگی کچھہ عرصہ کے بعد جو پتھر پہاڑ کا اوپر سے پھسل گرا تھا اور جس نے غار کا مونھہ بند کر دیا تھا وہ اور نیچے کو پھسل گیا اور غار کا مونھہ کھل گیا۔

[ا] قیل اصحاب الرقیم قوم آخرون کانوا ثلاثة خرجوا یرتادون لاهلهم فاخذتهم السماء فاووا الی الکهف فانحطت صخرة وسدت بابه فقال احدهم اذکروا ایکم عمل حسنة لعل الله تعالی یرحمنا ببرکته فقال کل واحد منهم بعمله ففرج الله عنهم فخرجوا وقد رفع ذلک نعمان بن بشیر (بیضاوی)

یہ قصہ [1] امام محمد اسمعیل بخاری نے بھی اپنی کتاب صحیح بخاری مین بیان کیا ہے- مگر کچھ شبہ نہین ہوسکتا کہ اس مقام پر لفظ رقیم سے اون لوگون کے قصہ کی طرف اشارہ نہین ہے-

اول تو اس لئے کہ اوس گروہ پر اصحاب الرقیم کا اطلاق نہین ہوا- دوسرے یہ کہ خداتعالی اپنے اِس مقام پر دو گروہ کے قصے نہین بیان کئے بلکہ صرف ایک گروہ کا قصہ بیان کیا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ اصحاب کہف و رقیم ایک ہی گروہ کا لقب تھا-

ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ جہان خدا نے اصحاب کہف کی تعداد مین لوگون کا اختلاف بیان کیا ہے کہ کوئی تو کہتا ہے کہ وہ تین شخص تھے کوئی کہتا ہے کہ پانچ تھے کوئی کہتا ہے سات تھے- پس بعض لوگون نے تین کی تعداد پر خیال کر کے رقیم کے لفظ سے اوس گروہ کا اشارہ سمجھا جنکی تعداد تین تھی اور وہ بھی پہاڑ کے غار مین اوپر سے پتھر گرنیکے سبب بند ہو گئے تھے- مگر جیسا کہ ہمنے بیان کیا نہ کوئی وجہ پائی جاتی ہے اور نہ اس بات کا کوئی ثبوت ہے کہ اِن لوگون پر اصحاب الرقیم کا اطلاق ہوا ہو البتہ قسطلانی شرح صحیح بخاری مین شہاب الدین احمد بن محمد الخطیب نے اصحب الغار کا اونپر اطلاق کیا ہے مگر اصحب الرقیم کا کسی نے اطلاق نہین کیا-

بیضاوی اور نیز اور مورخون اور مفسرون نے رقیم کے معنو مین اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ جس پہاڑ مین اصحاب کہف چھپے تھے اوسکا نام ہے- کسی نے کہا

جس جنگل مین وہ پہاڑ تھا اوس جنگل کا نام ہی- بعضون نے کہا کہ جہان وہ پہاڑ تھا
اوس شہر کا نام ہے مگر یہ سب اقوال قابل اعتبار نہین ہین اسلئے کہ جغرافیہ اوس ملک کا
جہان وہ پہاڑ تھا اِن اقوال مین کسیکی مساعدت نہین کرتا-

بعضون کا قول ہے کہ رقیم اونکے کُتّے کا نام تھا اور اوسکی سند مین امیہ بن ابی الصلت
شاعر جاہلی کا شعر لایا جاتا ہے جسمین اوس نے کہا ہی- ولیس بہا الا الرقیم مجاورا- مگر
اس قول پر بھی طمانیت نہین ہو سکتی کیونکہ جسطرح رقیم کی نسبت مختلف باتین
مشہور تھین یہ بھی مشہور ہو گا کہ رقیم اونکے کُتّے کا نام تھا اوسی کو شاعر نے اپنے
شعر مین نظم کر دیا-

رقیم کے معنی از روی لغت کے لکھے ہوئے کے ہین- صحیح بخاری مین بھی
رقیم کی تفسیر مین لکھا ہی کہ "الرقیم الکتاب مرقوم مکتوب من الرقم" بخاری[ا] نے
بھی سعید بن جبیر کا قول نقل کیا ہے کہ انھون نے ابن عباس سے روایت کی ہے
کہ رقیم جست کی تختی تھی جسپر اصحاب کہف کا حال اور اونکے نام لکھے گئے تھے اسی وجہ
سے اونکو اصحاب الرقیم بھی کہتے تھے پانچوین صدی عیسوی کے اخیر مین یا چھٹی صدی
کے شروع مین یعنی آنحضرت صلعم سے پہلے الیشا مینر کے لشب نے اِس قصہ کو بطور
عیسائی مذہب کے متبرک قصہ کے تحریر کیا تھا پس ہر صورت سے اصحاب کہف پر اصحاب الرقیم
کا اطلاق صحیح و درست ہوتا ہے اور رقیم عطف تفسیری ہے اصحاب کہف کی
وہو الصحیح عندنا*

[ا] قال سعید عن ابن عباس الرقیم اللوح من الرصاص کتب عاملهم اسماءهم (ای اسماء اصحاب الکهف) ثم طرحه فی خزانته (بخاری)

تمام مفسرین قصۂ اصحاب کہف کی شان نزول مین لکھتے ہین کہ نضر بن الحارث[ل] اور عتبہ بن ابی معیط مدینہ کے یہودیون کے احبار یعنی علماء کے پاس گئے اور آنحضرت کے حالات اونسے کہے اون لوگون نے کہا کہ تم اونسے تین سوال کرو اگر وہ جواب دین تو نبی ہین اور نہین تو نہین۔

ایک یہ کہ چند جوان جو اگلے زمانہ مین گذرے اونکا کیا حال ہی۔

ایک یہ کہ اوس شخص کی جو بڑا پھرنے والا تھا اور زمین کے مشرق اور مغرب تک پہونچا تھا اوسکے حالات کیا ہین۔

ایک یہ کہ روح کیا ہے۔

پہلے سوال کے جواب مین اصحاب کہف کا قصہ نازل ہوا۔ مگر ہمارے نزدیک نہ اس تمہید کی جو سوالات کرنیکے باب مین بیان ہوئی ہے کوئی سند ہے اور نہ اس بات کی طرف کہ اصحاب کہف کے قصہ کی نسبت کسی نے سوال کیا تھا کوئی اشارہ ہے ذوالقرنین کا حال اور روح کی ماہیت بلاشبہ لوگون نے آنحضرت صلعم سے پوچھی تھی اور قرآن مجید مین اوسکی طرف اشارہ ہے جہان فرمایا ہے یسئلونك عن ذی القرنین۔ یسئلونك عن الروح۔ مگر اصحاب کہف کے قصہ مین کوئی لفظ ایسا نہین ہے جس سے پایا جاوے کہ وہ قصہ آنحضرت صلعم سے کسی نے پوچھا تھا۔ معہذا نبی ہونے کی شناخت ان سوالون کے جواب پر منحصر کرنا کیسی ایک لغو اور بیہودہ بات ہے۔

[ل] روایت محمد بن اسحق ... ثم ان قریشا بعثوا النضر بن الحارث ... وبعثوا معه عقبة بن ابی معیط الی احبار الیہود بالمدینة وقالوا لهما سلوهم عن محمد وصفوا لهم صفته واخبروهم بقوله فانهم اهل الکتاب الاول وعندهم علم ما لیس عندنا من علم الانبیاء فخرجا حتی قدما المدینة فسألوا احبار الیہود عن احوال محمد ... فقال لهما احبار الیہود سلوه عن ثلٰث ... سلوه عن فتیة ذهبوا فی الدهر الاول ما کان من امرهم فانه قد کان لهم حدیث عجیب وعن رجل طواف قد بلغ مشارق الارض ومغاربها ما کان نبأه وسلوه عن الروح ما هو فان اخبرکم فهو نبی وان لم ... فاقبل النضر ... حتی قدما مکة ... قد جئناکم بفصل ما بیننا وبین محمد ... فجاءوا رسول الله صلی الله علیه وسلم فسألوه فقال ... اخبرکم غدا ... عشرة لیلة ... ثم جاءه ... من عند الله ... اصحاب الکهف ...

۱۷ ام حسبت ان اصحاب الکهف والرقیم کانوا من ایٰتنا عجبا (سورہ کہف)

اِس روایت مین ایک صریح غلطی یہ ہے کہ اصحاب کہف کا قصہ یہودیون کا یا یہودی مذہب کا قصہ نہین ہے بلکہ عیسائی مذہب کے لوگون کا قصہ ہے پس اوسکی نسبت علماء یہود سے پوچہنا یا علماء یہود کا اوسکی نسبت سوال تبانا اور اوسکے جواب پر آنحضرت کا نبی ہونا منحصر کرنا کیسا غلط ہی۔

علاوہ اسکے یہ قصہ کچہہ بہت پُرانا قصہ نہین آنحضرت صلعم کے زمانہ سے تہوڑے زمانہ پہلے کا ہی جیسے کہ آیندہ معلوم ہوگا۔ معہذا یہ قصہ عرب جاہلیت کو بھی معلوم تھا جیسے کہ امیہ بن ابی الصلت جاہلی کے شعر سے پایا جاتا ہے اور وہ یہ ہی۔

| | |
|---|---|
| ولیس بہا الا الرقیم مجاورا | وصیدھم والقوم فی الکہف ھمدٗ |

پس ایسے قصہ کو پوچہنا اور اوسپر نبی ہونیکو منحصر کرنا کسی طرح سمجھنے کے قابل نہین ہے

علاوہ اِسکے خود قرآن مجید سے پایا جاتا ہے کہ قبل اسکے کہ خدا تعالیٰ اس قصہ کی حقیقت تبلاوے آنحضرت صلعم اِس قصہ کو معہ اون عجائبات کے جو لوگون نے اوسمین شامل کردئے تھے سُن چکے تھے اور متعجب ہوئے تھے خدا نے کہا ای محمد کیا تو نے سمجھا ہے کہ اصحاب کہف و رقیم میری عجیب نشانیون مین تھے۔ اور جب تک کہ آنحضرت نے وہ قصہ معہ اون عجائبات کے جو لوگون نے اوسمین شامل کرلئے تھے نہ سُن لیا ہو تو خدا کا یہ فرمانا کہ کیا تو نے اوسکو عجیب سمجھا ہی صحیح نہین ہوسکتا بے جانی ہوئی چیز پر نہین کہا جاسکتا کہ کیا تو نے اوسکو عجیب جانا ہی۔

یہ کہانی کہ قریش نے احبار یہود کے کہنے سے آنحضرت صلعم سے تین سوال

کہے تھے اور آپ نے فرمایا کہ مین کل اسکا جواب دونگا مگر انشاء اللہ تعالیٰ نہ کہا اور پندرہ روز تک نہ جبرئیل آئے نہ وحی لائے اور قریش ایسی ویسی باتین بنانے لگے اور آنحضرت ملول و متفکر ہوئے محض غلط اور ساختہ کہانی ہے اور حدیث کی کسی معتبر کتاب مین یہ روایت نہین ہی۔

لوگون کی عادت ہے کہ جہان قرآن مجید کی کسی آیت مین اس قسم کا کوئی لفظ دیکھا جسپر کوئی قصہ مبنی ہوسکتا ہے اوسکی مناسبت سے ایک قصہ روایت کرنے لگے اور ہمارے مفسرین نے اون روایتون کو اپنی تفسیرونمین نقل کرنا شروع کیا۔ اسی سورہ مین یہ آیت ہے کہ "[١]اور تو کبھی نہ کہنا کسی چیز کے لئے کہ مین اوسکو کل کرون گا بغیر انشاء اللہ کہے اور یاد کر اپنے پروردگار کو جب تو بھول جاوی"۔

اس آیت سے لوگون نے یہ قصہ بنایا کہ قریش[٢] نے یہ قصہ پوچھا تھا اور آپ نے وعدہ کیا تھا کہ مین کل جواب دونگا مگر انشاء اللہ نہین کہا تھا اوسپر خدا روٹھ گیا اور دو ہفتہ تک وحی نہین بھیجی نعوذ باللہ من ہذہ الشطیحات۔

اول تو غدا کے معنی کل کے یعنی دوسرے دن کی قرار دینا صحیح نہین ہے غد اور غدا کا استعمال زمانۂ مستقبل غیر معین و غیر محدود پر ہوتا ہے خدا نے سورۂ لقمان[٣] مین فرمایا ہے کہ کوئی نہین جانتا کہ وہ کل کیا کریگا پس غدا کے لفظ سے جسکا ترجمہ کل اور فردا ہے دوسرا دن مراد نہین ہے بلکہ اوس سے زمانۂ مستقبل یعنی آنیوالا زمانہ مراد ہے مطلب یہ ہے کہ کوئی نہین جانتا کہ آیندہ وہ کیا کریگا۔

١ ولا تقولن لشيء اني فاعل ذلك غدا الا ان يشاء الله واذكر ربك اذا نسيت وقل عسى ان يهدين ربي لاقرب من هذا رشدا (سورہ کہف)

٢ وذلك ان اهل مكة سالوه عن الروح و[illegible] اصحاب الكهف و[illegible] ذي القرنين [illegible] اخبركم غدا [illegible] يقل انشاء الله [illegible] الوحي اياما ثم [illegible] هذه الاية (معالم التنزيل)

٣ ان الله عنده [illegible] الساعة وينزل الغيث ويعلم ما في الارحام وما تدري نفس ماذا تكسب غدا (سورہ لقمان)

زمانۂ جاہلیت مین بھی غد کے لفظ کا اس معنی مین استعمال ہوتا تھا جیسے کہ زیاد ابن معاویہ المعروف بالنابغہ الذبیانی جاہلی شاعر نے کہا ہی۔

| | |
|---|---|
| لا مرحبًا بغدٍ ولا اھلا بہ | ان کان تفریق الاحبۃ فی غد |

پس اس آیت مین جو لفظ غدًا کا ہے اوسکے معنی دوسرے دن کے نہین ہین خدا نے فرمایا کہ جب تم آیندہ زمانہ مین کسی کام کے کرنیکو کہو تو اوسکے ساتھہ انشاءاللہ کہہ لیا کرو۔ لوگون نے اس خیال سے کہ یہ آیت سورۂ کہف کی آیتون مین شامل ہے اور غدا کا لفظ اوسمین آیا ہے اور لوگون کا ذوالقرنین کی نسبت اور روح کی نسبت بھی سوال کرنا قرآن مین مذکور ہے ایک روایت جسکی کوئی سند نہین ہے بنا گھڑی کی اور ہمارے مفسرون نے اپنی تفسیرونمین نقل کرنا شروع کر دیا۔

خدا تعالی نے اس مقام پر اصحاب کہف کے قصہ کو اخیر تک بیان نہین کیا بلکہ صرف اوسی قدر بیان کیا ہے جہانتک اوس بات سے علاقہ رکھتا ہے جس سے اس قصہ کا عجیب و غریب اور مافوق الطبیعت ہونا لوگون نے بیان کیا ہے باقی قصہ کو چھوڑ دیا ہی۔ کیونکہ اُسکے بیان کی ضرورت نہ تھی اسلیئے جس مقام پر اوس قصہ کو چھوڑا اپنے پیغمبر کو نصیحت کی ہے کہ جو کام آیندہ کو کرنا ہو بغیر انشاءاللہ کہے مت کہو کہ مین کرونگا اور اگر انشاءاللہ کہنا بھول جاوے تو اوسکو یاد کر لے یعنی یاد آنے پر کہہ لے۔ یہ جملہ اس مقام پر اس لئے فرمایا کہ خدا نے قصہ کو ناتمام چھوڑ کر اپنے پیغمبر سے فرمایا کہ یہ کہدے کہ[۱] ہدایت کرے مجھکو میرا پروردگار اس سے بھی قریب زیادہ ٹھیک بات کی۔ یعنی جو قصہ باقی

[۱] قل عسى ان يهدين ربي لاقرب من هذا رشدا (سورہ کهف)

رہگیا ہے اوسکو بھی تحقیق طور پر بتا دینے کی اور اِسی کے بعد فرما دیا کہ خدا کو معلوم ہے
کہ وہ کہف مین کتنی مدت رہی - غرضکہ جو شان نزول مفسرین نے بتائی ہے وہ صحیح
نہین ہے تفسیر کبیر مین لکھا ہے کہ قاضی عبد الجبار معتزلی نے بھی اِس شان نزول پر
اعتراض کیا ہے کہ یہ شان نزول صحیح نہین - وہو الحق - اب اِس قصہ کی شان نزول
جو خود قرآن مجید سے بدلالت النص پائی جاتی ہے ہم بیان کرتے ہین کہ آنحضرت صلعم
نے کافرون سے یہ قصہ جسطرح کہ اونمین مشہور تھا سُنا اور اوسپر نہایت متعجب ہوئے تھے
خدا تعالی نے اوس تعجب کے دور کرنیکو فرمایا [۵۱] کہ ای محمد کیا تو نے سمجھا ہے کہ اصحاب
کہف اور رقیم میری عجیب نشانیونمین تھے - یعنی وہ کچھ عجیب نہ تھے -

علماء مفسرین [۵۲] نے بھی یہی معنی اختیار کئے ہین - مگر باوجود عجیب ہونیکے نفی کرنیکے
اوسکا عجیب ہونا قایم رکھتے ہین اور کہتے ہین کہ اسلئے عجیب نہین ہے کہ خدا کی تمام
نشانیان عجیب ہین یا یہ کہ خدا کی مخلوقات مثلاً آسمان اور زمین وغیرہ اِس قصہ سے
بھی اعجب یعنی عجیب تر ہین -

مگر اِن دونون دلیلون مین غلطی ہے بیشک خدا کی تمام مخلوقات اور اوسکے
تمام کام فی نفسہ عجیب ہین مگر جو روزمرّہ دیکھنے وبرتنے مین آتے ہین اونکا عجیب ہونا
نہین سمجھا جاتا بلکہ اوسی کا عجیب ہونا سمجھا جاتا ہے جو معمولی باتون سے بڑھکر ہو پس
یہ کہنا کہ قصہ اصحاب کہف عجیب تو ہے مگر چونکہ تمام کام خدا کے عجیب ہی ہین اِس لئے
اِس قصہ کو بالتخصیص عجیب مت سمجھو بالکل غلط اور خلاف مقصود آیت کے ہے کیونکہ

[۵۱] ام حسبت ان اصحاب الکہف والرقیم کانوا من آیاتنا عجبا (سورہ کہف)
[۵۲] یعنی احسبت یا محمد ان اصحاب الکہف والرقیم کانوا من آیاتنا عجبا ای [illegible] عجیب من آیتنا [illegible] معناہ انہم [illegible] کانوا اعجب من آیاتنا فان ما خلقت من السموات والارض وما فیہن من العجائب اعجب منہم (معالم التنزیل)

آیت مین اوسکے عجیب ہونیکی نفی سے یہ مراد ہے کہ وہ ایک معمولی واقعہ ہے جو انسانون پر گذرا ہے اوسمین تعجب کرنیکی کوئی بات نہین -

دوسرا استدلال کہ اور کام خدا کے اوس سے بھی زیادہ ترعجیب ہین اس لئے گو کہ وہ قصہ عجیب ہے مگر اوسکو عجیب نہ سمجھو اور بہی زیادہ مہمل اور بے معنی ہے آیت مین اوسکے عجیب ہونیکی نفی کی گئی ہے اوسمین لفظ عجبا ہے اگر اعجبا کا لفظ ہوتا تو ممکن تھا کہ وہ نفی زیادہ ترعجیب ہونیسے متعلق ہوتی اور قصہ کا فی نفسہ عجیب ہونا باقی رہتا مگر جبکہ عجیب ہونیکی ہی نفی ہے تو بجز اسکے کہ وہ ایک عام واقعہ ہو جو دنیا مین ہوتے ہین اور کوئی صفت تعجب اوسمین باقی نہین رہتی - بلاشبہ خدا تعالی کی تمام نشانیان اور اوسکی تمام مخلوقات آسمان وزمین انسان وحیوان چیونٹیان اور بھُنگے سب عجیب ہین لیکن باعتبار نفس خلقت کے فی نفسہ عجیب ہونا دوسری چیز ہے جو امور کہ موافق عادت کے ہوتے ہین گو وہ فی نفسہ عجیب ہون مگر عادت کے موافق ہونے پر اونسے کوئی متعجب نہین ہوتا - تعجب جب ہی ہوتا ہے جب کوئی چیز خلاف عادت وقوع مین آوے - پس یہ آیت جو تعجب کی نفی پر دلالت کرتی ہے وہ اوسی تعجب کی نفی کرتی ہے جو کسی امر کے خلاف عادت ظہور مین آنیسے ہوتا ہے - حاصل یہ ہے کہ اصحاب کہف مین کوئی بات تعجب کرنیکے لائق نہین ہے اونپر کوئی واقعہ خلاف عادت جس سے تعجب ہو جیسا کہ لوگون نے مشہور کر رکھا ہے نہین گذرا وہ مثل اور انسانون کے انسان تھے اور جیسے واقعات انسانون پر گزرتے ہین ویسے ہی اونپر بھی گذرے تھے کوئی

امر خلاف عادت جو تعجب انگیز ہو نہین ہوا۔

اب یہ امر قابل غور ہے کہ قرآن مجید مین اس قصہ کو دو ٹکڑے کرکے بیان کیا ہے پہلی دفعہ بہت ہی مختصر طور پر اوسکو کہدیا ہے اور صرف وہی خاص مقام بیان کیا ہے جسکے سبب وہ قصہ عجیب ہو جاتا ہے اور پہلی آیت مین اوسکے عجیب ہونیکی نفی کی تھی اور اوسکے ساتھہ کوئی ایسا لفظ بھی نہین ہے جو اوس قصہ کے واقعی ہونے پر اشارہ کرتا ہو۔

برخلاف اسکے جہان پر قصہ شروع کیا ہے اوسکی ابتدا مین فرمایا ہے[1] کہ ہم بیان کرتے ہین تجھپر اونکا ٹھیک واقعی قصہ۔ پس پہلے بیان کی نسبت جو خدا تعالی نے اوس کا بیان کرنا اپنی طرف نسبت نہین کیا اور دوسرے بیان کو حق بتایا اور اپنی طرف نسبت کیا اسکے لئے کوئی وجہ ہونی چاہئے۔

تفسیر کبیر[2] مین لکھا ہے کہ اللہ تعالی نے پہلے اونکے قصے کا ایک ٹکڑا بیان کیا پہر کہا کہ ہم بیان کرتے ہین تجھپر اونکا ٹھیک یعنی سچا قصہ مگر صاحب تفسیر کبیر نے بھی کوئی وجہ نہین بیان کی کہ ان دونون بیانو نمین کیون اس طرح تفریق کی ہے مگر یہ لفظ صاف اس بات پر دلالت کرتے ہین کہ پہلے جسقدر بیان ہوا وہ قصہ وہ نہین ہے جسکے بتانیکا خدا نے ارادہ کیا تہا بلکہ پہلے وہ بیان کیا ہے جو لوگون مین مشہور تہا اور جس سے وہ قصہ عجیب ہو گیا تہا اور پہر واقعی قصہ بیان کیا ہے جسمین وہ امر تعجب انگیز نہین ہے اور دونون کے مقابلہ کرنیسے ظاہر ہوتا ہے

[1] نحن نقص عليك نبأهم بالحق۔ (سورہ کهف)

[2] اعلم انه تعالى ذكر من قبل جملة من قصتهم ثم قال نحن نقص عليك نبأهم بالحق أي على وجه الصدق۔ (تفسير كبير)

کہ جس امر کو لوگون نے باعث تعجب اِس قصہ مین قرار دے رکھا تھا وہ واقعی نہین ہی۔

لوگون نے جسطرح اِس قصہ کو تعجب انگیز بنا لیا تھا خدا نے اوسکا اِس طرح بیان کیا ہی کہ "جب وہ چند جوان کہف مین آئے تو انہون نے کہا کہ ای ہمارے پروردگار ہمکو اپنے پاس سے رحمت دے اور طیار کر دے ہمارے لئے ہمارے کامو نمین بھلائی پھر ہمنے مارا اونکے کانون پر کہف مین گنے ہوئے برسون تک پھر ہم نے اونکو اوٹھایا تاکہ ہم جان لین کہ اون دو گروہون مین سے کونسا گروہ خوب یاد رکھنے والا ہے اونکے رہنے کی مدت کو۔

لوگون نے جو اس قصہ مین تعجب انگیز بات بنالی تھی وہ یہ تھی کہ جب وہ کہف مین گئے تو بعض روایتون مین ہے کہ وہ سو رہے بعض مین ہے کہ اونپر غشی چھا گئی محمد بن اسحق کا قول تفسیر معالم التنزیل مین نقل کیا ہے کہ خدا نے اونکی روحون کو وفات دی جیسے کہ سونے مین روحون کو وفات دیتا ہے بعض روایتون مین ہے کہ وہ مر گئے پس خدا کو ایسا لفظ فرمانا تھا جو لوگون کے اِن سب خیالات پر حاوی ہو اسلئے فرمایا "فضربنا علی اذانہم" یعنی اونکے کانون کو ایسا کر دیا جس سے وہ سُن نہ سکین اور کانونکی ایسی حالت سوجانے غش آجانے مرجانے ہر حالت مین ہوجاتی ہے پس اون لوگون کے خیالات پر جامع ہونیکو اس سے بہتر کوئی لفظ نہ تھا۔

پھر فرمایا "سنین عددا ثم بعثناہم" لوگ کہتے تھے کہ اونکی یہ حالت تین سو برس تین سو نو برس اور بعض تاریخون کے حساب سے دو سو برس یا دو سو چالیس برس تک رہی

ع اذ اوی الفتیۃ الی الکہف فقالوا ربنا اٰتنا من لدنک رحمۃ وہیئ لنا من امرنا رشدا فضربنا علی اذانہم فی الکہف سنین عددا ثم بعثناہم لنعلم ای الحزبین احصی لما لبثوا امدا (سورہ کہف) ع۲ فضربنا قال المفسرون معنا انمناہم (تفسیر کبیر) فینامہم علی ذلک (تفسیر) ع۳ فضرب اللہ علی اذانہم النوم فی الکہف (تفسیر) معالم التنزیل ع۴ قد توفی ارواحہم وفاۃ النوم (معالم التنزیل)

اِن اختلافات مدت کے لئے کوئی لفظ سنین عدد سے زیادہ جامع نہین ہوسکتا تھا -

پھر لفظ بعثنا بھی ایسا ہی جامع ہے کہ جو لوگ اونکو سوتا ہوا سمجھتے تھے تو سو نیسے اوٹھنے پر بھی بعث کے لفظ کا اطلاق ہوسکتا تھا غش سے افاقہ ہونے پر بھی اطلاق ہوسکتا تھا اور مردہ ہوکر زندہ ہونے پر بھی اوسکا اطلاق ہوسکتا تھا اور یہ لفظ لوگون کے تمام خیالات کے جامع تھی -

ضرب علی الاذن اور بعث کو خدا نے اس مقام پر اپنی طرف منسوب کیا ہے اور کہا ہے فضربنا علی اذانہم - ثم بعثناہم اسکا سبب یہ ہے کہ وہ لوگ بھی جنہون نے اس قصہ کو عجیب بنایا تھا اور وہی روایتین چلی آتی تھین وہ بھی اونکا سُلانا یا غش مین ڈالنا یا مردہ کردینا اور پھر اوٹھانا یا جلانا خدا ہی کی طرف منسوب کرتے تھے اسلئے اس مقام پر بھی خدا نے اوسکو اپنی طرف منسوب شدہ بتایا -

پس جو عجیب چیز اس قصہ مین بنائی گئی تھی وہ اصحاب کہف کا اِس قدر مدت دراز تک سوتے رہنا یا غش مین پڑے رہنا یا مرے ہوئے ہوکر پھر زندہ ہونا تھا - جبکہ خدا تعالی نے پہلی آیت مین اس قصہ کے عجیب ہونیکی نفی کی تھی تو اوس سے اون کے اِس قدر مدت تک سوتے رہنے یا غش مین پڑے رہنے یا مردہ رہکر زندہ ہونیکی نفی لازم آتی ہے -

اِسکی تائید خود قرآن مجید کی اگلی آیتونسے ہوتی ہے جہانسے خدا تعالی نے خود اونکا واقعی اور سچا قصہ بیان کرنا شروع کیا ہے اور جسمین اونکے اِس قدر زمانہ دراز تک

سوتے رہنے یا غش مین پڑے رہنے یا مردہ رہنے کا مطلق ذکر نہین ہی۔ نتیجہ اس بحث

کا یہ ہی کہ یہ جو لوگونمین مشہور تھا کہ اصحاب کہف اس قدر مدت دراز تک سوکر یا غش

مین پڑے رہکر اوٹھے یا مردہ رہکر زندہ ہوئے صحیح نہین نہ تھا۔

اب خدا تعالی اوسی صحیح قصہ اصحاب کہف کا بتلاتا ہے اور فرماتا ہے کہ "ہم بیان

کرتے ہین تجھپر اونکا سچا قصہ ہان وہ چند جوان تھے جو اپنے پروردگار پر ایمان لائے

تھے اور ہمنے اونکو زیادہ ہدایت کی تھی اور مضبوط کردیا تھا اونکے دلون کو جبکہ وہ کھڑے

ہوئے (یعنی جابر اور بت پرست بادشاہ کے سامنے جو بت پرستی پر اونکو مجبور کرتا تھا)

اونہون نے کہا کہ ہمارا پروردگار آسمانون اور زمین کا پروردگار ہے ہم اوسکے سوا کسی اور

کو خدا نہین پکارتے اور جب ہمنے ایسا کہا (یعنی کسی دوسرے کو خدا کہا) تو ہمنے بیہودہ

بات کہی۔ اسکے بعد اونہون نے آپس مین کہا کہ "ہماری اس قوم نے اللہ کے سوا خدا

ٹھیرائے ہین کیون نہین لاتے اونکے خدا ہونے پر صاف دلیل پھر کون شخص زیادہ ظالم

ہے اوس سے جسنے بہتان باندہا خدا پر جھوٹ اور جب تم اون سے الگ ہوجاؤ اور اوس سے

جسکی وہ عبادت کرتے ہین اللہ کے سوا تو چل رہو کہف مین تا کہ وسیع کردیوے

تمہارے لئے تمہارا پروردگار اپنی رحمت کو اور طیار کرے تمہارے لئے تمہارے

کامونمین آرام کا ذریعہ۔

اب خدا تعالی اوس کہف کا حال بتاتا ہی جسمین اصحاب کہف جا کر رہے تھے

کہ "تو دیکھے آفتاب کو جب وہ طلوع کرے تو وہ اونکے کہف سے داہین جانب کو مائل ہوگا

نحن نقص علیک نبأهم بالحق انهم فتية آمنوا بربهم وزدناهم هدى وربطنا على قلوبهم اذ قاموا فقالوا ربنا رب السموات والارض لن ندعو من دونه الها لقد قلنا اذا شططا هؤلاء قومنا اتخذوا من دونه آلهة لولا يأتون عليهم بسلطان بين فمن اظلم ممن افترى على الله كذبا واذ اعتزلتموهم وما يعبدون الا الله فأووا الى الكهف ينشر لكم ربكم من رحمته ويهيئ لكم من امركم مرفقا وترى الشمس اذا

اور جب غروب کرے تو اونکو کاٹتا ہوا بائین طرف کو جاویگا اور وہ کہف کی کشادگی ہین ہین

اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اونکے کہف کا مونہہ جانب شمال تھا اور لوگون نے بھی اسکے مونہہ کو جانب بنات النعش کہا ہے جو آسمان پر جانب شمال چند کواکب ہین پس اب تم اپنا مونہہ جانب شمال کرو تو مشرق تمہارے دائین ہاتھہ کو ہوگی اور مغرب بائین ہاتھہ کو اور سورج جو مشرق سے نکلیگا تمہارے پر ہوتا ہوا یعنی تمکو یا تمہارے مقام سکونت کو کاٹتا ہوا تمہارے بائین ہاتھہ کی طرف غرب کو چلا جاویگا۔ یہ حال خدا نے اسلئے بیان کیا تاکہ سمجھہ مین آوے کہ اوس کہف یعنی پہاڑ کی کہوہ مین بالکل اندہیرا تھا اور سورج کی روشنی کسی طرح نہین جا سکتی تھی۔

پہاڑ مین جو اس قسم کی کہوہ ہوتی ہے وہ دور تک لمبی اور تنگ چلی جاتی ہے اور کسی مقام پر چوڑی ہو جاتی ہے اوسی چوڑی جگہہ پر خدا نے فرمایا ہے "کہ وہم فی فجوۃ منہ" یعنی اصحاب کہف اوس کہوہ کی چوڑی جگہہ مین تھے۔

اوسکے بعد خدا فرماتا ہے کہ یہ ہے اللہ کی نشانیون مین سے۔ جسکو خدا ہدایت کرے وہی ہدایت پانیوالا ہے اور جسکو گمراہ کرے پھر تو اوسکا کوئی دوست راہ بتانے والا نہین پاویگا۔

اگر کوئی یہ سمجھے کہ خدا تعالی اسنے اصحاب کہف کو یا اوس پہاڑ کی کہوہ کو یا اصحاب کہف کے وہان جا کر رہنے کو اللہ کی نشانیون مین سے قرار دیا ہے تو یہ محض غلطی ہوگی کیونکہ اوسکے آگے جو الفاظ ہین کہ من یہد اللہ فہو المہتد ومن یضلل فلن تجد لہ سبیلا

ذالک من آیات اللہ من یہد اللہ فہو المہتد ومن یضلل فلن تجد لہ ولیا مرشدا (سورہ کہف)

وہ صاف بتاتے ہین کہ اصحاب کہف جو اپنے ایمان پر اور خدا پرستی پر مستحکم رہے اور خدا نے
نہایت سختی اور جبر مین بھی جو بت پرست بادشاہ کی طرف سے بتون کے پوجنے پر ہوتے
تھے اونکے دلون کو مضبوط رکھا اوسکی نسبت خدا نے فرمایا ذلک من آیات اللہ۔
اب خدا تعالی اصحاب کہف کی حالت بیان کرتا ہے کہ تو انکو (یعنی اگر دیکھے تو)
گمان کرے کہ وہ جاگتے ہین حالانکہ وہ سوتے ہین اور ہم اونکو دائین کروٹ اور بائین
کروٹ پر بدل دیتے ہین اور اونکا کُتّا کھوہ کے دہانہ پر ہاتھ پہیلائے ہوئے بیٹھا ہی۔
خدا تعالی نے اس سے پہلے اصحاب کہف کا پہاڑ کی کھوہ مین جانا بیان کیا ہی
اوسکے بعد اوس کھوہ کی حالت بیان کی ہے اور اب اصحاب کہف کی حالت بیان
فرمائی ہے۔ پس یہ حالت اوسی وقت کی ہے جبکہ اصحاب کہف کھوہ مین گئے تھے نہ
زمانۂ موجودہ کی یا اوسکے کسی زمانہ ممتد کے بعد کی۔ تحسبہم ایقاظا کی نسبت
مفسرون نے بہت سی بے اصل باتین لکھی ہین اِلّا قرآن مجید سے جو اوسکی وجہ پائی
جاتی ہے وہ صرف خدا کا یہ فرمانا ہے کہ نقلبہم ذات الیمین وذات الشمال اور
یہی بات سچ ہے وہ پتھریلی کھوہ مین جاکر سوئے تھے اور اوسکے سبب سے گھڑی گھڑی
کروٹین بدلتے ہونگے اور اونکی اس تکلیف کو خدا نے اِس طرح پر ظاہر فرمایا ہی۔
اوسکے بعد خدا تعالی اوس وحشت اور خوفناک حالت کو جسمین اصحاب کہف
پہاڑ کی کھوہ مین جاکر چھپنے سے مبتلا ہوئے تھے بتاتا ہے اور فرماتا ہے کہ اگر تو اونکو
دیکھتا تو اونسے اولٹا بھاگتا اور تجھپر اونسے رعب چھا جاتا۔ مفسرین نے اِس آیت

ع۱ وتحسبہم ایقاظا وہم رقود ونقلبہم ذات الیمین وذات الشمال وکلبہم باسط ذراعیہ بالوصید (سورۂ کہف)

ع۲ لو اطلعت علیہم لولیت منہم فرارا وملئت منہم رعبا (سورۂ کہف)

کی نسبت بھی بہت سی افواہی اور بی سند روایتین لکھی ہین اور اونکی اِس حالت
کو زمانہ ممتد مابعد کی حالت قرار دیا ہے حالانکہ جسطرح خدا تعالی نے اصحاب کہف
کی اوسوقت کی حالت کو جب وہ پہاڑ کی کھوہ مین گئے تھے بیان کیا ہے اسی طرح
اوسی وقت کی اونکی وحشت انگیز حالت کو ظاہر فرمایا ہی۔

قرآن مجید کا سیاق کلام یہی ہے کہ جب کسی گذشتہ واقعہ پر متنبہ کرنا یا توجہ
دلانا چاہتا ہے تو گذشتہ واقعہ کو موجود قرار دیکر خطاب کے لفظون سے مخاطب کرتا ہی جیسے
کہ الم تر کیف فعل ربک باصحٰب الفیل۔

پہاڑ کی کھوہ فی نفسہ ایک وحشت ناک جگہہ ہوتی ہے سنہ ۱۸۶۹ع مین جبکہ
مین لندن مین تھا تو ایک دوست سے ملنے برسٹل مین گیا جو ایک خوبصورت شہر ہے
اوسکے قریب سمندر کی کھاری کے کنارے پر ایک چھوٹا سا پہاڑ کا ٹیبہ ہے اوسمین ایک کھوہ ہے
جسمین کسی اگلے زمانہ مین کوئی ہرمٹ یعنی عیسائی درویش رہتا تھا مین اوس کھوہ
کو دیکھنے گیا غالباً وہ کچھہ بہت بڑی نہ تھی کئی سو فٹ کی لنبی ہو گی مگر ایسی تنگ و
تاریک تھی کہ کوئی چیز یہانتک کہ پاس کا آدمی بہی دکھائی نہین دیتا تھا۔ جو شخص
اوسکے دکھانیکو ہمارے ساتھہ تھا مہربانی سے روشنی لایا کہ ہم روشنی کے ذریعہ سے
اوسمین جاوین۔ قریباً نصف راستہ ہمنے طی کیا ہوگا کہ اِس زور سے اور عجیب نفرت انگیز
آواز سے ہوا آنی شروع ہوئی جسنے ہمکو پریشان کر دیا اور جو روشنی ہمارے ساتھہ تھی وہ
گل ہو گئی ہم آگے نہ گئے اور واپس چلے آئے معلوم ہوا کہ اوس کھوہ مین سمندر کی جانب

کوئی سوراخ یا موکھا ہے اوسمین سے بہ شدید ہوا آتی ہی۔ جو شخص ہمارے ساتھہ تھا اُسنے بیان کیا کہ تہوڑی دور آگے قریباً دو ڈہائی گز چوڑی ایک جگہہ ہے اوسمین ہر مٹ رہتا تہا۔ مین سمجھتا ہون کہ اسی قسم کی جگہہ پر سورۂ کہف مین خدا تعالی نے وھم فی فجوۃ منہ کا اطلاق کیا ہی۔

یہانتک صرف اِس قدر بات قرآن مجید سے پائی گئی کہ اصحاب کہف اوس بت پرست بادشاہ کے خوف سے بھاگے اور پریشانی کی حالت مین ایک وحشت انگیز جگہہ مین جو پہاڑ کی تنگ و تاریک کہوہ تہی جا کر چھپے اور وہان سو رہے پہر خدا نے اونکو جگایا یعنی وہ جاگے چنانچہ خداوند تعالی فرماتا ہے ہماہ اور اسی طرح ہمنے اونکو اوٹھایا تاکہ وہ آپس مین پوچھین۔ اونمین سے ایک کہنے والے نے کہا کہ تم کتنا سوئے اونہون نے کہا ایک دن سوئے یا ایک دن سے کچھہ کم وہ بولے کہ تمہارا پروردگار جانتا ہے کہ تم کتنا سوئے۔

پہاڑ کی کہوہ جسمین وہ جا کر چھپے تھے نہایت اندہیری تھی سورج کی روشنی اوسمین نہین پہونچتی تھی یہ ایک معمولی بات تھی کہ جب وہ سو کر اوٹھے تو پوچھا کہ کس قدر سوئے اوس اندہیری کہوہ مین کسی نے کہا دن بہر یا کچھہ کم سوئے جو کہ وہ لوگ بہ سبب اندہیری کے ٹھیک انداز نہین کر سکتے تہے اونہون نے کہا خدا معلوم کتنا سوئے۔

یہ اونکا سونا اور جاگنا پہاڑ کی کہوہ مین جانیکے بعد ایک معمولی زمانہ تک سو کر جاگنا تہا اور کوئی عجیب بات اوسمین نہ تھی اور نہ قرآن مین اس مقام پر یعنی اس قصہ

وکذلک بعثناھم لیتسائلوا بینہم قال قائل منہم کم لبثتم قالوا لبثنا یوما او بعض یوم قالوا ربکم اعلم بما لبثتم (سورۂ کہف)

مین جسکی نسبت خدا نے کہا نحن نقص علیک نباءھم بالحق کوئی اشارہ اِس بات کا ہے کہ اونکا سوتے رہنا زمانۂ طویل غیر عادی اور غیر قیاسی اور غیر طبعی تک ہوا تھا بلکہ تمام سیاق سے پایا جاتا ہے کہ وہ کھوہ مین چھپے وہان سور ہے اور معمولی قاعدہ پر اوٹھے آپس مین پوچھنے لگے کہ کتنا سوئے۔

بعض مفسرین نے استدلال کیا ہے کہ ہر گاہ اونکے اوٹھنے کی علت یہ بیان ہوئی ہے کہ وہ آپس مین سوال کرین کہ کتنا سوئے تو زمانۂ نوم مین ضرور کوئی ندرت ہوگی اور اوس ندرت کو نوم زمانہ طویل قرار دیا ہے۔ مگر یہ اونکی محض غلطی ہے ایک امر کے بعد دوسرے امر کو جو اوسکے متصل واقع ہوا ہو لام کے ساتھہ بیان کرنیسے یہ لازم نہین آتا کہ دوسرا امر اوسکی علت ہو قرآن مجید کا سیاق کلام ایسا ہی ہے کہ ایک واقعہ کے بعد جو دوسرا واقعہ ہوتا ہے اوسکو لام کے ساتھہ بیان کیا جاتا ہے جس سے محض تعقیب مراد ہے نہ علت چنانچہ قرآن مجید مین بہت جگہہ جسپر لام آیا ہے وہ ہرگز اپنے ماقبل کی علت نہین ہے اِسی سورہ مین خدا نے فرمایا ہے ثم بعثنٰھم لنعلم ای الحزبین احصی لما لبثوا۔ پس خدا کا علم اونکے زمانۂ نوم کی نسبت اونکے اوٹھنے کا معلول نہ تھا۔ اِسکے سوا اور بہت سے مقام قرآن مجید مین اِس سے زیادہ صاف طور پر آئے ہین جہان خدا نے فرمایا ہے۔ وما جعلنا القبلۃ التی کنت علیھا الا لنعلم من یتبع الرسول اور جہان فرمایا ہے۔ وما کان لہ علیھم من سلطان الا لنعلم من یومن بالاخرۃ اور جہان فرمایا ہے فالتقطہ آل فرعون لیکون لھم عدوا وحزنا

پس جبکہ اونکے جگانیکی علت اُنکا باہم سوال کرنا نہ تھا جو دلیل ندرت زمانہ نوم کے اون مفسرین نے سمجھی تھی گو وہ کیسی ہی لغو اور مہمل تھی مگر وہ باطل ہو جاتی ہے۔ یہ امر بھی انسانون مین بہت واقع ہوتا ہے کہ سوکر اُٹھنے کے بعد پوچھتے ہین کہ کتنا سوئے اور کوئی نہین سمجھ سکتا کہ اونکے جاگنے کی علت سونیکی مدت کا سوال کرنا تھی۔

اصل یہ ہے کہ تمام مفسرین اور روایت گڑھنے والون کو اس وجہ سے غلطی پڑی ہے کہ ابتدا مین یعنی جس مقام پر خدا نے لوگون کی غلط افواہ اور غلط تعجب کا ذکر کرتے وقت اونکا قول نقل کیا تھا کہ فضربنا علی اذانھم فی الکھف سنین عددا ثم بعثناھم اور سنین عددا سے زمانہ ممتد مقصود تھا اوسی پر انھون نے سمجھ لیا کہ کئی سو برس سونیکے بعد اُٹھین ہونگے حالانکہ اس واقعی اور صحیح قصہ مین خدا تعالی نے اونکا سونا اور پھر جاگنا مسلسل طور پر کھوہ مین جانیکے بعد بیان کیا ہے۔

شروع قصہ مین خود خدا تعالی نے قصہ کے عجیب ہونیکی نفی کردی تھی اور اوسکا عجیب ہونا صرف مدت دراز تک سوئے رہنے سے تھا اِس صحیح اور واقعی قصہ مین خدا تعالی نے اونکا زمانہ دراز تک سوئے رہنے کا ذکر نہین فرمایا پس اِس مقام پر بھی اوس غلط شہرت کو داخل کرنا صریح غلطی ہے۔

جب وہ اُٹھے تو انہون نے کہا کہ بھیجو اپنے مین سے ایک کو اپنے پاس سے چاندی کا یہ سکہ دیکر شہر کو تا کہ دیکھے کہ کونسا اچھا کھانا ملتا ہے اور اوسمین سے تمھارے لئے کھانا لاوے اور جلدی آوے اور کسی کو تمہاری خبر نہ کرے بیشک اگر وہ تم پر چڑھ آوینگے

فابعثوا احدکم بورقکم ھذہ الی المدینۃ فلینظر ایھا ازکی طعاما فلیاتکم برزق منہ ولیتلطف ولا یشعرن بکم احدا انھم ان یظھروا علیکم یرجموکم او یعیدوکم فی ملتھم ولن تفلحوا اذا ابدا
(سورۂ کہف)

توپتھر مار کر مار ڈالین گے یا تمکو اپنے مذہب مین پھیر لین گے اور اوس وقت تم کبھی فلاح نہین پانے کے۔

اِسکی تصریح قرآن مجید مین نہین کہ وہ صرف ایک ہی دفعہ کھانا لینے گیا یا اسی طرح متعدد دنون تک کھانا لایا کرتا تھا۔ مگر تفسیر معالم التنزیل مین محمد بن اسحق کی روایت لکھی ہے کہ "فلبثوا بذلک ما لبثوا" یعنی وہ اِسی طرح کرتے تھے جب تک کہ وہ کرتے رہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک عرصہ تک وہ اسیطرح اپنا کھانا شہر سے منگاتے رہے۔

اِسکے بعد[1] خدا فرماتا ہی کہ اِس طرح ہمنے لوگون کو اُنکی خبر کر دی۔ مگر اِسکے بعد خدا نے یہ نہ بتایا کہ اِن لوگون نے اونکی خبر پاکر اونکے ساتھہ کیا کیا اگر یہ فرمایا تاکہ وہ جان لین کہ بیشک وعدہ اللہ کا سچا ہی اور بیشک قیامت آنیوالی ہے اسمین کچھہ شک نہین۔

اِس مقام پر جو بحث ہے وہ یہ ہے کہ لیعلموا مین جو ضمیر ہے اوسکا مرجع کون ہین عموماً مفسرین عام لوگون کی طرف جنکو اونکی خبر ہوگئی تھی اوسکا مرجع بیان کرتے ہین مگر لوگون کو اونکی خبر ہو جانیسے کہ وہ پہاڑ کی کھوہ مین چھپے ہوئے ہین اور "ان وعد اللہ حق وان الساعۃ لاریب فیہا" سے کیا تعلق ہی۔

اگر کہا جاوے کہ اونکی خبر ملنے کا واقعہ اوس وقت کا ہے جبکہ وہ ایک مدت دراز تک سوکر اُٹھے تھے تو اول تو اونکے مدت دراز تک سوتے رہنے کی نفی ہو چکی اور اگر بالفرض تسلیم کیا جاوے تو بھی ایک مدت تک گو کہ وہ کتنی ہی دراز ہو سوکر اُٹھنے سے اس بات کا کہ وعد اللہ حق وان الساعۃ لاریب فیہا کیا ثبوت ہو سکتا ہی۔

[1] و کذلک اعثرنا علیہم لیعلموا ان وعد اللہ حق وان الساعۃ لاریب فیہا (سورہ کہف)

*

اور اگر بالفرض وہ اوس کہوہ مین مر گئے ہون جیسے کہ بعض مورخین کا قول ہے اور تین سو برس بعد پہر زندہ ہوئے ہون اور اِنکے دوبارہ زندہ ہونیکے بعد لوگون کو خبر ہوئی ہوتو بھی اِنکا دوبارہ زندہ ہونا کسی نے نہین دیکہا تو پہر کیونکر اون لوگون کو جنہون نے اونکی خبر سُنی تھی قیامت یعنی حشر اجساد پر یقین ہوسکتا تھا۔

کچہہ شبہ نہین ہے کہ ضمیر لیعلموا کی خود اصحاب کہف کی طرف راجع ہے کہ جب انکو معلوم ہوا کہ لوگونکو اُنکی خبر ہوگئی تو اونکو یقین ہوا کہ اب وہ مارے جاوینگے۔ پس خدا کا یہ فرمانا کہ لیعلموا ان وعد اللہ حق وان الساعۃ لاریب فیہا اشارہ اِس بات کا ہے کہ وہ مار ےگئے کیونکہ اِس بات کا جاننا کہ وعد اللہ حق جیسا کہ موت سے ہوتا ہے اور طرح نہین ہوسکتا قال اللہ تعالیٰ والذین آمنوا وعملوا الصّلحت سندخلہم جنات تجری من تحتہا الانہار خٰلدین فیہا ابدا وعد اللہ حقا ومن اصدق من اللہ قیلا۔

پس جن مورخین کا یہ قول ہے کہ جب اوس بت پرست بادشاہ کو اِنکے پہاڑ کی کہوہ مین چھپے ہونیکی خبر ہوئی تو اوسنے اوس کہوہ کا مونہہ بند کرادیا۔ تاکہ وہ بہوکے اور پیاسے ادسمین مرجاوین اور وہ کہوہ اونکے لئے بمنزلہ قبر کے ہوجاوے چنانچہ وہین مرگئے بہت صحیح و درست معلوم ہوتا ہے اور قرآن مجید سے اوسکی تائید ہوتی ہے مذکورہ بالا واقعہ کے کئی سو برس بعد پہاڑ کی کہوہ کا مونہہ جو بند کردیا گیا تھا کُھل گیا اور اوس کہوہ مین اونکی لاشین جو صرف ہڈیان باقی تہین معلوم ہوئین اور

ضرور کہوہ کے اندر بموجب قاعدہ علم مناظر کے پوری لاشین وہ کہائی دیتی ہونگی اوسوقت لوگون نے اونکی زیارت کی اور جیسے کہ قرآن مجید مین بیان ہوا ہے کہ ،، اوس وقت[۵۱] آپس مین اونکے باب مین جہگڑا کرنے لگے - پہر انہون نے کہا کہ اونکے اوپر کوئی مکان یعنی مقبرہ بنادو اونکا خدا اونکے حال کو بخوبی جانتا ہی -

اون لوگون نے جو اون کہنے والون کے کام پر غلبہ رکہتے تہے یعنی حاکم یا پادری اونہون نے کہا کہ اونکو قرار دینگے مسجد یعنی عبادت گاہ - چنانچہ بعض انگریزی کتابون مین جنمین یہ قصہ بیان ہوا ہے لکہا ہے کہ اونکی ہڈیان ایک بڑے پتہر کے صندوق مین بند کرکے مارسیلیس کو بہیجی گئی تہین اور سینٹ ویکٹر کے گرجا مین موجود ہین -

اِس بات مین کہ اصحاب کہف کے آدمی تہے لوگ مختلف تہے - چنانچہ خدا فرماتا ہے[۵۲] کہ کہین گے (یعنی جب اونسے پوچہو) کہ تین تہے اونمین چوتہا اونکا کتا تہا اور کہین گے پانچ تہے اور اِنمین چہٹا اونکا کتّا تہا بن نشانہ دیکہے پتہر مارتے ہین اور کہین گے سات تہے اور اِنمین آٹہوان اونکا کتّا تہا تو کہدے ای پیغمبر کہ میرا پروردگار خوب جانتا ہے اونکی تعداد کو اونکو نہین جانتے مگر تہوڑے - پہر تو اونسے اونکے باب مین جہگڑا مت کر سوای ظاہری بات چیت کے اور نہ اونکے باب مین اونمین سے کسی ایک سے کچہہ پوچہہ اور تو کبہی نہ کہنا کسی چیز کے لئے کہ مین اوسکو کل کرون گا بغیر خدا چاہے کہے اور یاد کر اپنے پروردگار کو جب تو بہول جاوے اور کہدے کہ شاید ہدایت کرے مجہکو میرا پروردگار اس سے بہی قریب زیادہ ٹہیک بات کی -

ویقولون ثلثة رابعهم كلبهم ويقولون خمسة سادسهم كلبهم رجما بالغيب ويقولون سبعة وثامنهم كلبهم قل ربي اعلم بعدتهم ما يعلمهم الا قليل فلا تمار فيهم الا مراء ظاهرا ولا تستفت فيهم منهم احدا ولا تقولن لشيء اني فاعل ذلك غدا الا ان يشاء الله واذكر ربك اذا نسيت وقل عسى ان يهدين ربي لاقرب من هذا رشدا (سورة كهف)

فقالوا ابنوا عليهم بنيانا ربهم اعلم بهم قال الذين غلبوا على امرهم لنتخذن عليهم مسجدا (سورة كهف)

+++++++
+++++++
++

اِسکے بعد کی آیت مین جو لفظ ولبثوا کا ہے اوسکا عطف یقولن پر ہے جو اسکی پہلی آیت مین ہے یعنی کہین گے کہ ”وہ رہے پہاڑ کی کھوہ مین تین سو برس اور اونھون نے زیادہ کئے (یعنی اوسپر) نو برس تو کہدے کہ خدا خوب جانتا ہی کہ کتنی مدت وہ رہے اوسی کے لئے ہے آسمانون اور زمین کی چھپی ہوئی باتون کا جاننا خوب دیکھنے والا ہے اوسکا یعنی غیب کا اور خوب سننے والا اوسکے سوا اونکے لئے کوئی دوست نہین ہے اور وہ شریک نہین کرتا اپنے حکم مین کسی کو۔“

اِس آیت سے ظاہر ہے کہ اصحاب کہف کسی مدت تک پہاڑ کی کھوہ مین رہے اور اِس کہنے سے لازم آتا ہے کہ وہ کسی مدت کے بعد پہاڑ کی کھوہ مین سے نکلے مگر کوئی مورخ اِس بات کو نہین کہتا کہ وہ کسی زمانہ مین پہاڑ کی کھوہ مین سے زندہ نکل کر کہین رہے ہون اور نہ کسی روایت مین ایسا بیان ہوا ہے پس جس مدت کا اِس آیت مین ذکر ہے اوس سے وہی مدت مراد ہے جو اونکے پہاڑ کی کھوہ مین جانے اور اونکی ہڈیون کو اوسمین سے نکالنے مین گذرا بیشک اِس زمانہ کی مدت ٹھیک ٹھیک معلوم نہین ہے لیکن جہانتک کہ تاریخ سے معلوم ہو سکتا تھا اوسکو ہم بیان کر چکے ہین۔

یہ ہے صحیح قصہ اصحاب کہف کا بعض لوگون کو جہان کہین پرانی لاشین بر آمد ہوئی ہین شبہ پڑا ہے کہ یہ لاشین اصحاب کہف کی ہین معجم البلدان مین یاقوت حموی نے ایک قصہ لکھا ہے کہ واثق باللہ نے محمد بن موسی نجومی کو روم مین بھیجا کہ وہ اصحاب کہف کو دیکھے اور وہ روم کے ایک شہر مین گیا وہان ایک چھوٹا سا پہاڑ تھا کہ اوسکا

ولبثوا فی کہفہم ثلثمائۃ سنین وازدادوا تسعا قل اللہ اعلم بما لبثوا لہ غیب السموات والارض ابصر بہ واسمع ما لہم من دونہ من ولی ولا یشرک فی حکمہ احدا (سورۂ کہف)

گہیر نیچے سے ہزار گز سے کچہہ کم تھا اور زمین سے ملی ہوئی اوسمین ایک سُرنگ تھی وہ اوسمین
گیا اور وہ تین سو قدم نیچے چلے گئے وہان پہونچکر اوسکو ایک مکان ملا جو ستونون پر بنایا
ہوا تھا اور ستون بھی پہاڑ ہی مین سے کہودے ہوئے تھے اور اوسمین کئی کوٹہریان
تھین ایک کوٹہری کی کرسی آدمی کے قد کے برابر اونچی تھی اور اوسپر ایک پتہر کا دروازہ
تہا وہان ایک آدمی متعین تہا وہ اِن لاشون کے دیکہنے اور تلاش کرنیکو منع کرتا
تہا اور وڑراتا تہا کہ کچہہ آفت لگ جائیگی منجم نے اوسکے منع کرنیکو نہ مانا اور نہایت
مشکل اور دقت سے اوسکے اوپر چڑہا وہان اوسنے لاشین دیکہین جو صبر اور مر اور کافور
سے لیپ کئی ہوئے رکہی تہین —

ایک اور قصہ ہے کہ بلقا مین بہ اطراف دمشق ایک جگہہ عمان کے قریب ہے
لوگ کہتے ہین کہ وہ جگہہ اصحاب کہف و الرقیم کی ہے —

اور ایک یہ قصہ ہے کہ اندلس کے جنگل مین ایک جگہہ ہے جسکو جنان الورد
کہتے ہین اور اوسی کو اصحاب الکہف و الرقیم کی جگہہ بتاتے ہین اور وہان لاشین
ہین کہ وہ بگڑتی نہین —

ایک اور قصہ ہے کہ علی بن یحیی اٹلی کے ملک مین ایک جگہہ گیا اوسنے غار
دیکہا اور اوسکے اندر تیرہ لاشین تہین اور یہ خیال کیا کہ سات لاشین تو اصحاب کہف
کی ہین اور باقی لاشین اہل روم نے اپنے بزرگون کی صبر اور اور دوا مین
مل کر رکھہ دین ہین —

عبادہ بن صامت سے ایک روایت ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق رضؓ نے اپنے پہلے سال خلافت مین اوسکو روم مین بہیجا قریب قسطنطنیہ کے اوسنے ایک سرخ رنگ کا پہاڑ دیکہا اور لوگون نے کہا کہ اوسمین اصحاب الکہف ہین وہان ایک گرجا تہا گرجا کے لوگون نے ایک سرنگ بتائی جو پہاڑ مین تہی وہ مجہکو وہان لیگئے اور وہان ایک لوہے کا دروازہ لگا ہوا تہا وہ کہولا تو ہم ایک بڑے مکان مین پہونچے اوسمین تیرہ[۱۳] لاشین چت رکہی ہوئی تہین گویا کہ وہ سوتے ہین ہمنے اونکا موںہہ کہول کر دیکہا تو وہ بالکل تروتازہ تہا جیسا کہ زندہ آدمیون کا۔ ایک شخص کے موںہہ پر تلوار کا زخم تہا معلوم ہوتا تہا کہ گویا ابہی زخم لگا ہی۔ مینے اون لوگون سے اونکا حال پوچہا تو انہون نے کہا کہ ہم اپنی کتابون مین پاتے ہین کہ یہ لاشین حضرت عیسیٰ کے مبعوث ہونیسے چار سو برس پہلے سے ہین اور یہ سب ایک وقت مین انبیا مبعوث ہوئے تھے اسکے سوا اور کچہہ ہم نہین جانتے۔

۱۸۸۶ء مین جب ایک انگریزی کمیشن افغانی اور روسی سرحد مقرر کرنیکو ترکہانون کے ملک مین گیا تو اوس وقت ایک شخص نے ایک پہاڑ کا جسکا نام اوسنے کوہ رقیم لیا ہے اس طرح پر حال لکہا ہی۔

کوہ رقیم جسمین سات شخص خوابیدہ ہین بہ زیارت مسلمانونکی ہے اور ہمارے کیمپ سے چار میل جنوب و غرب کو وادی حراق مین ہے کیمپ کے مسلمان اوسکی طرف چلے اور مین بہی گہوڑے پر سوار معہ صوبہ دار محمد حسین خانصاحب دوسری پلٹن سکہہ

کے گیا-اہل اسلام اس مقام کو اسلئے متبرک مانتے ہین کہ اصحاب کہف کا ذکر قرآن مجید
مین آیا ہے اس پہاڑ کو جسمین یہ زیارت واقع ہے یہان کے باشندے چارشنبہ بھی
بولتے ہین اور اوسکے نواح مین پہلے کسی زمانہ مین ایک آبادی قشلان نام کی تھی
جسمین اسّی ہزار باشندے بستے تھے-شاید کسی مقام پر شہر فسوس بھی ہوگا جسکا
ذکر قصۂ اصحاب کہف مین کیا جاتا ہے-کہ ایک شخص منجملہ ان سات شخصون کے شہر
فسوس مین گیا-تاکہ روٹی خرید لاوے-لیکن اسکا صحیح پتہ مشکل ہے-بعض کہتے ہین
کہ یہ مقام (الیتمور) مین تھا جو جنوبی جانب پہاڑ و نمین ہے اور جہان ابتک ایک قطعہ
موجود ہے فی الحال اس قطعہ کی سیر ممکن نہین کیونکہ برف بہت ہے اور بعض کہتے ہین
کہ یہ مقام محکو مین تھا جو چارشنبہ سے مشرق کی طرف سات میل کے فاصلہ پر ہے
واقعی محکو ایک آباد جگہہ تھی اور بڑا موضع تھا جسکو ترکمانون نے غارت کر کے اُجاڑ
دیا ہے-یہ مقام درمیان مروچک اور اندخوی کے ہے-کوہ رقیم پر اس وقت بیس
خاندان سیدون کے آباد ہین اور ایک موضع خاص سادات کا غار کے موہنہ پر واقع
ہے آگے بڑہکر ایک اور موضع ڈہائی سو خاندان کی آبادی کا ہے-یہ پہاڑ ایک تنگ وادی
مین ہے اور جسمین مجاورین تردد کرتے ہین وہ اونکو معاف ہے-علاوہ اسکے جو لوگ
زائرین یہان آتے ہین وہ مجاورین کی خدمت کرتے ہین یہان ایک چھوٹی سی
مسجد ہے اور غار کے موہنہ پر ایک محراب دار دروازہ بیس فٹ بلند بنا ہوا ہے اور
اوسپر ایک چوب بطور نشان استادہ ہوکر ایک کپڑا اوسمین لگا ہوا اُڑتا ہے-اس غار

کے چارون طرف ایک وسیع قبرستان ہے جو شخص مرتا ہے یہین لاکر دفن ہوتا ہی اور اسی وجہ سے یہ پہاڑ پر ہے۔ غار کے مونہہ سے دس بارہ گز کے فاصلہ پر ایک طرف تہ خانہ ہے تہ خانہ مین دور چل کر ایک دروازہ مٹی سے چھپا ہوا ہے۔ سیدون نے کہا کہ یہ سید ہار استہ مکہ کا ہے مگر قدرت اوسکو کہو لنے نہین دیتی جب مٹی ہٹاتے ہین اور مٹی یہان گر جاتی ہے دہنی طرف ایک تاریک حجرہ مین ایک زینہ لگا ہے اور اوسمین تختے بچھے ہین اور یہانسے رستہ خفتگان کا بند کر دیا ہی۔ سیدون نے بہت کچھہ کرامات اصحاب کہف کی بیان کی اور کہا اصحاب موصوفین اب بہی غار کے اندر سوتے ہین۔ اور کچھہ تبرکات بھی دکھلائے اور سب سے بڑا مشاہدہ یہ ہوا کہ انہون نے شمع اندر بڑہا کر کہا دیکھو یہ سوتے ہین ایک چادر سفید گوٹ کی نظر آئی۔

نامہ نگار کہتا ہے کہ مینے کہا کہ ہمکو یہ بھی دکھلادو کہ اس چادر کے نیچے کیا ہی انہون نے کہا کہ یہ نہو گا کیونکہ ہم خود واقف نہین کہ اسکے نیچے کیا ہے اور کہنے لگے کہ زمانہ ماسبق ایک شخص نے کپڑا اُٹھا کر دیکھنا چاہا تھا فوراً اندھا ہو گیا تھا۔ اور کہا کہ اگر تمہین شک ہے تو ادہر دیکھو اور یہ کہکر شمع ایک طرف پہیر دی دیوار کے ساتھہ کتّے کی ٹانگین نظر آئین گمان تھا کہ کتا سوتا ہی۔ واللہ اعلم کیا اسرار ہے۔

اس قسم کی لاشون کا برآمد ہونا اگر وہ درحقیقت اور فی الواقع برآمد ہون تو کچھہ تعجب کی بات نہین ہے مصر مین ہزارون برس کا دستور تہا کہ لاشون کو ممی بنا کر رکہتے تھے چنانچہ بہت سی مُوزیَم مین وہ لاشین جو برآمد ہوئی ہین موجود ہین۔

ایشیا مین بہی قدیم زمانہ مین ممی بنانیکا کسی قدر رواج ہوا تہا اور اس سبب سے بعض ایشیا کے مقامون مین سے ایسی لاشین برآمد ہوئی ہین - علاوہ اسکے بعض ملکون اور پہاڑونمین بسبب تاثیرات ملکی اور برف کے اسی طرح کی افتادہ لاشین بھی نکل آتی ہین اور لوگ اونکو اصحاب کہف کی لاشین سمجہہ جاتے ہین -

علاوہ اسکے اون مقامون کے خادم روپیہ کمانیکے لئے بہت کچہہ فریب کیا کرتے ہین اور جہوٹی روایتین بیان کرتے ہین جس زمانہ مین کہ سید احمد صاحب سکہون سے لڑکر شہید ہوئے اونکی لاش میدان جنگ مین دستیاب نہین ہوئی غالباً اس وجہ سے کہ مغلوبین تو کافی طرح پر تلاش نہ کرسکے اور جو غالب ہوئے تہے وہ یقیناً پہچان نہین سکتے تہے پس اونکے مریدون کو موقع ملا اور اُنہون نے کہا کہ وہ زندہ ہین اور پہاڑ کی کہوہ مین خدا کی عبادت اور نماز مین مشغول ہین اور اُنہون نے کہوہ مین ایک لکڑی پر عمامہ رکہکر اور جبہ کرتا پہنا دیا تہا اور دور سے لوگون کو دکھادیتے تہے کہ وہ بیٹھے نماز مین مشغول ہین - ہزارون لوگ اب بہی بعض بزرگونکی نسبت یقین رکہتے ہین کہ وہ سیکڑون برس سے پوشیدہ زندہ ہین اور وقت مقرر پر تشریف لاوینگے یہی چند بزرگونکو زندہ جانتے ہین مسلمان وعیسائی حضرت عیسیٰ؈ کے زندہ ہونیکے اور پہر دنیا مین آنیکا یقین کرتے ہین شیعہ حضرت امام مہدی؈ کے پوشیدہ ہوجانے اور اب تک بلکہ وقت ظہور تک جو قیامت کے قریب ہوگا زندہ ہونیکے قائل ہین -

اِس قسم کے خیالات واعتقادات ایسی باتون پر جو لوگ بنا لیتے ہین زیادہ یقین کرلینے کے باعث ہوتے ہین فقط

تمت

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# سات سونیوالی یعنی اصحاب کہف

---

## ترجمہ کتاب کیورس متہس آف دی میدل ایجز مولفہ الیس بارنگ گولڈ ایم اے

یہ قصہ جسپر ہم اِس مضمون مین بحث کرتے ہین پچھلے زمانہ کی عجیب اور حیرت انگیز قصونمین سے ہے جیکس دی وارین نے اسکو اپنی کتاب مین جسکا نام لیجنڈا اریا ہے اِس طرح بیان کیا ہی۔

یہ سات سونیوالے افی سسس کے باشندے تھے بادشاہ ڈی سیس جِسنے نصاری پر بہت ظلم کیا تھا جب وہان پہونچا تو اوسنے یہ حکم دیا کہ ایک معبد اصنام کی پرستش کے لئے بنایا جاوے اور سب لوگ اوسکے سامنے بتون پر قربانی

کرین نصاری تلاش کروا کر بلائے گئے اور حکم سنایا گیا کہ وہ موت یا پرستش اصنام انمین سے جسے چاہین اختیار کرین اس حکم سے شہر مین ایک آفت برپا تہی دوست دوست کا ساتہی رہا نہ باپ بیٹے کا نہ بیٹا باپکا

اس[1] زمانہ مین افی سس مین سات عیسائی تھے جنکے نام میک سی مین - مالکس - مارسین - ڈایونی سیس - جان - سراپین کانسٹن ٹین تہے اونہون نے بتون پر قربانی کرنیسے انکار کیا اور اپنے مکان مین نماز و روزہ کرتے رہے ڈسی سیس کے سامنے انپر یہ الزام لگایا گیا اور انہون نے اپنے عیسائی ہونیکا اقرار کیا - بادشاہ نے کچھہ مہلت دی تاکہ وہ جو طریقہ آیندہ اختیار کرین اوسپر بخوبی غور کرلین - اس مہلت کو انہون نے غنیمت سمجھکر اپنا تمام مال و اسباب غربا کو دیدیا اور خود یہ ارادہ کرکے گئے کہ سیلین پہاڑ کے غار مین جاکر چھپ رہین -

انمین[2] سے ایک شخص مالکس نامی طبیب کا بہیس بدل کر شہر مین کہانا خرید نے کو گیا ڈسی سیس نے جو کچھہ عرصہ کے لئے افی سس سے چلا گیا تہا واپس آکر یہ حکم دیا کہ وہ ساتون شخص تلاش کئے جاوین مالکس ڈرتا ہوا شہر سے بہاگا اور اپنے اصحاب سے بادشاہ کے غصہ کا سب حال بیان کیا سب بہت ڈرے مالکس نے اونسے روٹی کہانیکو کہا تاکہ اونمین کچھہ طاقت آوے اور مصیبت مین ہراسان نہون کہانیسے فارغ ہوکر وہ رو رو کر باتین کررہے تہی - کہ خدا کے حکم سے اونپر خواب طاری ہوئے -

شہر مین کفار نے اونکو جا بجا تلاش کیا مگر کہین پتا نہ ملا ڈِسی سیس
اس سے اور بہی زیادہ برافروختہ ہوا اور اونکے والدین کو بلاکر یہ کہا کہ اگر وہ اونکا پتہ
اور نشان نہ بتائینگے تو سب مار ڈالے جائینگے - انہون نے جواب دیا کہ وہ
ساتون جوان اپنا مال واسباب غربا کو تقسیم کر کے چلے گئے ہمکو یہ معلوم نہین کہ وہ
کہان ہین ڈِسی سیس نے اِس خیال سے کہ ممکن ہے کہ وہ غار مین چہپ
رہے ہون اوسکا موہنہ پتہرون سے بند کرادیا تاکہ وہ بہوکے مرجاوین -

تین سو ساٹہہ برس اسی طرح گذر گئے تہیوڈوسیس کے تیسوین سال مین
بعض ملحدون نے مسئلہ انبعاث موتی کا انکار کیا - اتفاقاً ایک شخص سیلین
کے پہاڑ کے پاس اصطبل بنواتا تہا غار کے موہنہ پر پتہرون کا ڈہیر دیکہکر سب پتہر
تعمیر کے لئے اٹہوا لئے اوسوقت اون ساتون کی آنکہہ کہلی یہ سمجہکر کہ ایک ہی شب
خواب مین گذری ہے مالکس سے پوچہا کہ ڈِسی سیس نے اونکی نسبت آخری
حکم کیا دیا ہے اوسنے کہا کہ وہ ہمکو یہانتک تنگ کریگا کہ ہم مجبور ہو کر بتون کو پوجین
میک سی مین نے کہا خدا جانتا ہے ہم کبہی نہین کرینگے پہر اپنے ساتہیون
کی طرف مخاطب ہوا اور مالکس سے کہا کہ جسطرح ہو وہ شہر جا کر اس امر کی خبر لاوے
اور کچہہ کہانیکے واسطے بہی لاوے - مالکس پانچ سکہ لیکر غار مین سے نکلا یہہ تہر دیکہکر
حیران ہوا - پہر شہر کی طرف چلا شہر کے قریب پہونچکر دروازہ پر صلیب لگی ہوئی دیکہی اور بہی
زیادہ متحیر ہوا دوسرے دروازہ پر گیا وہان بہی یہ متبرک نشان موجود تہا اسی طرح

شہر کے ہر دروازہ پر بھی دیکھا اوسکو یقین ہوا کہ شاید خواب کا کچھ اثر ابتک باقی ہے
آنکھین ملتا ہوا شہر مین داخل ہوا اور ایک نان بائی کی دوکان کی طرف بڑھا لوگون
کی زبان سے خدا کا نام سنکر اور بھی حیران ہوا کہا کہ کل اس نام کے لینے کی ایک کو
بھی جرأت نہ تھی آج عیسیٰ کا نام ورد زبان ہے - یہ کیا ماجرا ہے - شبہ ہوا کہ شاید
یہ اور کوئی شہر ہو - ایک راہ چلتے سے شہر کا نام پوچھا - سنکر کہ یہ شہر **افی سس**
ہے سخت حیران ہوا - نان بائی کی دوکان پر جا کر روپیہ رکھا - سکہ کو دیکھکر طباخ نے
پوچھا کہ تجھکو کہین سے خزانہ ملگیا ہے نان بائی آپس مین باتین کرنے لگے یہ سمجھا کہ
انہون نے مجھکو پہچان لیا ہے اور بادشاہ کے سامنے لیجا ئینگے وہین بولا کہ خدا کے
واسطے مجھے چھوڑ دو مین روٹی اور روپیہ سے باز آیا کسی طرح جان بچے لیکن دوکاندار
نے اوسکو پکڑ کر یہ کہا کہ تم کون ہو اس سے کچھ غرض نہین جو تمکو خزانہ ملا ہے وہ ہمکو
بھی بتاؤ تا کہ ہم تمہارے شریک ہون اوسوقت ہم تمکو چھپا دینگے **مالکس** خوف کے مارے
کچھ جواب نہ دیسکا اسکے گلے مین رسی ڈال کر بازار مین سڑک پر کھینچتے پھرے شہر مین
بھی یہ خبر مشہور ہوئی ہر طرف سے لوگ جمع ہوئے کسی نے اوسکو نہ پہچانا وہ اپنی لاعلمی
بیان کرتا رہا سب کے چہرون پر نظر دوڑائی مگر کوئی ایسا نظر نہ پڑا کہ جس سے کچھ بھی
پہلا تعارف ہو **سینٹ مارٹن بشپ** اور **اینٹی پیٹر** حاکم شہر نے یہ
حال سنکر جوان اور طباخ کو بلایا اور جوان سے پوچھا کہ یہ خزانہ کہان سے ملا ہے اوسنے
کہا کہ خزانہ تو کہین سے نہین ملا یہ چند سکہ میری تھیلی مین تھے پھر اوس سے دریافت

لما رای اهل الباطل یزیدون ونظهرون علی اهل الحق ویقولون لاحیوة الا الحیوة الدنیا وانما یبعث الارواح ولم یبعث الاجساد فجعل تندوسیس یرسل الی من یظن فیهم خیرا دا عهم ائمة فی الخلق فجعلوا یکذبون بالساعة حتی کادوا ان یحولوا الناس عن الحق وملة الحواریین فالقی الله فی نفس رجل من اهل ذلک البلد الذی فیه الکهف وکان اسم ذلک الرجل اولیاس ان یهدم ذلک البنیان الذی علی فم الکهف

کہا کہ کہان سے آئے اوسنے کہا کہ مین افی سس کا باشندہ تہا اگر یہ شہر افی سس ہی ہے گورنر نے کہا کہ تمہارے مان باپ اور اقارب اگر یہان رہتے ہون تو بلاؤ جوان نے اونکے نام بتائے اور کہا کہ یقیناً وہ یہان رہتے ہین مگر شہر مین ان نامون کا کوئی نہین تہا۔ گورنر نے چلاکر کہا کہ تم یہ کیونکر کہہ سکتے ہو کہ یہ تمہارے مان باپ کا روپیہ ہے یہ بادشاہ ڈی سیس کے عہد کا سکہ ہے جسکو تین سو چہتر برس گزرے اور سکہ حالی کے بالکل مشابہ نہین کیا تم افی سس کے حکماء اور بوڑہے لوگون کو بتاتے ہو یہ خوب سمجہہ لو کہ اگر تم اوسکا پتہ نہ بتاؤ گے تو تمکو تمام قانونی سختیان برداشت کرنی پڑینگی مالکس نے عرض کیا کہ خدا کی واسطے آپ پہلے مجہکو ان چند سوالون کے جواب دین اوسوقت مین کچہہ کہہ سکون گا۔ بادشاہ ڈی سیس کہان چلا گیا ہے بشپ نے جواب دیا کہ میرے بچے اس نام کا اب کوئی بادشاہ نہین جسکا یہ نام تہا اوسکو مرے ہوئے ایک عرصہ گزرا مالکس نے کہا کہ جو بات سنتا ہون اوس سے اور شش و پنج مین ہو جاتا ہون سیلیئن پہاڑ تک میرے ہمراہ چلو تاکہ مین اپنے ساتہیون کو دکہاؤن کل ہی ڈی سیس کے ظلم سے بہاگ کر ہمنے اوس پہاڑ مین پناہ لی تہی بشپ نے گورنر سے کہا کہ یہان خدا کا ہاتہہ ہے۔ ایک انبوہ کثیر اوسکے ساتہہ چلا۔ اول مالکس غار مین اپنے ساتہیون کے پاس گیا اور پہر بشپ وہان اںہون نے اون بزرگون کو غار مین بیٹہا ہوا دیکہا بشاش چہرہ مثل گلاب کے تر و تازہ دیکہکر سب گر پڑے اور خدا کو سجدہ کیا۔ گورنر نے اوسی وزیر خبر

فیہا بہ خبر فاستاجر خطیب لا لغیبہ غار ومین قبیلا بینہم عارا بنیان ثلاث الخطبہ حتی نزعا ثلاث الکہف وفیہا ما علی فم الکہف وجہیم اللہ بار الکہف بالرعب عن الناس الکہف فلما فتح اللہ باب ذو القدرۃ اذن اللہ ذو السلطان واحی الموتی للفتیتان یجلسوا بین ظہرای الکہف فجلسوا فرحین مسفرۃ وجوہہم طیبۃ انفسہم فسلم بعضہم علی بعض کانما استیقظو من ساعتہم اللتی کانوا یستیقظون فیہا اذا اصبحوا من لیلتہم ثم قاموا الی الصلوٰۃ فصلوا کالذین کانوا یفعلون لا یری فی وجوہہم ولا الوانہم شیئا ینکرونہ کہیئتہم حین رقدوا وہم یرون ان ملکہم دقیانوس فی طلبہم فلما قضوا صلوتہم قالوا لیملیخا صاحب نفقتہم خبر ایتنا ما الذی قال الناس فی شاننا عشیۃ امس عند ہذا الجبار وہم یظنون انہم رقدوا کبعض ما کانوا یرقدون۔

نہیوڈوسیس کو بھیجی وہ فوراً افی سس کو روانہ ہوا- تمام اکابر شہر اوس سے ملے اور اوسے غار کی طرف لیگئے- بادشاہ کو دیکھکر اِن مقدسین کے چہرے مثل آفتاب کے روشن ہوئے بادشاہ نے خدا کا شکر کیا اور اونسے بغل گیر ہوکر کہا کہ مینے تمکو کیا دیکھا گویا مسیح کو لزارس کو شفا بخشتے ہوئے دیکھا میکسی مین نے جواب دیا کہ ہم ایمانا یہ بات کہتے ہین اور آپ یقین کیجئے کہ خدا نے ہمکو محشر سے پہلے اسواسطے اُٹھایا ہے تا کہ تم اِس امر کو برحق سمجھو کہ قیامت کو مردے ضرور اُٹھائے جائین گے کیونکہ جیسا بچہ مان کے رحم مین رہتا ہے اور کچھ ایذا نہین پاتا اسی طرح ہم بھی خواب مین رہے اور کوئی تکلیف نہ اوٹھائی یہ کہکر انہون نے سر جھکایا اور جان بحق تسلیم کی بادشاہ اوٹھکر اونپر جھکا اور بغل گیر ہوکر رویا حکم دیا کہ سنہرے صندوق بنواکر اونمین یہ لاشین بطور یادگار زمانہ رکھی جاوین مگر اوسی شب کو اون بزرگون کو خواب مین دیکھا کہ کہتے ہین ہا ہم اب تک زمین مین سوتے تھے اب بھی زمین ہی مین سونے دو جب تک کہ خدا دوبارہ نہ اُٹھاوے-

یہ دلچسپ قصہ اس طرح بیان کیا گیا ہے- ہم تک شاید یہ مشرق سے پہونچا ہے جیکوبس سروجینسس میسوپوٹیمیا کی پانچوین یا چھٹی صدی کے بشپ نے اوسکو سب سے پہلے قلمبند کیا ہے گریگری اف ٹورس شاید سب سے اول اوسکو یورپ مین لایا ہے ڈایونی سیس اف انیٹاک نے نوین صدی مین یہ قصہ شامی زبان مین کہا ہے فوٹیس باشندہ قسطنطنیہ نے بھی اوسکو لکھا ہے

وہ لکھتا ہے کہ یہ قصہ قرآن شریف مین بھی ہی۔

**میٹافرسس لٹس** بہی اسکا حوالہ دیتا ہے دسوین صدی مین **یوٹی کیس** نے اسکو اپنے عربی کے قصون مین درج کیا ہے **کاپتک** اور **میرونائٹ** کی کتابون مین بہی اس کا پتہ ملتا ہے بعض پرانے مورخین نے بہی اسکو اپنی تصانیف مین درج کیا ہے جیسے کہ **پالس ڈیاکونس** اور **ناسی فورس** وغیرہ۔

ان سونیوالون کی نسبت **ولیم اف ماسس بری** ایک عجیب قصہ بیان کرتا ہے اوسکا بیان ہے کہ بادشاہ **ایڈورڈ** ملقب بمقدس **ایسٹر** کے جلسہ کے دن **ویسٹ منسٹر** کے محل مین تاج شاہی پہنے ہوئے بٹیہا تہا پادری اور رؤساء شہر سب جمع تہے۔ اثناء دعوت مین بادشاہ گوشت اور شراب چھوڑ کر خدائی باتون کا دہیان کرنے لگا اور اسی مین دیر تک محو رہا یکایک اس زور سے ہنسا کہ سب حیران رہگئے کہانیکے بعد کپڑے اوتارنیکے لئے جب خوابگاہ مین گیا تو چند رئیس بہی پیچھے پیچھے گئے **ارل ہیرلڈ** جو اوسکا جانشین ہوا اور ایک **ایبٹ** اور ایک **بشپ** جو اوسکے ساتھ تہے انہون نے اوس سے اوس ہنسی کا سبب پوچہا بادشاہ نے جوابدیا کہ مین نے ایک عجیب بات دیکہی ہے میری ہنسی بے وجہ نہ تہی انہون نے عرض کیا کہ ہمکو بتائے۔ تہوڑی دیر سوچکر کہا کہ مینے دیکہا ہے کہ **افی سس** کے سات سونیوالون نے (جو دہنی کروٹ پر دوسو برس سے **سلین** پہاڑ کی غار مین سورہے ہین) آج دفعتاً بائین کروٹ بدلی ہے۔ یہ خدا کی مہربانی ہے کہ مینے اونکو

کروٹ بدلتے ہوئے دیکھا اِس سبب سے ہنس پڑا **ارل ہیرلڈ** وغیرہ کو یہ سنکر تعجب
ہوا تو بادشاہ نے اونسے پورا حال بیان کیا اور ہر ایک کا حلیہ اور صورت اور جسم
بھی بتایا جسکا کسی نے ابتک کچھ حال نہین لکھا تھا بلکہ بادشاہ نے یہ قصہ اس طور
پر بیان کیا گویا کہ وہ ہمیشہ اونمین رہا ہے **ارل ہیرلڈ** نے یہ بات سنکر تین
شخصون کو (ایک **نائٹ** ایک **منشی** ایک **پادری**) بادشاہ **اڈورڈ**
کی طرفسے تحائف اور خط دیکر قسطنطنیہ کے بادشاہ کے پاس بھیجا۔ بادشاہ قسطنطنیہ
نے اون قاصدون کو خط دیکر **افی سس** کے **بشپ** کے پاس بھیجا کہ وہ ان
تینون انگریزون کو اوس غار مین جانے دے۔ اتفاق سے ایسا ہی معلوم ہوا
جیسا کہ بادشاہ نے دیکھا تھا۔ کیونکہ **افی سس** کے باشندون نے یہ بیان کیا
کہ انہون نے اپنے بزرگون سے سنا ہے کہ یہ سات سونیوالے ہمیشہ سے دہنی کروٹ
پر سوتے تھے لیکن جسوقت یہ تینون انگریز غار مین گئے تو اونکو بائین کروٹ پر سوتے
پایا۔ اِس کروٹ بدلنے سے عیسائیون کو اون مصائب سے آگاہ کرنا تھا جو اونپر
مسلمانون ترکون اور تاتاریون کے حملہ کرنیسے نازل ہونگی۔ کیونکہ جب کوئی
مصیبت نازل ہونیکو ہوتی ہے اوسوقت یہ سونیوالے کروٹ بدلتے ہین۔

سات سونیوالون پر ایک نظم **کاڈری** نے بھی لکھی ہے جسکو **ایم ایف**
**اریبچل** نے اپنی رپورٹ **ہسٹر دی لی انسٹرکشن پبلک**
مین بیان کیا ہے۔ ایک جرمن کی نظم اس مضمون پر ہے جسمین ۹۳۵ شعر ہین

ایم کیبراجان نے ۱۳ صدی مین چھاپی ہے اور اسپین کے ایک شاعر
نامی اگسٹن موریٹو نے ایک ڈریما اسی پر لکہا ہے جسکا لاس
سیٹی ڈرمین ٹیز نام ہے جسکا کہ کامبدلیس نیودس اسکو
جی ڈاس دی لاس مجورلیس ان جینی اوس کی اونیسوین
جلد مین حوالہ ہے اور ڈاکٹرنیل نے بہی اس مضمون پر ایک نظم لکہی ہے۔ قرآن
مین یہ قصہ کسی قدر زیادہ ہے اوسمین یہ لکہا ہے کہ ان سونیوالون نے آنحضرتؐ
کے آنے کی پیشین گوئی کی ہے اونکے ساتہہ ایک کُتّا بہی ہے جسکا نام کراٹیم
یا کراٹیمر ہے جو اونکے پاس سوتا ہے اور یہ کُتّا بہی پیشین گوئی کرسکتا ہے اور
اس کُتّے پر خاص خدا تعالی کا یہ بہی احسان ہے کہ یہ بہی اور دس جانورون
کے ساتہہ بہشت مین جاویگا۔ دوسری بہشت مین جانیوالے جانور یہ ہین
حضرت یونس کی مچہلی۔ حضرت سلیمان کی چیونٹی حضرت اسمعیل کا برّہ حضرت
ابراہیم کا گوسالہ۔ ملکہ سبا کا گدہا۔ حضرت صالح کا ناقہ حضرت موسی کا بیل۔
بلقیس کا ہدہد۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سواری یعنی براق
ایسے زمانہ مین جب لوگ مقدسین کی یادگارون کو سونے اور جواہرات سے
بہی بیش بہا سمجہتے تہے تو اون سونے والون کی یہ خواہش کرنی کہ اونکو زمین
ہی مین رہنے دو شاید کسی قدر بیجا تہی اور یہ خواہش پوری بہی نہوئی کیونکہ
اونکی ہڈیان ایک بڑے پتہر کے بکس مین بند کرکے مارسیلس کو بہیجی گئی تہین

جواب بھی سینٹ وکٹر کے گرجا مین دکھائی جاتی ہین روم مین ویکٹوریم کے عجائب خانہ مین انکی گندہک اور پلسٹر کی جوڑی ہوئی تصویرین موجود ہین ہر ایک کے سامنے اوسکا نام اور چند صفات بہی کندہ ہین کانسٹن ٹین اور جان کے پاس دو عصا ہین میک سی مین کے پاس ایک گرہدار عصا ہے مالکس اور مارسین کے پاس دو تبر ہین سیراپین کے سامنے ایک جلتی ہوئی مشعل اور ڈیوانی سس کے سامنے ایک بڑی میخ ہے جسکو کہ ہورلیس - اور الیس پالی النس نے بیان کیا ہے کہ ایذا رسانی کے واسطے کام مین لائی جاتی تہی -

ان سات شخصون کو نوجوان امرد کندہ کیا ہی واقع مین پرانے شہیدون کے قصہ مین بھی اونکو لڑکا کہا گیا ہے اس پلسٹر کی بنی ہوئی تصویرون سے بعضون نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ یہ ساتون سنہ ۲۵ع مین ڈیسیس کے عہد مین مار گیے تھے اور مذکورہ بالا غار مین دفن کئے گئے تھے اور تہیودوسیس کے عہد مین اونکی ہڈیان سنہ ۷۵ع مین برآمد ہوئین تو اوسوقت سے یہ قصہ مشہور ہوا - میرے خیال کے موافق غالباً یہ صحیح ہے ان سونیوالون کا قصہ اور سات کی تعداد بہت پرانی او حضرت عیسیٰؑ سے پہلے کی ہے -

مثل اور پرانے قصون کے اسکو بہی عیسائیون نے اخذ کر کے مذہبی بنا لیا ہی -

پلینی ایک واقعہ نگار شاعر مسمی ای پی مینی ڈیز کے قصہ مین لکھتا ہے کہ وہ بہیڑیان چراتا ہوا گرمی کے موسم مین دق ہوگیا اور منید نے بہی ستایا تو ایک غار

مین جاکر سورہا ستاون برس کے بعد خواب سے بیدار ہوا تمام دنیا بدلی ہوئی نظر آئی اوسکا بھائی جو اوسوقت بچہ تھا اب بالکل بوڑھا سفید تہا۔

**ای پی مینی ڈیز** کو وہ لوگ جو **پیری اینڈر** کو مستثنے کرتے ہین سات عقلا مین سے شمار کرتے ہین یہ **سولن** کے عہد مین تھا او سو نواسی برس کی عمر مین جب مرا تو لوگ اوسکو اوتار ماننے لگے اور خاصکر **ایتھینس** کے باشندے اوسکی بہت عزت کرتے ہین۔

اِس قصہ کا ماخذ ایک بہت پُرانا قصہ ہے جسمین **اینڈی مین** چروا ہے کا حال ہے کہ وہ ہمیشہ سے سوتا ہے اور **جوپیٹر** یعنی عطارد نے اوسکو دوامی جوانی اور خوبصورتی عطا کی ہے۔ عرب کے پُرانے قصون کے موافق **سینٹ جارج** بہی تین دفعہ قبر سے اوٹھا اور تینون دفعہ مارا گیا۔

**اسکینڈی نیوین** کے قصو نمین بہی ہم یہی حال **سی گرڈ** کا دیکھتے ہین کہ وہ خواب راحت مین اِس امر کا منتظر ہے کہ کوئی پکارے تو آکر لڑے **شارلی مین** بھی **ہیلیس** مین تاج پہنے ہوئے اپنے تخت پر بیٹھا ہوا ہے تلوار پاس رکھے ہے۔ دجال کے وقت کا منتظر ہے کہ اوسوقت اُٹھکر ولیون کے خون کا بدلہ لے **او جیر ڈ ڈی ڈین** بہی اسی طرح **ای ویلون** کے خوابگاہ سے بیدار ہو کر حق کا بدلہ لینے اوٹھیگا۔

افسوس کہ وہ **شیلس وگ ہوسٹین** کی لڑائی مین ظاہر ہو چکا تہا

بچپن کی ایک بات پر جب غور کرتا ہون تو حیرت انگیز دہشت معلوم ہوتی ہے مگر مجھکو
خوب یاد ہے کہ اس مقام پر **کیف ہاسر برگ** - **تھورنگیا** مین مجھسے یہ کہا گیا
تہا کہ یہان **فریڈرک باربروسا** اور اوسکے چھ **نائٹس** سوتے تہے اتفاق
سے ایک چرواہا بہی غار کی راہ سے پہاڑ مین جا پہونچا دیکھتا کیا ہے کہ ہال مین ایک
پتھر کی میز رکہی ہے بادشاہ میز کے سامنے بیٹھا ہے سرخ ڈاڑہی پتھر کے ٹکڑون
مین پہیلی ہوئی ہے اس چرواہے کی آہٹ سے **فریڈرک** خواب سے بیدار ہوا پوچھا
کہ کیا کوّے پہاڑون پر اوڑ رہے ہین چرواہے نے کہا ہان حضور اوڑ رہے ہین"
تب بولا کہ ایک صدی تک اور سونا چاہیے - جب اوسکی ڈاڑہی تین دفعہ پتھر کے
گرد لپٹ جاویگی اوسوقت وہ اور اوسکے **نائٹس** نیند سے بیدار ہونگے اور جرمن
کو غلامی کی حالت سے نکال کر یورپ کی اعلیٰ درجہ کی سلطنت بنا دینگے **سوئٹزر
لینڈ** مین بہی **روٹلی** مین تین **ٹیلس** ہین صرف اسکے منتظر ہین کہ ملک کی سخت
ضرورت کے وقت بیدار ہون - ایک چرواہا انکے آرام مین بہی مخل ہوا تیسرے **ٹیل**
کی آنکھ کہل گئی پوچھا کہ کیا وقت ہے لڑکے نے جواب دیا کہ دوپہر **ٹیل** یہ کہکر کہ ابہی وقت
نہین آیا پہر سو رہا **اسکاٹلینڈ** مین بہی **ایل ڈون** کی پہاڑیونکے نیچے **ٹامس
ارسیلڈون** بہی سو رہا ہے - فرنچ کے مقتولین جو **پی لرمو** پر مارے گئے تہے سو رہے
ہین موقعہ کے منتظر ہین کہ اٹھکر بدلہ لین -

جب قسطنطنیہ پر ترک قابض ہوئے تو ایک پادری **سیکریمینٹ** کے

بعض رسمیات سینٹ صوفیہ کے گرجا کی نقرئی ممبر پر ادا کر رہا تہا اس شخص نے خدا سے
دعا کی کہ یا الٰہی اس متبرک جگہہ کی عزت رکہنا - اوسی وقت دیوار شق ہوگئی پادری
سکرمینٹ لیکر دیوار مین چلا گیا وہان سر جہکائے حضرت عیسیٰ کے سامنے
سو رہا ہے اس وقت کا منتظر ہے کہ ترک قسطنطنیہ سے نکالے جاوین اور سینٹ
صوفیہ پہر مسیحی سے بچے -

شمالی امریکہ مین بہی ایک شخص رپ وان ونکل بیس برس تک کیٹس
کل کے پہاڑ مین سوتا رہا غرناطہ کا بادشاہ ابو عبد اللہ بہی الحمرا کے قلعہ
کے پاس ایک پہاڑ مین جادو مین جکڑا ہوا پڑا ہے عرب مین حضرت الیاس بہی
خروج دجال کے منتظر ہین ایرلینڈ مین برین بروہیم بہی سو رہا ہے اس بات کا
منتظر ہے کہ فی نین مین ہنگامہ ایسا برپا ہو کہ جسمین لوگون سے عملی کارروائی
کی امید ہو سکے تو وہ آکر ملک کی مدد کرے ویلیس مین بہی ارتہر کی نیند کے قصے
لوگون کی زبان پر ہین سرویا مین بہی نیز لبرز رہے جو ترکون کی لڑائی مین کاسووا
کے مقام پر مارا گیا تہا اوسکے بہی دوبارہ ظاہر ہونیکی لوگ امیدین کرتے ہین -
فلوڈین کی لڑائی کے بعد ایک صدی تک لوگ اسی امید مین رہے کہ جیمس چہارم
پہر واپس آوے پرتگال مین سی بیسٹین کی نسبت لوگون کا یہ یقین ہے
کہ یہ جوان دلیر بادشاہ جسنے مور کو پر حملہ کرکے اپنے ملک کو تباہ کیا تہا کہین
سو رہا ہے جب موقعہ آویگا تو بیدار ہو کر اپنے ملک کو بچاویگا ناروی مین اولف

ٹرنگ ولیسن بہی اسی تاک مین ہے نپولن بوناپارٹ کی نسبت بھی
فرانس کے کسانون کا یہی یقین ہے کہ وہ بہی کہین سو رہا ہے۔

الیس ہپولای لٹس کا بیان ہے کہ سینٹ جان ولی بہی افی
سس مین سو رہا ہے سر جان سینڈی وائل اوسکے حالات اس طرح
درج کرتا ہے پیتھماس سے لوگ افی سس کو گئے یہ ایک عمدہ شہر سمندر کے قریب
ہے یہان سینٹ جان نے وفات پائی اور ایٹر کے پہاڑ کے نیچے ایک قبر
مین مدفون ہوا وہان ایک خوبصورت گرجا ہے ہمیشہ سے اوسپر عیسائی قابض رہے
ہین سینٹ جان کی قبر مین اور کوئی چیز سوای من وسلوی کے جسکو طعام الملائک
کہتے ہین نہین ہے۔ اوسکے جسم کو خدا نے بہشت مین اوٹھا لیا ہے یہ تمام جگہہ
اور شہر ترکون کے قبضہ مین ہین۔ تمکو سمجھنا چاہئے کہ سینٹ جان نے اپنی
زندگی ہی مین اپنی قبر بنوائی اور جب ہی اوسمین لیٹ رہا۔ اس روایت کے موافق بعضون کا
مقولہ ہے کہ وہ مرا نہین بلکہ خواب راحت مین ہے قیامت کو اوٹہیگا۔ دراصل وہان
کوئی عجیب چیز ہے لوگون نے بار ہا قبر کی مٹی کو ہلتے ہوئے دیکھا ہے شاید نیچے
کوئی ہلنے والی چیز ہو سینٹ جان کے قصہ کو افی سس سے جو تعلق ہے
شاید اس خیال سے لوگون نے وہان کے سات شہیدون کو سات سونیوالے سمجھے
ہین آیس لینڈ کے قصون مین ہے کہ فیڈ منگر شمالی ناروی کا باشندہ اتفاق سے
ایک غار مین جا کر سو رہا تین برس تک سوتا رہا تیر و کمان پاس پڑے رہے کسی درندہ اور زندونے اوسکو نہ چہیڑا

فی الحقیقت بعض لوگونکے حالات مین درج ہے کہ وہ واقع مین ایک عرصۂ دراز تک سوتے رہی لیکن اس موقعہ پر مین کسیکو بیان کرنا مناسب نہین سمجھتا کیونکہ قصۂ موجودہ کا ماخذ کوئی سچا واقعہ نہین ہی بلکہ اِسکو عیسائیون نے کفار کے قصص سے اخذ کرکے مذہبی قصہ بنا لیا ہے اور یہی سات کا عدد جو اکثر قصو نمین آتا ہی اوس سے یہی نتیجہ نکلتا ہی - بار بروسا ہر سات سال کے بعد اپنی نشست بدلتا ہی شارلی مین بھی اتنے ہی عرصہ کے بعد کرسی سے اُٹھتا ہی اوجر ڈینسک بھی ہر سات سال کے بعد اپنا عصا فرش پر مارتا ہی سوئیڈن مین اولاف ریڈبیرڈ بھی اسی قدر عرصہ کے بعد آنکھہ کھولتا ہی -

میرے یقین کے موافق جس قالب مین یہ دلچسپ قصہ ڈھالا گیا ہی وہ یہ ہے کہ سرما مین سات ماہ تک زمین آرام لیتی ہی جرمن اور سکینڈنیوین کے کفار ونکے قصہ مین یہ موجود ہے کہ ہیرو سخت ضرورت کے وقت فادرلینڈ کی حمایت کے واسطے اُٹھینگے -

عیسائیون کے اس مذہبی قصہ کے موافق بھی یہ جوان شہدا مذہبی الحاد کے وقت اُٹھتے ہین تا کہ مسئلۂ انبعاث موتی پر ایک حقانی شہادت ہو -

اگر کفارون کے قصہ مین کوئی جلال اور عظمت ہے تو اس عیسائی قصہ مین یہ خوبی ہے کہ یہ ایک عمدہ مذہبی مسئلہ بتاتا ہی اوگون کے قصہ پر بھی اسکو اس وجہ سے ایک فضیلت ہے ہالف مین نے اوسکو ایک دلچسپ قصبہ کے طور پر لکھا ہی اور ٹرامینس نے اوسکو منظوم کیا ہی ٭

## بائیسون

## لقمان

# تفسیر

# الجزو الجان علی ما فی القرآن

الفه

المفتقر الی اللہ الصمد السید

احمد غفر اللہ لہ ولوالدیہ

واحسن الیہما

والیہ

طبع فی المطبع المسمی بمفید عام الکائن فی اگرہ

بادارۃ المنشی محمد قادر علی خان صوفی سلمہ المنان

سنہ ۱۳۰۹ھ

# تفسیر

# الجن والجان علی ما فی القرآن

Tafsir al-Jinn wa-al-jann

الفہ

'ala ma fi al-Quran

المفتقر الی اللہ الصمد السید

احمد غفر اللہ لہ ولوالدیہ

واحسن الیہما

والیہ

طبع فی المطبع المسمی بمفید الخلائق عام فی اگرہ

بادارۃ المنشی محمد قادر علی خاں صوفی سلمہ المنان

سنہ ۱۳۰۹ ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

امّا بعد۔ اس رسالہ مین ہمارا مقصد جن اور انس کے الفاظ سے جو قرآن مجید مین آئے ہین بحث کرنا ہے مگر جس جگھہ قرآن مجید مین جن یا جان کے لفظ کا شیطان پر اطلاق ہوا ہے اونسے اس رسالہ مین بحث مقصود نہین ہے کیونکہ وہ بحث درحقیقت شیطان سے متعلق ہے۔

ہمارے نزدیک صرف تین مقام ہین جہان قرآنِ مجید مین جن یا جان کا لفظ شیطان پر اطلاق ہوا ہے۔

اوّل۔ سورۂ کہف مین ہے جہان خدا نے فرمایا ہے۔ واذ قلنا للملائکة اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابلیس کان من الجن ففسق عن امر ربہ۔

دوم۔ سورۂ حجر مین جہان خدا نے فرمایا ہے۔ ولقد خلقنا الانسان من صلصال

من حماءٍ مسنون والجان خلقناہ من قبل من نار السموم -

سوم - سورہ الرحمن مین جہان خدا نے فرمایا ہے - خلق الانسان من صلصالٍ کالفخار و خلق الجان من مارجٍ من نار -

اِن تینون مقامونمین اوّل انسان کے پیدا کرنے کا ذکر ہے اور سورہ کہف کی آیت مین ابلیس کے سجدہ نکرنے کا ذکر ہے اور اوسکو جن کہا ہے - اور سورہ اعراف کی آیت مین آدم کو سجدہ کرنے مین فرمایا - فسجدوا اِلّا ابلیس لم یکن من الساجدین قال ما منعک ان لا تسجد اذ امرتک قال انا خیر منہ خلقتنی من نار و خلقتہ من طین -

پس سورۃ الحجر اور سورۃ الرحمن مین جو انسان کے مٹی یا کیچڑ سے پیدا کرنیکے ساتھ جان کو نار سے پیدا کرنا فرمایا اس سے ثابت ہے کہ جان سے وہی ابلیس مراد ہے جسنے کہا - خلقتنی من نارٍ و خلقتہ من طین -

علاوہ اِسکے جن اور جان دونون ایک لفظ ہین اور ابلیس کو سورہ کہف مین جن بتلایا ہے جسکا ذکر آدم کے ساتھ ہے اور اون دونون سورتون مین بھی جان کا لفظ انسان کے ذکر کے ساتھ ہے پس ان تینون آیتون مین جن اور جان ابلیس پر اطلاق ہوا ہے جسکو دوسرے لفظون مین شیطان رجیم کہا گیا ہے جس سے ہمکو اس رسالہ مین بحث نہین ہے بلکہ اوس جن سے بحث ہے جو بمقابلہ انس آیا ہے - یا جو مزعومات اور مظنونات باطلہ عرب مین تھا -

جبکہ ہم اِس بات کو تسلیم کرتے ہین کہ عرب جاہلیت کا بلکہ متوسطین یہودیون اور مجوسیون کا بھی یہ خیال تھا کہ ماوراے انسان کے ایک اور مخلوق بھی ہوائی ناری ہے جو دکھائی نہین دیتی اور وہ دنیا مین اور انسان کو بھلائی یا بُرائی پہنچانے کی بالکل قدرت رکھتی ہے اور متشکّل باشکالِ مختلفہ ہوجاتی ہے اور کبھی کبھی کسیکو دکھائی بھی دیجاتی ہے - تو ہمکو اس بات کے بیان کرنے مین کچھ فایدہ نہین ہے نہ اوسکی کچھ ضرورت ہے - کہ یہ غلط اور بیہودہ خیال کب اور کس سبب سے پیدا ہوا اور زمانہ جون جون گذرتا گیا یہ غلط خیال کسطرح پرا ور کن کن مختلف صورتون سے لوگون مین عام ہوتا گیا - کیونکہ ہمکو اس رسالہ مین انسان کے خیالات کی ہسٹری بیان کرنی مقصود نہین ہے بلکہ صرف اِس بات کو بتلانا ہے کہ قرآن مجید مین جو لفظ جن آیا ہے وہ کن معنون مین اور کس مراد مین آیا ہے -

ہم اِس بات کو بھی قبول کرتے ہین کہ صرف پانچ مقام پر قرآن مجید مین جن کا لفظ بمعنی مزعوم اور مظنون عرب جاہلیت کے آیا ہے مگر اونکا عقیدہ رد کرنیکے لیئے اور اسلیئے اوس سے یہ ثابت نہین ہوتا کہ قرآن مجید کسی ایسی مخلوق کا وجود جسکا خیال عرب جاہلیت کو تھا تسلیم کرتا ہے - اور وہ پانچ مقام یہ ہین -

**اوّل** - سورۂ انعام مین جہان خدا نے فرمایا ہے - وجعلوا للہ شرکاء الجنّ وخلقھم وخرقوا لہ بنین وبنات بغیر علم سبحانہ وتعالیٰ عمّا یصفون -

اِس آیت کی تفسیر مین بعض مفسرون نے کہا ہے کہ جن سے مراد شیطان ہے -

اور اوس سے مجوس کیطرف اشارہ ہے جو اہرمن اور یزدان پر اعتقاد رکھتے تھے
اور یزدان کو خالق افعال اور مخلوقاتِ نیک اور اہرمن کو خالقِ افعال و مخلوقاتِ بد
سمجھتے تھے - اور خرقوا لہ بنین سے اِشارہ ہے یہود اور نصاریٰ کی طرف
جنھون نے حضرت عُزیر اور حضرت مسیح کو ابن اللہ قرار دیا تھا - اور بنات سے
اشارہ ہے دیگر مشرکینِ عرب اور بُت پرستون کیطرف - ہم اِس تفسیر سے کچھ انکار کرنا
نہین چاہتے مگر یہ کہتے ہین کہ بلحاظ اِس تفسیر کے یہ آیت بھی ہماری بحث سے
خارج ہو جاتی ہے اور ان تین آیتون مین شامل ہو جاتی ہے جنکو ہمنے سب سے
اوّل بیان کیا ہے اور جنمین لفظ جن و جان سے شیطان مراد لیگئی ہے -
مگر جوکہ ہمکو اس آیت مین کوئی ایسا اشارہ نہین ملتا جس سے ہم شرکاء الجن کو
مخصوص مجوسیون سے اور اونکے اعتقاد اہرمن و یزدان سے سمجھین اِسلئے
اوسکو عام مشرکین سے متعلق سمجھتے ہین اور اسلئے لفظ جن کے وہی معنی لیتے ہین
جو مزعومات و مظنوناتِ عرب جاہلیت کے تھے -

وخلقھم یعنی واللہ خلقھم کی ضمیر مشرکین کی طرف راجع ہے یعنی حالانکہ خدا نے
اونکو یعنی شریک ٹھہرانیوالونکو پیدا کیا ہی اور پھر وہ جنّون کو خدا کا شریک ٹھہراتے ہین -

دُوم - سورہ سبا مین جہان خدا نے فرمایا ہی ویوم یحشرھم جمیعًا ثمّ یقول للملائکۃ
ھٰؤلاء ایاکم کانوا یعبدون قالوا سبحانک انت ولینا من دونھم بل کانوا یعبدون
الجنّ اکثرھم بھم مؤمنون -

سوم - سورہ جن مین جہان خدا نے حکایتاً کافرون کا قول اور اونکا عقیدہ باطل نقل کیا ہے یعنی جن کافرون نے چھپکر آنحضرت صلعم کو قرآن پڑھتے سُنا تھا اور اُسکے بعد اپنے عقائدِ باطل کو بیان کیا تھا اور اونکا باطل ہونا اونکے دلمین آیا تھا تو اُنھون نے اپنے اون عقیدونکو اِسطرح پر بیان کیا - وانا ظننا ان لن تقول الانس والجن علی اللہ کذبا - وانہ کان رجال من الانس یعوذون برجال من الجن فزادوھم رھقا -

چہارم - سورہ فصّلت مین جہان خدا نے کافرون کی زبان حال سے جبکہ وہ آگ مین ڈالے جاوینگے حکایتاً فرمایا ہے یعنی اے پروردگار ہمین اونکو جن اور انس مین سے

| | |
|---|---|
| ربّنا ارنا الذین اضلّانا من الجنّ والانس نجعلھما تحت اقدامنا لیکونا من الاسفلین | دکھاوے جنھون نے ہمکو گمراہ کیا کہ ہم اونکو اپنے پانوٴن تلے ڈالین تاکہ وہ روندے ہوئے ہو جاوین - |

اگرچہ ان دونون پچھلے مقامون مین بھی خواہ مخواہ یہ ضرور نہین ہے کہ لفظ جن سے وہی مخلوق مزعومہ و مظنونہ سمجھی جاوے بلکہ یہان بھی جن کا لفظ جنگل و پہاڑون کے رہنے والون پر بھی صادق آتا ہے - مگر جو کہ ان مقامون مین کفّار کے اقوال حکایتاً نقل ہوئے ہین - ہمکو اوسمین زیادہ کاوش کرنے کی ضرورت نہین ہے - انّھم معھم فی النّار -

پنجم - سورہ صافّات مین جہان کافرون کا خدا کے ساتھ جنّون کا ناتا رشتہ ٹھہرانے کا بیان ہے اور جسکو خدا تعالی نے رد کیا ہے - اور وہ آیت یہ ہے - وجعلوا بینہ وبین الجنّۃ نسبا - ولقد علمت الجنّۃ انّھم لمحضرون -

عرب جاہلیت جنّوں کی متعدّد قسمیں سمجھتے تھے اور بد اور نیک ارواحوں کو بھی اوسیطرح خیال کرتے تھے جسطرح جنّوں کی مزعوم و مظنون مخلوق کا خیال کرتے تھے اور اُن ارواحوں کی بھی مثل جنّوں کے پرستش اور اُنسے بھی نیکی و بدی پہونچنے کا یقین کرتے تھے۔ اوہی کی نسبت خدا تعالیٰ نے فرمایا ولقد علمت الجنّۃ یعنی ارواح اشخاص جنکی پرستش وہ کرتے ہین وہ خود جانتے ہین کہ خدا کے سامنے حاضر کیئے جاوینگے۔ یعنی مجبور و محکوم ہین اور قابلِ پرستش نہین ہین۔

اِن آیتون مین زیادہ بحث کی ضرورت نہین کیونکہ اِسجگہہ لفظ جن سے وہی جن مظنونہ عرب جاہلیت مراد ہے۔ مگر اِن آیتون سے یہ بات ثابت نہین ہوتی کہ کوئی ایسی مخلوق جیساکہ عرب جاہلیت جنّوں کی نسبت خیال کرتے تھے درحقیقت مخلوق ہوئی ہے۔

اِن آیتون کے سوا جہان جہان قرآن مجید مین لفظ جن آیا ہے اوس سے وحشی اور جنگلی انسان مراد ہین جو شہرون سے دور اور جنگلون و پہاڑون اور ویران میدانون مین چھپے رہتے تھے جسکے سبب سے اونپر جن کا استعمال ہوتا تھا۔ ذرا بھی شبہہ نہین ہے کہ عرب جاہلیت باوجودیکہ اونمین جن مزعوم و مظنون کا خیال بہت عام ہوگیا تھا اور غلبہ پاگیا تھا مگر وہ جنگلی و پہاڑی آدمیون پر بھی جن کا اطلاق کرتے تھے۔ عربی زبان کے لغت کی کتابین بہت زمانہ بعد تالیف ہوئین اور جیساکہ عام دستور ہے کہ زمانہ گذرنے پر زبان مین اور خیالات و استعمالات مین تغیّر ہوتا جاتا ہے اور بہت سے قدیم لفظ اور اونکے معنی اور استعمالات ضایع ہو جاتے ہین ویسا ہی عربی زبان مین ہوا اور جن کا استعمال وحشی و جنگلی انسانون کے بدلے مزعومہ و مظنونہ جنّوں پر نہایت

کثرت سے ہوگیا۔ اِسلئے جہان لفظ جن کا قرآن مجید مین یا اشعار جاہلیت مین آیا اوسکے معنی اوسی جن مزعومہ ومظنونہ کے سمجھے اور وحشی انسانون پر اوسکے استعمال سے ذہول ہوگیا۔ مگر ہم ایسی مثالین اشعار جاہلیت کی پیش کرینگے اور جو حالات اونکی نسبت بیان ہوئے ہین اونکو نقل کرینگے جنکے بعد اس بات مین کہ جن کا لفظ وحشی وجنگلی انسانون پر بولا گیا ہے کچھ شبہہ نرہیگا۔

ہمنے اِس مقام پر جو لغاتِ عرب اور اونکے معنی اور استعمالات کے ضایع ہونے کا ذکر کیا یہ کچھ ہمارا خیال نہین ہے بلکہ بہت سے علماے متقدّمین کا بھی یہی خیال ہے۔

جلال الدّین سیوطی نے اپنی کتاب المزہر مین ایک باب منعقد کیا ہے جسکا عنوان یہ ہے کہ

باب القول علےٰ ان لغة العرب لم تنته الینا بکلیتھا وانّ الّذی جاء نا عن العرب قلیل من کثیر وان کثیرا من الکلام ذھب بذھاب اھله (المزہر جلد اوّل صفحہ ۴۴)

عرب کے کُل لغت ہم تک نہین پہونچے اور جسقدر پہونچے ہین وہ بہت مین سے بہت تھوڑے ہین اور بہت سا کلام اہل زبان کے مرجانے سے جاتا رہا ہے۔

اِسکے بعد لکھا ہے کہ ہمارے علما یا اونمین سے اکثر اِس طرف گئے ہین کہ جسقدر کلام عرب ہم تک پہونچا ہے وہ نہایت تھوڑا ہے۔ اور جو کچھ انھون نے کہا اگر

ذھب علماؤنا او اکثرھم الی انّ الّذی انتھی الینا من کلام العرب ھو الاقل ولو جاءنا جمیع ما قالوا لجاءنا شعر کثیر وکلام کثیر۔

المزہر جلد اوّل صفحہ ۴۳

وہ سب ہم تک پہونچتا تو بہت ہی کچھ ہوتا۔ اِسکے بعد انھون نے بہت سی مثالین دی ہین اور اشعار لکھے ہین جنکے لغت کی تحقیق نہین ہوئی۔

اِسی کتاب مین حضرت عمر کا قول نقل کیا ہے کہ انھون نے کہا کہ قوم عرب کا علم

(قال ابن عوف) عن ابن سیرین
قال قال عمر بن الخطاب رضی اللہ
عنہ کان الشعر علم قوم لم یکن
لهم علم اصح منہ فجاء الاسلام
فتشاغلت عنہ العرب وتشاغلوا
بالجهاد وغزوا فارس والروم
ولهت عن الشعر وروایتہ فلما
کثر الاسلام وجاءت الفتوح
واطمانت العرب بالامصار
راجعوا روایۃ الشعر فلم یؤلوا
الی دیوان مدون وکتاب مکتوب
والفوا ذلک وقد هلک من العرب
من هلک بالموت والقتل فحفظوا
اقل ذلک وذهب عنهم منہ کثیر۔

المزہری جلد دوم صفحہ ۲۳۷

شعر تھا اور کوئی علم اونکے پاس اوس سے زیادہ
صحت سے نہ تھا۔ پھر جب اسلام آیا تو عرب
شعر کا خیال چھوڑ کر جہاد اور فارس اور
روم کی لڑائیون مین مشغول ہو گئے اور
شعر سے اور اوسکی روایت سے بے پروائی
کی۔ پھر جب اسلام پھیل گیا اور فتوحات
ہو گئین اور عرب نے شہرون مین قیام کیا تو
وہ شعر کی روایت پر پھر متوجہ ہوئے اُنکے
پاس کوئی دیوان نہ تھا اور نہ کوئی کتاب
لکھی ہوئی تھی۔ انھون نے اوسکو جمع کیا
اور اہلِ عرب سے وہ لوگ جو موت سے
یا قتل سے مرے تھے مر چکے تھے پھر انھون نے
اوسمین سے بہت ہی تھوڑا محفوظ رکھا اور
بہت کچھ اوسمین سے اونکے پاس سے جاتا رہا۔

اِن تمام حالات کے بیان کرنیسے ہمارا مطلب یہ ہے کہ جو اشعار جاہلیت ہمکو دستیاب
ہوئے ہین اگر اونپر غور کرنیسے ہمکو کسی لفظ کے معنی یا مراد پر اونھین اشعار سے کامل

یقین ہو کہ اوسکے برخلاف ہونا غیر ممکن ہو اور وہ معنی یا مراد لغت کی موجودہ کتب مین نہ پائے جاوین تو ہم اوسکو غلط نہین کہہ سکتے بلکہ اسکا یقین کرینگے کہ اہلِ لغت سے وہ چھوٹ گیا ہے ۔

اب ہم اس بات کو ثابت کرنا چاہتے ہین کہ اشعار جاہلیت مین لفظ جن کا استعمال وحشی ۔ جنگلی ۔ پہاڑی لوگون پر ہوا ہے مگر سب سے اوّل ہم توریت مین سے ایک ورس نقل کرتے ہین جس سے نہایت قدیم زمانہ سے انسان کے دو فریق ہونے کا ثبوت ہوتا ہے یعنی بدوی اور حضری یا وبری و مدری یا شہری و دشتی یا سولیزڈ و باربیرین ۔ اور نئے لفظون مین کہونگا ۔ اہلی اور وحشی ۔

عبری توریت کتاب پیدایش باب ۲۵ ۔ ورس ۲۷ مین یہ عبارت ہے

וַיְהִי עֵשָׂו אִישׁ יֹדֵעַ צַיִד אִישׁ שָׂדֶה וְיַעֲקֹב אִישׁ תָּם יֹשֵׁב אֹהָלִים׃

ویہی عیسو ایش یدع صید ایش شدہ ویعقوب ایش تم یسب آہالیم ۔

ترجمہ عربی مطبوعہ لندن سنہ ۱۸۴۴ع ۔ وکان عیسو انسانا یعرف الصّید انسان البریۃ ویعقوب انسانا کاملا یسکن الخیام ۔

ترجمہ عربی توریت سامری مطبوعہ سنہ ۱۸۵۴ع ۔ وکان العیس رجلا عارفا بالصّید رجل برٍّ و یعقوب رجلا کاملا ساکن المضاریب ۔

ترجمہ مطبوعہ روما سنہ ۱۶۷۱ع ۔ وصار عیسو رجلا بصیرا فی الصّید وانسانا

ماواہ البراری فامّا یعقوب رجل سلیم کان ساکنا فی الخبا۔

ترجمہ زبانِ عربی مطبوعہ لندن ۱۸۵۷ء۔ صار عیسو رجلا بصیرا فی الصَّید

بریا وکان یعقوب رجلا سلیما اهلیا۔

عبری لفظ شدہ کا ترجمہ سب نے جنگلی یا صحرائی کیا ہے۔ اس ورس سے

انسانون کی تفریق اہلی اور وحشی ہونے کی نہایت قدیم زمانہ سے معلوم ہوتی ہے۔

ابتدا مین یہودیونکو کسی ایسی مخلوق غیر مرئی کا جسکو عرف عام مین جن کہتے ہین خیال

نہ تھا۔ مگر یہودیون کے ہمسایون یعنی عمالیق وغیرہ بت پرست قومون مین یہ خیال

ضرور تھا اور وہ لوگ ارواحون اور مخلوق غیر مرئی کو بطور معبود کے پوجتے تھے اور

اونکو جنگلون اور پہاڑون مین ساکن سمجھتے تھے اسلئے توریت وصحف انبیا مین

اون ارواحون اور مخلوق غیر مرئی مظنونہ بت پرستون اور نیز اونکے بتون پر بھی

شدہ وشدیم کا اطلاق کیا گیا۔

عرب جاہلیت جن کا اطلاق گو مخلوق مزعومہ ومظنونہ غیر مرئی پر کرتے تھے

مگر اونکے اشعار سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ اسکا اطلاق وحشی وجنگلی انسانون پر بھی

کرتے تھے اور یہ امر متعدد دلیلون سے ثابت ہے۔

اوّل۔ صحاح جوہری مین اَنَس کے معنی جو اَلف و نُون کے زبر سے ہے

الحی المقیمون کے لکھے ہین یعنی انسانون کے وہ قبیلے جو ملکر شہرون اور قصبون مین

رہتے ہون جنکو حضری۔ یا مدری۔ یا شہری۔ یا سویلیزو۔ یا اہلی سے تعبیر کیا جاتا ہے

اسکے بعد لکھا ہے اِنس جو الف کے زیر اور نون کے جزم سے ہے اونھین معنون مین آتا ہے اور اوسکی سند مین اخفش نے یہ شعر پڑھے ؎

| | |
|---|---|
| اتوا ناری فقلت منون انتم | فقالوا الجن فقلت عموا ظلاما |
| وہ میرے الاؤ کے پاس آئے مینے انسے کہا کہ تم کون ہو | انھون نے کہا ہم جن ہین - مینے کہا کہ تمھاری رات خوش گذرے |
| فقلت الی الطعام فقال منہم | زعیم نحسد الانس الطعاما |
| پھر مینے اونسے کہا آؤ کھانا کھاؤ - تو اونمین جو سردار تھا | اوسنے کہا کہ ہم انس یعنی شہر کے رہنے والون کے کھانے پر حسد کرتے ہین |

اِن اشعار مین جن کا لفظ اِنس کے مقابل مین واقع ہوا ہے اور جب اِنس کے معنی الحی المقیمون کے یعنی شہری لوگون کے ہین تو اونکے مقابل الحی الغیر المقیمین کے یعنی جنگلی و وحشی آدمیون کو قرار دینا زیادہ تر قرین قیاس ہے تاکہ تقابل صحیح رہے اور اسلیئے اِن اشعار مین جن بمعنی وحشی و جنگلی آدمیون کے ہونا چاہیئے

دوم - شیخ عبدالقادر بن عمر بغدادی نے کتاب خزانۃ الادب مین اسی قسم کے شعر جدع بن سنان الغسانی کے نقل کیے ہین اوسکی تحقیق مین وہ قصیدہ جسکے مذکورہ بالا اشعار ہین میمیہ قصیدہ نہین ہے بلکہ حائیہ قصیدہ ہے جدع بن سنان کا جو ایک مشہور شاعر زمانۂ جاہلیت کا تھا اور اوسکے مندرجہ ذیل اشعار سے زیادہ وضاحت سے پایا جاتا ہے کہ جن کا اطلاق وحشی جنگلی آدمیون پر ہوا ہے اور وہ اشعار یہ ہین

| | |
|---|---|
| اتوا ناری فقلت منون انتم | فقالوا الجن فقلت عموا صباحا |
| میرے الاؤ کے پاس وہ آئے تو مینے کہا کہ تم کون ہو | تو اونھون نے کہا کہ جن (یعنی پہاڑی) مینے کہا کہ تمھاری صبح اچھی ہو |

نزلت بشعب وادی الجن لما  رایت اللّیل قد نشر الجناحا

مین وادی الجن کی گھاٹی مین اُترا تھا - جبکہ رات نے اپنے پر پھیلا دیے تھے یعنی رات کا اندھیرا چھاگیا تھا اِسلئے وہین اُتر پڑا تھا -

اَتیتھم غریبا مستضیفا  راوا قتلی اذا فعلوا جناحا

مین اونکے پاس گیا بطور ایک مسافر کے مہمان کے اور اونھون نے میرا مار ڈالنا اگر وہ ایسا کرتے ایک گناہ خیال کیا

اتونی سافرین فقلت اھلاً  رایت وجوھھم وسما صباحا

پھر وہ میرے پاس چلکر آئے تو مینے کہا مبارکباد - مجھکو اونکے چہرے شباہت مین صبح کے سے روشن معلوم ہوئے

نحرت لھم وقلت الا ھلموا  کلوا مِمّا طھیت لکم سماحا

مینے اونکے لیئے اونٹ ذبح کیا اور کہا کہ ہان آؤ اور جو کچھ مینے تمھارے لیئے فراخ حوصلگی سے پکایا ہی اوسکو کھاؤ

اتانی قاشر و بنو ابیہ  وقد جن الدّجی واللّیل لاحا

میرے پاس قاشر اور اوسکے باپ کی اولاد آئی - اور تاریکی چھا گئی تھی اور رات ظاہر ہوگئی تھی

فنازعنی الزّجاجۃ بعد وھن  مزجت لھم بھا عسلا وراحا

اوسنے ذرا ٹھہر کر شراب کے پیالہ مین چھینا چھانی کی - اور مینے اونکے لیئے شراب مین شہد ملا دیا تھا

اب یہ کہدینا کہ وہ سب جن ہی تھے اور جنّون ہی نے باتین کی تھین اور اونٹ کا گوشت کھایا تھا اور شراب پی تھی کسی ذی عقل کا تو کام نہین ہے -

سوم - جوہری نے لفظ رون کے بیان مین لکھا ہے کہ اَنَس الف و نون کے زبر سے جن کے مقابل اشعار مین آیا ہے اور یہ شعر نقل کیا ہے - اور جب جن کا لفظ انس یعنی شہری کے مقابل مین آیا ہے تو جن کے لفظ سے وحشی

قرار دینا نہایت قرین قیاس ہے۔

| | |
|---|---|
| بها حاضر من غير جن يروعه | ولا انس ذو ارونان وذو زجل |
| یعنی وہان وہ حاضر تھا بغیر کسی جن کے کہ ڈراتا اوسکو | اور نہ کوئی شہر کا رہنے والا تھا غل غپاڑہ مچانیوالا |

چہارم۔ خزانۃ الادب مین ورقہ بن نوفل کا یہ شعر نقل کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ولا سليمان اذ دان الشعوب له | الجن والانس تجری بينها البرد |

اور نہ سلیمان جب کہ مطیع ہوئے قبیلے اوسکے لیئے۔ یعنی جن اور انس آتے جاتے تھے اونمین قاصد

خزانۃ الادب مین اس شعر کی شرح مین لکھا ہے کہ شعوب جمع ہے شعب کی اور وہ

الشعوب جمع شعب بفتح وسكون وهو ما تشعب اى تفرق من قبائل العرب والعجم وبينه منها بقوله الجن والانس۔

(خزانۃ الادب جلد ثانی صفحہ ۳۸)

وہ ہین جو شعب شعبہ ہوتے ہین یعنی جو متفرق ہوگئے عرب اور عجم کے قبیلون مین سے اور شاعر نے اونھین کیطرح جن اور انس کہکر تصریح کی ہے۔ اور یہ شعر صاف اس بات کی دلیل ہے کہ جن اور انس کا لفظ انسانون پر بولا گیا ہے۔

پنجم۔ نابغہ ذبیانی کے دیوان مین یہ دو شعر ہین۔

| | |
|---|---|
| لقد قلت للنعمان يوم لقيته | يريد بنى جن ببرقة صادر |
| البتہ مینے کہا نعمان سے جسدن کہ مین اوس سے ملا | وہ بنی جن سے لڑنے کو تھا مقام صادر کے ریتلے کنکریلے میدان مین |
| تجنب بنى جن فان لقاءهم | كريه وان لم تلق الا بصابر |
| علیحدہ رہ بنی جن سے پھر بیشک اون کے مقابل ہونا | برا ہے اگرچہ نہ ملے تو مگر صابر آدمیون کے ساتھ |

اِس شعر کی شرح اسطرح پر کی ہے کہ میںنے اوسکو کہا کہ علیحدہ رہ بنی جن سے

قلت له تجنب بنی جن فانّ لقاۂم مکروہ
وان لم تلقهم الا برجل صابر شدید
فی الحرب برید انّهم اشدّ صبرا
ممن یلقاهم وان بلغ فی الصّبر الغایة

بیشک اونکا مقابلہ بُرا ہے اور اگر تو
اونکا مقابلہ نہین کریگا مگر ساتھ ایسے شخص کے
جو نہایت مستقل ہو لڑائی مین- شاعر کا
اِس کہنے سے یہ مطلب ہے کہ وہ بہت
زیادہ مستقل ہین اوس سے جو اونکے مقابل ہو اگرچہ وہ مستقل رہنے مین کتنے ہی
انتہا کے درجہ تک پہونچ گیا ہو-

قبل اِسکے کہ ہم اسپر کچھ اور زیادہ لکھین ہمکو بیان کرنا چاہیئے کہ عرب مین
بہت سے قبیلے تھے جو بنی جن کہلاتے تھے یا اور طرح پر جن کے لفظ سے
منسوب تھے جیسے جنی وغیرہ- اِس قسم کے نام ہونے ایک عام قاعدہ تمدّن کے
مطابق تھا کیونکہ جب تمدّن کو وسعت ہوتی جاتی ہے تو ہر جگہہ کے لوگ تمدّن مین
ترقی کرتے جاتے ہین- اور شہر اور قصبے خود بھی آباد کرتے ہین- اور شہر اور قصبے
جو آباد ہو گئے ہین اونمین بھی آکر سکونت اختیار کرتے ہین مگر اونکا قدیم لقب باقی رہتا ہے
اُسکی مثال ہندوستان کی قومون مین جو ہماری آنکھ کے سامنے ہین بخوبی
سمجھ مین آسکتی ہے- پہاڑی لوگ جب کہین شہر یا قصبہ مین آباد ہو جاتے ہین
ہمیشہ اونکا لقب پہاڑی چلا جاتا ہے- پنجاب کے لوگ دوسرے ملکون مین آباد
ہو گئے ہین باوجود گذرنے پشتون کے پنجابی کہلاتے ہین- جاٹ جو مغربی

سرحد سے آکر آباد ہوئے ہین اور معلوم نہین کہ کتنی پشتین اونکی گذر گئین مگر پچھاوی
کہلائے جاتے ہین۔ اسیطرح پر جب وحشی جنگلی لوگ عرب کی بستیون مین آکر
آباد ہوئے تو وہ لوگ اوسی قدیمی نام سے موسوم رہے - علاوہ اسکے ایک
قوم کے زن یا مرد کی دوسری قوم کے مرد یا عورت سے شادی ہو جانے سے
ایک جدا شاخ اوس قوم کی ایک جدا لقب سے پیدا ہو جاتی ہے پس اس عام قاعدہ
تمدن سے عرب بھی خالی نہ تھا - عرب مین ایک دستور آپسمین قومون کے حلیف
ہونے کا تھا اور حضریون کا بدویون یا مدریون کا وبریون سے حلیف ہونا کوئی
ایسی بات نہین ہے جس سے انکار ہو سکے اور اسی سبب سے بعض لوگ بنی جن اور
اور بعض اونکے حلیف کہلاتے تھے - پس اس شعر مین بنی جن کا لفظ اونھین
قدیم وحشی جنگلی آدمیون پر اطلاق ہوا ہے جنھون نے بمرور زمانہ کسیقدر تمدن اختیار
کرلیا تھا اور بعض مقامون پر قبضہ کرلیا تھا مگر اپنے لقب بنی جن سے مشہور تھے -
اس شعر مین جس لڑائی کا ذکر ہے شارح دیوان نابغہ نے اوسکو اسطرح پر بیان کیا ہے -

| قال الوزیر ابوبکر قال ابو الحسن | وزیر ابوبکر نے کہا کہ ابو الحسن نے یہ کہا کہ |
|---|---|
| اراد النّعمان ان یغزوا بنی جن وھم | نعمان نے ارادہ کیا کہ بنی جن پر چڑہائی کرے |
| قوم من بنی عذرہ وقد کانت بنو عذرہ | اور بنی جن بنی عذرہ مین سے ایک قوم ہے |
| قبل ذلک قتلوا رجلا من | اور اس سے پہلے بنی عذرہ نے ایک |
| طی یقال لہ ابو جابر واخذوا | آدمی بنی طے کو جسکا نام ابو جابر تھا مار ڈالا تھا |

امراته وغلبوا على وادی القری
وهو کثیر النخل فقال النابغة
يمدح بنی عذرة وكان لهم
مادحا (وقال) ابو عبيدة
لما اراد النعمان بن الحارث غزو
بنی جن کان النابغة عنده فنهاه
عن ذلك واخبر انهم فی حرة و
بلاد شديدة فابى عليه
فبعث النابغة الى قومه يخبرهم
بغزو النعمان لهم ويامرهم بان يمدوا
بنی جن فلما غزاهم النعمان فی بنی
غسان التحمت قوم النابغة
لبنی جن والتقوا مع آل غسان
فهزموهم وحازوا على ما معهم من
الغنايم واسهموا لبنی مرة بن عوف
(شرح دیوان نابغہ جلد اوّل صفحہ ۴۶)

اور اوسکی جورو کو پکڑ لیگئے تھے اور وادی القریٰ
پر جسمین بہت سے کھجوروں کے درخت ہین
قبضہ کر لیا تھا - تو نابغہ نے بنی عذرہ
کی مدح کی ہے اور وہ اونکا مدح کرنیوالا تھا -
ابو عبیدہ نے کہا کہ جب نعمان حارث کے
بیٹے نے بنی جن پر چڑہائی کا ارادہ کیا تو
نابغہ اوسکے پاس موجود تھا اوسنے اُسکو
چڑہائی کرنیسے منع کیا اور اوسکو جتلایا کہ وہ
سنگستان مین ہین اور اونکا ملک بھی نہایت
سخت ہے - یعنی وہان جانا سخت مشکل
ہے مگر نعمان نے انکار کیا - پھر نابغہ اپنی
قوم کے پاس گیا تاکہ وہ نعمان کی چڑہائی سے
اونکو خبر دے اور اونسے کہے کہ بنی جن کی مدد
کرین - پھر جب نعمان نے بنی غسان کے
ساتھ اونپر چڑہائی کی تو قوم نابغہ کی بنی جن سے
مٹ بھیڑ ہوئی اور آل غسان کا مقابلہ کیا
پھر اونکو شکست دی اور مال و اسباب اونکا لے لیا اور بنی مرہ بن عوف کو اوسمین سے حصّہ دیا -

اب کیا کسی ذی عقل کا کام ہے کہ بنی جن سے انسان نہ سمجھے بلکہ اونکو ایک قوم مزعومہ ومظنونہ مخلوق غیر مرئی سمجھے۔

ششم۔ شرح دیوان نابغہ مین لکھا ہے کہ بنی اسد اور بنی ذبیان عرب کے دو قبیلے تھے مگر ایک واقعہ کے سبب بنی اسد بنی ذبیان کے حلف سے علیحدہ ہو گئے اوسپر نابغہ نے کہا۔

| کانک من جمال بنی اقیش | یقعقع خلف رجلیہ بشن |
|---|---|
| یعنی گویا کہ تو بنی اقیش کی اونٹنیون مین سے ہے | کھڑکھڑایا جاتا ہو اسکے پانو کے پیچھے سوکھے ہوئے مشکیزہ سے |

تاج العروس شرح قاموس مین لکھا ہے۔ کہ بنی اقیش کی اونٹنیان اچھی نہین تھین

| جمال بنی اُقیش غیر عتاق تنفر من کلّ شیءٍ منسوبة الی حی من الجنّ یقال لھم بنو اُقیش والنشد سبویہ۔ | اور ہر چیز سے بھاگتی تھین اور وہ منسوب ہین ایک عرب کے قبیلہ بنی جن سے جنکو کہا جاتا ہے بنو اقیش اور اوسکی سند مین |
|---|---|

سیبویہ نے یہی شعر پڑہا تھا۔

یہ بات بہت صاف ہے کہ بنی اُقیش جنگلون اور پہاڑون مین رہتے ہونگے اور جیسے کہ جنگل کے رہنے والونکی مویشی غیر مانوس اور ہر چیز سے بدکنے والے ہوتے ہین بنی اُقیش کی اونٹنیان بھی ہر چیز سے بدکتی اور بھاگتی ہونگی۔ اسلئے کسی کے کسی سے علیحدہ ہونیکے لیے جمال بنی اُقیش بطور ضرب المثل کے ہو گیا۔

صحاح جوہری اور شرح قاموس دونون مین لکھا ہے کہ اُقیش قوم من العرب

قال السّہیلی فی الرّوض - اٰل الیش یحتمل ان تکون قبیلۃ من المؤمنین ینسبون الی الیش و احسبہ اراد بال الیش بنی اُقیش و ھم حلفاء الانصار من الجن -

یعنی اُقیش عرب کی ایک قوم ہے اور آل اُیش کی نسبت لکھا ہے کہ سہیلی نے روض مین لکھا ہے کہ آل ایش غالبًا ایک قبیلہ مسلمانونکا ہے جو منسوب ہے اُیش کی طرف اور اوسنے خیال کیا ہی آل اُیش سے بنی اُقیش کو اور وہ انصار کے حلیف تھے جن مین سے اور اُقیش ابن ذھل اونکے شاعرون مین سے تھا -

سیرۃ ابن ہشام مین لکھا ہے کہ جب آنحضرت صلعم عرب کے قبیلونکو بتون کی

(قال یعنی عبد العزی بن عبد المطلب ابولھب) یابنی فلان ان ھذا الرّجل انّما یدعوکم الی ان تسلخوا اللّات والعزّیٰ من اعناقکم وحلفاءکم من الجنّ من بنی مالک بن اقیش الیٰ ماجاء بہ من البدعۃ والضّلالۃ فلا تطیعوہ ولا تسمعوا منہ

پرستش چھوڑنے اور توحید اختیار کرنے کی نصیحت فرمارہے تھے تو عبد العزی یعنی ابولہب نے کھڑے ہوکر کہا کہ اسکی بات نہ مانو کیونکہ یہ تمکو اس طرف بلاتا ہے کہ تم اپنی گردنون مین سے لات وعُزّیٰ کونکالکر اور اپنے حلیفون کو جو جن مین سے ہین (قبیلہ بنی مالک بن اُقیش سے) چھوڑکر اوس بدعت وگمراہی کی طرف آؤ جو وہ لایا ہے - معلوم ہوتا ہے کہ بنی مالک بن اُقیش اہل مکّہ کے حلیفون مین سے تھے -

اب سوال یہ ہے کہ بنی جن جو قوم بنی عذرہ مین سے تھے اور جنسے نعمان لڑا

اور آل ایش یا بنی اُقیش جو انصار کے حلیف تھے اور بنی مالک بن اُقیش جو اہل مکّہ کے حلیف تھے یہ سب وہی جن مزعومہ و مظنونہ تھے جنکی نسبت کہا جاتا ہے - جسم ناری حساس متحرک بالارادہ یتشکل باشکال مختلفہ - حاشا وکلا - یہ وہی جن ہین جنکی نسبت خدا نے فرمایا ہے وما خلقت الجن والانس الّا لیعبدون -

اب ہم سمجھتے ہین کہ ہمنے بخوبی ثابت کر دیا ہے کہ زمانۂ جاہلیت مین جن کا اطلاق وحشی و جنگلی قومون پر اور اُن قومون پر جو دراصل پہاڑی وحشی تھے مگر رفتہ رفتہ تمدّن کی ترقی ہونیسے انھون نے بھی تمدّن اختیار کیا تھا اور قدیم سویلزڈ یا شہری قومون سے حلیف ہو گئے تھے ہوا ہے اور وہ سب انسان تھے اور وہ وہمی اور خیالی وجود جنکی عرب پرستش کرتے تھے اور جنکو بسبب مخفی ہونیکے جن سے تعبیر کرتے تھے بالکل ایک علیحدہ وہم اور خیال تھا - اور نہ قرآن مجید سے کسی ایسی مخلوق کا وجود ثابت ہوتا ہے جیسا کہ حمقاء جنون کے وجود کا خیال کرتے ہین -
پس جبتک کہ ایسی مخلوق کا مخلوق ہونا قرآن مجید سے ثابت نہ کیا جاوے تو لفظ جن سے ایسی واقعی مخلوق مراد لینا صحیح نہین ہو سکتا - پس قرآن مجید مین جہان لفظ جن آیا ہے اوس سے وہی وہمی اور خیالی وجود غیر موجود سمجھنا محض غلط اور بیجا ہے اب ہم قرآن مجید کی اُن باقیماندہ آیتون کو بیان کرینگے جنمین لفظ جن کا اطلاق بمعنی وحشی اور رو بری انسانون پر آیا ہے - وبہ نستعین -

پہلی آیت - سورۂ ذاریات مین خدا فرماتا ہے - ما خلقت الجن والانس

اِلّا لیعبدون - جسکا صاف مطلب یہ ہے کہ ہمنے تمام انسانون کو وہ شہر مین
رہنے والے ہون یا جنگلون اور پہاڑون مین بسیر اکرنیوالے سب کو پیدا کیا ہی
کہ خدا کی عبادت کرین -

دوسری آیت - خدا تعالیٰ سورۂ فصلت اور سورۂ احقاف مین فرماتا ہے -
قد خلت من قبلہم من الجنّ والانس انّہم کانوا خٰسرین - سورۂ فصلت
مین خدا اون لوگون کا ذکر کرتا ہے جو ایمان نہین لائے - اور سورۂ احقاف مین
خدا نے ایک مثال ایسے شخص کی دی ہے جو خدا پر ایمان لایا اور باپ مان کے
ساتھ جنسے اوسکو جنا اور دودھ پلایا احسان کیا اور اچّھے کام کیے اور دوسری
مثال ایسے شخص کی دی ہے جو مان باپ کے ساتھ گستاخی و بدزبانی سے
پیش آیا اور ایمان نہین لایا اور فرمایا کہ یہی لوگ ہین جنپر عذاب کا سچّا وعدہ ہوا ہے
اور اُن گروہون مین داخل ہین جو اونسے پہلے گذر چکے ہین جن اور انس
یعنی ہر قسم کے انسانون سے کہ وہ نقصان پاتے تھے -

تیسری آیت - سورۂ اعراف مین خدا نے فرمایا ہی - ادخلوا فی اممٍ قد خلت
من قبلکم من الجنّ والانس فی النّار - یعنی خدا تعالیٰ نے کافرون کی زبان حال
سے اوّل یہ فرمایا کہ جب خدا کے بھیجے ہوئے اونکی جان نکالنے کو آوینگے
تو پوچھین گے کہ وہ کہان ہین جنکو تم پوجتے تھے تو کہین گے کہ وہ تو کھوئے گئے
اور اپنے کفر پر یقین کرینگے خدا کہیگا کہ اون لوگون کے ساتھ جو تمسے پہلے گذرے ہین

جن اور انس سے یعنی ہر قسم کے انسان سے آگ مین داخل ہو۔

چوتھی آیت - خدا تعالیٰ سورہ انعام مین فرماتا ہے - یامعشر الجن والانس -
یعنی اے شہر کے رہنے والو اور جنگل اور پہاڑ مین بسیرا کرنیوالو - الم یاتکم
رسل منکم کیا تمھارے پاس تم ہی مین سے رسول نہین آئے تھے -
صاف ظاہر ہے کہ قرآن مجید انسانون کے لیئے نازل ہوا ہے اومین جسقدر
انبیا اور رسل کا ذکر ہے اونھین کا ہے جو انسانون کے لیئے مبعوث ہوئے
تھے - برخلاف اُن نصوص صریحہ کے یہ کہنا کہ مخلوق موہوم اور مزعوم مین
بھی اونھین مین سے اونکے رسول آئے تھے یا یہ کہنا کہ یہی انبیا اونکے لیئے
بھی رسول تھے کوئی سلیم العقل تو نہین قبول کر سکتا -

پانچوین آیت - خدا تعالےٰ اِسی سورہ انعام مین فرماتا ہے - لقد ذرانا
لجھنم کثیرا من الجن والانس لھم قلوب لا یفقھون بھا ولھم اعین
لا یبصرون بھا و لھم اذان لا یسمعون بھا اولئک کالانعام بل ھم
اضل اولئک ھم الغافلون - یعنی خدا فرماتا ہے کہ ہمنے بہتونکو جن اور
انس مین سے یعنی مہذّب و غیر مہذّب انسانون مین سے دوزخ کے لیئے
پیدا کیا ہے - یہ اِسلیئے فرمایا کہ اِس سے پہلی آیت مین فرمایا تھا و انفسھم
کانوا یظلمون - یعنی وہ اپنے پر آپ ظلم کرتے تھے - اِس آیت مین اوسکی
تفصیل کی ہے کہ اونکو دل دیا ہے سمجھنے کو مگر وہ اوس سے نہین سمجھتے -

اونکو آنکھین دی ہین مگر وہ اونسے نہین دیکھتے - اونکو کان دیئے ہین مگر وہ
اونسے نہین سنتے یہی لوگ ہین چوپایون کی مانند بلکہ اونسے بھی زیادہ گمراہ
کیونکہ یہ سب چیزین جو چوپایون کو دی ہین وہ تو اونکو اون کاموںمین لاتے
ہین جنکے لیئے اونکو دی گئین ہین اور یہ لوگ اونکو کام مین بھی نہین لاتے یہی
لوگ ہین غافل -

کس خوبی اور فصاحت اور دل مین اثر کرنیوالے طریقہ سے خداتعالی نے اِس
آیت مین ہر قسم کے اِنسانون کا مہذب ہون یا غیر مہذب - شہری ہون یا
جنگلی پہاڑی - حال بیان کیا ہے - خدا سمجھے اُن لوگون سے جو اِن تمام
خوبیونکو غارت کرکے جن کے لفظ سے ایک وجود غیر مرئی اپنی مزعومہ و مظنونہ
غیر موجود کو سمجھتے ہین والحق ان لھم قلوب لا یفقھون بھا ولھم اعین
لایبصرون بھا ولھم اذان لایسمعون بھا لعل اللہ یھدیھم الی الحق
والھدایۃ امر من لدیہ وکلّ امر یرجع الیہ -

**چھٹی آیت** - خداتعالی نے سورۂ اسریٰ مین فرمایا ہے - قل لئن اجتمعت الانس
والجن علیٰ ان یاتو بمثل ھذا القران لایاتون بمثلہ ولو کان بعضھم لبعض
ظھیرا - یعنی کہدے اے پیغمبر اگر جمع ہوجاوین انس یعنی شہرونکے رہنے والے
اور جن یعنی بدومین جو خالص عربی زبان جاننے والے تھے اِس بات پر کہ کوئی
چیز اِس قرآن کی مانند لاوین تو اوسکی مانند نہ لاسکینگے اگرچہ ایکدوسرے کے مددگار ہون

اسکے بعد خدا فرماتا ہے - ولقد صرفنا للناس فی ھذا القران من کل مثل فابی اکثر الناس الا کفورا - یعنی ہمنے اس قرآن مین انسانون کے لیئے ہر طرح کی مثالین دی ہین پھر اکثر آدمیون نے ناشکری سے اونکو نہین مانا - اس آیت مین لفظ انس و جن کے بدلہ لفظ ناس فرمایا ہے جو علانیہ ثابت کرتا ہے کہ پہلی آیت مین بھی انس و جن سے ناس ہی مراد تھی نہ دیو جن موہومہ و مظنونہ کفار -

**ساتوین آیت** - خدا تعالیٰ نے سورۂ انعام مین فرمایا - وکذلک جعلنا لکل نبی عدوا شیاطین الانس والجن یوحی بعضھم الی بعض زخرف القول غرورا - اس آیت مین صاف صاف خدا نے فرمایا ہے کہ مدری اور وبری شریر اور بدذات آدمی نبیون کے دشمن ہوتے ہین اور آپسمین بنا بنا کر چکنی چپڑی باتین بناتے ہین - یہان جن سے وہی جن مزعومہ اور مظنونہ کو قرار دینا اور نعوذ باللہ انبیا کے ساتھ عداوت سے اونکا وسوسہ انبیا کے دلمین ڈالنا مراد لینا کسقدر افسوس کے لایق بات ہے - مفسرین کی اس تفسیر کو کوئی شخص جو انبیا علیہم السلام کی قدر و منزلت جانتا ہے تسلیم نہین کر سکتا -

**آٹھوین آیت** - سورۂ الرحمن مین خدا نے فرمایا - یا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموات والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان - یہ آیت قیامت مین کافرون کے عذاب ہونے مین ہے اور یہ بتایا ہے کہ وہ کسیطرح کہین بھاگ کر عذاب سے بچ نہین سکتے -

قرآن مجید مین اُن مزعومہ اور مظنونہ جنون کی نسبت کچھ بھی احکام اوامر و مناہی
کے نہین ہین۔ اِنسانون کے لیئے تو قرآن مجید مین احکام بھرے پڑے ہین
اور اُن مظنون جنون کی نسبت ایک بھی نہین پھر وہ دوزخ مین کسوجہ سے
جاوینگے اور کیون عذاب پاوینگے اگر انسان اونکی پرستش کرتے ہین تو اونکا
کیا قصور ہے وہ تو کہدینگے کہ انہم لکاذبون۔ پس کوئی شخص یہ بات نہین
کہہ سکتا کہ اس آیت مین لفظ جن سے بجز جنگلی اور وحشی انسانون کے جو اسیطرح
مکلف ہین جیسے کہ شہری اور کوئی مخلوق مراد نہین ہوسکتی ہے۔
نوین آیت۔ اِسی سورہ مین خدا نے قیامت قایم ہونے کے حال مین بیان
فرمایاہی۔ فیومئذ لا یسئل عن ذنبہ اِنس ولا جان۔ اور دوسری جگہہ حوران
بہشتی کے حال مین فرمایا ہے۔ لم یطمثھن انس قبلھم ولا جان۔
جان اور جن ایک لفظ ہے ان آیتون مین بوجہ حُسن کلام کے بجاے
جن کے جان بولا ہے۔ جو دلیل کہ ہم آٹھوین آیت مین بیان کرچکے ہین
اوس سے ظاہر ہے کہ ان دونون آیتون مین سے پہلی آیت مین بجز انسانون
کے کوئی اور مخلوق غیر مرئی اور غیر مکلف بالاحکام من القرآن مراد ہوہی نہین سکتی۔
اور دوسری آیت مین حوران بہشتی کی عصمت ظاہر کرنے کو تعمیم کیگئی ہے
جسکا مقصد یہ ہے کہ کسی انسان نے اونکو پہلے نہین چھوا ہے۔ وعندی ان
ھذا لیس الا التمثیل من نعیم الجنۃ التی جاء فیھا لا عین رأت ولا اذن سمعت

ولا خطر علی قلب بشر۔

**دسوین آیت**۔ سورۂ نمل مین خدا نے فرمایا ہے۔ وحشر لسلیمان جنودہ من الجن والانس والطیر وھم یوزعون۔ یعنی جمع کیا گیا سلیمان کا لشکر جن سے اور انس سے اور طیر سے اور وہ ترتیب سے کھڑے کیئے جاتے تھے۔

اوّل تو نہایت تعجب ہے کہ مفسّرین یا مترجمین قرآن نے لفظ طیر کے معنی مرغان یا پرند جانورون کے لیئے ہین۔ اونکو لشکر سے کیا تعلق ہے لشکر ایک ترتیب سے کھڑا کیا جاتا ہے مگر پرند سپاہیون کے ساتھ کس ترتیب سے کھڑے کیئے جا سکتے ہین۔

طیر کا اطلاق گھوڑون پر ہوتا ہے اس سے صاف ظاہر ہے کہ سلیمان کا لشکر جسمین جن و انس و گھوڑے تھے جمع کیا گیا۔ جن سے مراد اونھین جنگلی و پہاڑی انسانون سے ہے جو لشکر سلیمان مین داخل تھے نہ اُن جنون سے جنکا وجود صرف مزعومہ و مظنونۂ جاہلیت ہے نہ وجودِ حقیقی۔ ان صاف باتون کو نہ سمجھنے اور ایک عجیب قصّہ بنا لینے کا سبب یہی ہے کہ دلون پر جن چھایا ہوا تھا اور اس طرف خیال بھی نہین جاتا تھا کہ کوئی انسان بھی ایسے ہین جنپر جن کا اطلاق ہوتا ہے۔

**گیارھوین آیت**۔ سورۂ انعام مین خدا نے فرمایا ہے۔ یا معشر الجن قد استکثرتم من الانس۔ مفسّرین اور مترجمین نے استکثرتم کے معنی یہ لیئے ہین

کہ اے گروہ جنّون کے تمنے بہت سے انسان اپنے تابع بنا لیئے ہین۔
ہم اگرچہ استکثرتم کے معنی اسطرح پر لینے تحقیق سے بعید سمجھتے تھے لیکن
ہمنے اپنی تفسیر مین اونھین معنون کو اختیار کرلیا کیونکہ ہمارے نزدیک
اسطرح معنی لینے مین لفظ یا کا جو جنّون کے لیئے بطور ندا کے آیا ہے صرف
بطور خطابیات کے ہے جیسے کہ بیجان چیزون کو ندا کیجاتی ہے۔ مثلاً سورہ
ہود مین ہے۔ یا ارض ابلعی ماءك ویا سما اقلعی۔ اور سورہ انبیا مین ہے۔
یا نار کونی بردًا وسلاما علی ابراهیم۔ اور سورہ سبا مین ہے یا جبال اوّبي
معه۔ مگر ہمارے نزدیک یہان بھی جن سے وہی جنگلی و پہاڑی آدمی مراد
ہین۔ اِس سے پہلی آیتون مین خدا تعالیٰ نیک و بد انسانون کا برابر ذکر
کرتا آتا ہے۔ پھر فرمایا کہ قیامت مین سب کو اکٹھا کرینگے اوسی کے ساتھ اون
لوگون کو جو پہاڑون اور جنگلون مین چھپے رہتے تھے خطاب کرکر بتلایا کہ تمنے
بہت زیادہ جمع کرلیئے گناہ بہ نسبت شہر والون کے۔ پس استکثار سے زیادتی
معاصی مین مراد ہے جیسے کہ ہمیشہ پہاڑی و جنگلی آدمی بہ نسبت شہر والون کے
زیادہ قتل و غارت اور انواع معاصی کے مرتکب ہوتے ہین۔ اِسلیئے اونکو خاص
خطاب کیا اور پھر دونون کو خطاب کرکے فرمایا کہ یا معشر الجنّ والانس الم یاتکم
رسل منکم۔ کیا تمھارے پاس پیغمبر نہین آئے تھے۔ اِسلیئے اِس مقام پر
بھی جن سے مزعومہ و مظنونہ عرب جاہلیت مراد نہین ہے۔

بارھوین آیت - سورۂ جن کی ہے جہان خدا نے فرمایا - قل اوحی الی انہ استمع نفر من الجنّ فقالوا انّا سمعنا قرانا عجبا یھدی الی الرّشد فامنّا بہ ولن نشرک بربّنا احدا -

تیرھوین آیت - سورۂ احقاف کی ہے جہان خدا نے فرمایا ہی - واذ صرفنا الیک نفر من الجنّ یستمعون القراٰن فلمّا حضروہ قالوا انصتوا فلمّا قضی ولّوا الی قومھم منذرین -

یہ دونون آیتین ایک ہی واقعہ سے متعلق ہین اور جو لفظ جن کا اونمین آیا ہے وہ بالکل دوسرے معنون مین ہے یعنی اُن لوگون کی نسبت جنھون نے چھپکر اور پوشیدہ ہوکر قرآن سُنا تھا اور آنحضرت صلعم کو معلوم نہ تھا آنحضرتؐ سے پوشیدہ تھے اسلئے اونکی نسبت جن کا لفظ اطلاق ہوا ہے -

ترمذی مین ایک بہت لمبی حدیث ابن عباس سے منقول ہے اگرچہ وہ حدیث بلحاظ اوسکے مضمون کے جو اس حدیث مین ہے تسلیم کے قابل نہین ہے مگر خارج از مضمون راوی کی یہ راے ہے - ماقراء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم علی الجنّ ولا رائیھم - یعنی آنحضرت صلعم نے جنّون کو قرآن نہین سُنایا تھا اور نہ اُنکو دیکھا تھا اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اُن لوگون نے چھپکر قرآن سُنا تھا -

تمام سورۂ جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ جنھون نے چھپکر قرآن سُنا تھا مختلف مذاہب کے انسان تھے اور قرآن سُننے کے بعد وہ سمجھے کہ اونکے

عقیدے اور اونکے خیالات محض غلط ہین چنانچہ انھون نے اپنے عقاید
اور اونکی غلطیون کو بیان کیا ہے۔ پس وہ انسان تھے نہ جن مزعومہ و مظنونہ عرب جاہلیت

چودھوین آیت - سورۂ ہود مین خدا نے فرمایا ہے۔ وتمت کلمۃ ربک
لاملئن جهنم من الجنۃ والناس اجمعین۔

پندرھوین آیت - خداتعالیٰ سورۂ سجدہ مین فرماتا ہے۔ لاملئن جهنم من الجنۃ
والناس اجمعین۔

سولھوین آیت - سورۂ ناس مین خداتعالیٰ فرماتا ہے۔ الذی یوسوس
فی صدور الناس من الجنۃ والناس۔

ان تینون آیتون مین جنۃ اور ناس کا لفظ آیا ہے بجاے لفظ جن اور
انس کے - جن اور جنۃ ایک لفظ ہے البتہ ناس مین تمام انسان شہری
ہون یا پہاڑی سب شامل ہین مگر پھر جن کو علیحدہ بیان کرنیسے اور انس کو
علیحدہ بیان کرنیسے زیادہ تصریح و توثیق حکم کی مقصود ہوتی ہے جیسے کہ عام کو
بیان کرنیکے بعد خاص کو پھر بیان کردیتے ہین جیسے کہ خدا نے فرمایا ہے۔ من کان
عدوا للہ وملائکتہ وجبریل ومیکال - حالانکہ فرشتون مین جبریل و میکائیل داخل
تھے مگر پھر ان دونون کو علیحدہ بیان کرنیسے تاکید و توثیق و تنبیہ حکم کی مقصود ہی - اسیطرح
ان مقامون مین جنۃ کا لفظ فرماکر ناس کا لفظ فرمایا جسمین انسان جن یعنی وبری اور انسان
انس یعنی مدری دونون شامل ہین اس سے مخاطب اوّل جنگلی و پہاڑی لوگ ہین جنکی نسبت فرمایا تھا

قد استکثرتم اور پھر دونونکو شامل کیا - اور اسلیئے ان دونون آیتون سے بھی کسی ایسے مخلوق کا وجود جیسا کہ مزعوم و مظنون کفّار تھا ثابت نہین ہوتا۔

سترھوین آیت - سورۂ سبا مین خدا تعالیٰ نے فرمایا - ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ - یعنی جنون مین سے وہ تھا جو حضرت سلیمانؑ کے سامنے اپنے رب یعنی اپنے آقا کے حکم سے کام کرتا تھا۔

تاریخ اور توریت سے پایا جاتا ہے کہ بادشاہ صور نے ایک کاریگر کو جو صور کا رہنے والا تھا حضرت سلیمانؑ کے ہان کام کرنے کو بھیجا تھا اوسی کی نسبت خدا نے فرمایا ہے - ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ - اور یہ ایک تاریخانہ ثبوت اس بات کا ہے کہ جن کا لفظ قرآن مجید مین پہاڑی آدمیون پر اطلاق ہوا ہے۔

اٹھارھوین آیت - سورۂ نمل مین سلیمانؑ اور بلقیس کے قصّہ مین خدا نے فرمایا - قال عفریت من الجن انا اٰتیک بہ قبل ان تقوم من مقامک وانی علیہ لقوی امین - عفریت کے معنی لغت مین زبردست مضبوط کے ہین - پس جب حضرت سلیمانؑ نے بلقیس کے لیئے تخت منگانا چاہا ایک زبردست پہاڑی آدمی نے کہا مین ابھی اوٹھا لاتا ہون - یہ جو مفسّرین نے قصّہ بنایا ہے کہ وہ تخت شہر سبا یعنی ملک یمن مین تھا نہ اوسکی کچھ اصلیت ہے نہ اوسکا کچھ ثبوت ہے سلیمان کے مکان مین وہ تخت ہوگا انھون نے اوسکو منگانا چاہا ایک شخص نے کہا حضور مین ابھی اوٹھا لاتا ہون اسمین نہ کچھ عجیب قصّہ ہے نہ کوئی بات ہے

مگر ہان واعظین کے لیئے ممبر پر بیٹھکر عجیب وغریب دوراز کار اور دور از عقل باتین بنانے کو کافی نہین۔

اونیسوین آیت۔ خدا تعالیٰ نے سورۂ سبا مین سلیمان کے قصہ مین فرمایا۔

فلما خر تبینت الجن ان لو کانوا یعلمون الغیب ما لبثوا فی العذاب المہین۔

مصریون مین عام رواج تھا کہ مُردے کی لاش کو ممی سے محفوظ کر کے رکھ چھوڑتے تھے اور کسی سہارے سے کھڑا کر دیتے تھے اگر کسی کو آنکھ سے دیکھنا ہو تو اب بھی مصر مین جا کر وہان کے میوزیم مین دیکھے دو ایک لاشین میان کی ہوئی دیوار کے سہارے کھڑی ہونگی۔

یہ طریقہ ممی کرنیکا یہودیون مین جاری ہوگیا تھا حضرت یوسف کی لاش کو ممی کر کے رکھا گیا تھا اور جب یہودی مصر سے چلے تھے تو اوسکو ساتھ لے لیا تھا اسیطرح حضرت سلیمان کے مرنے کے بعد اونکی لاش کو ممی کر کے ایک لکڑی کے سہارے کھڑا کر دیا ہوگا۔ بیت المقدس کی تعمیر مین ہزارون جنگلی و پہاڑی آدمی پکڑے آئے تھے اور بیگار مین کام کرتے تھے انھون نے اوس ممی کی ہوئی کھڑی ہوئی لاش کو جانا ہوگا کہ حضرت سلیمان زندہ ہین اور کام کیئے جاتے تھے اتفاقاً اوس لکڑی کو جسکے سہارے وہ لاش کھڑی تھی کسی کیڑے نے کھا لیا اور لاش گر پڑی۔ جب اُن پہاڑی آدمیون نے جانا کہ وہ مر چکے ہین تو کام چھوڑ چھوڑ کر چلے گئے اور کہا کہ اگر ہمکو غیب کی بات معلوم ہوتی تو ہم اِس

مصیبت مین نرہتے یعنی پہلے ہی سے چلے جاتے۔

ہم اپنی تفسیر مین بیان کرچکے ہین اور اب پھر بیان کرتے ہین کہ ہمارے پاس اس بات سے انکار کرنے کی کوئی دلیل نہین ہے کہ سوائے موجودات مرئی اور محسوس کے کوئی اور ایسی مخلوق موجود نہو جو مرئی نہو مگر کلام اسمین ہے کہ جسطرح جنون کی مخلوق کو مسلمانون نے تسلیم کیا ہے ایسی مخلوق کا وجود قرآن مجید سے ثابت نہین۔

علماے اسلام جن کی تعریف مین بیان کرتے ہین کہ جسم ناری حساس متحرک بالارادہ یتشکّل باشکال مختلفہ۔ اسی بنا پر عام مسلمان خیال کرتے ہین کہ وہ ایک ہوائی آگ کے شعلہ سے پیدا ہوئے ہین اونمین مرد اور عورت دونون ہین۔ لڑکے اور لڑکیان جنتے جناتے ہین طرح طرح کی شکلون مین بنجاتے ہین انسانون کے سرون پر آتے ہین اونکو تکلیف پہونچاتے ہین اونکو اوٹھا لیجاتے ہین اونکو مار ڈالتے ہین انسانون پر عاشق ہوجاتے ہین اونکو تازہ بتازہ میوے لاکر دیتے ہین اور دکھائی نہین دیتے مگر جب چاہین اور جیسی شکل مین چاہین اپنے تئین دکھلا دیتے ہین یعنی اپنے جسم مین دفعتًا ایسا مادّہ پیدا کر لیتے ہین کہ دکھائی دینے لگتا ہے۔ آدمی کی صورت بنکر بزرگون کی خدمت مین حاضر ہوتے ہین عامل اونکو آدمی بناکر اپنے گھوڑے کا سائیس کر لیتے ہین۔ مگر اسمین سے ایک بات بھی قرآن مجید سے ثابت نہین۔

کتب احادیث وسیر مین جو قصّے جنّون کے لکھے ہین وہ تو ایسے ہین جیسے کہ اِس زمانہ مین مشہور ہوتے ہین اور جنکی کچھ اصلیت نہین ہوتی کوئی ایسی معتبر حدیث موجود نہین ہے جس سے واقعی حالات ایسی مخلوق کے اور اونکے ایسے افعال کے جیساکہ عرب جاہلیت کو خیال تھا ثابت ہوتے ہون۔

تمام علماے علم حدیث اِس بات پر متفق ہین کہ کُل حدیثین بالمعنی روایت کیگئی ہین نہ باللفظ اِسلیئے الفاظ حدیث اوس اخیر راوی کے متصوّر ہوتے ہین جسنے اوسنے روایت کی جنھون نے اوسکو حدیث کی کتابون مین قلمبند کیا اور اِس سبب سے حدیثین کلام مولّدین قرار پائی ہین جنسے بلحاظ علم ادب استناد نہین ہوسکتا۔ اور یہی سبب ہی کہ علماے علم ادب مثل سیبویہ و اخفش وغیرہ نے علم ادب مین کسی حدیث سے اِستدلال نہین کیا بلکہ اشعار جاہلیت اور کلام بدوین سے جو محض جاہل تھے استدلال کیا ہی۔ اِسپر مصنف خزانۃ الادب نے بہت بڑی بحث کی ہے اور بہت سے وجوہ بیان کیئے ہین جنکے سبب علماے علم ادب نے بلحاظ علم ادب کے حدیث پر استدلال کرنا متروک رکھا ہے۔

علاوہ اِسکے حدیث کی صحت اور مستند ہونے پر بجز اُن افعال صحابہ اور تابعین و تبع تابعین کے جو اب تک متواتر اور نسلاً بعد نسل عمل مین آتے رہے ہین اسقدر لمبی بحثین ہین کہ اونسے کوئی ایسی بات جسکا ثبوت قرآن مجید سے علانیہ نہوتا ہو ایسے طور پر ثابت ہوسکے جو بنیاد ایسے عقیدے کی ہو جسکا ثبوت نہ عقلاً ہو اور نہ اوسکا وجود ظاہر مین ہو۔

اسلئے اس باب مین حدیثون اور سیر کی روایتون سے بحث کرنا ہمارے نزدیک محض فضول اور بیفائدہ ہے - حسبنا کتاب اللہ - مگر ہم ایک حدیث بخاری کی جو اصح الکتب حدیث ہے اور ترمذی کی جو بخاری کی ادنی حدیث سے متعلق ہے اور ایک آدھ روایت کتب سیر سے اس مقام پر تمثیلاً نقل کرتے ہین -

بخاری نے کتاب التفسیر مین سورۂ جن کی تفسیر مین ابن عباس سے یہ حدیث لکھی ہے کہ ابن عباس نے کہا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم چند صحابیون کے ساتھ سوق عکاظ کی طرف تشریف لیے جاتے تھے اور شیاطین مین اور شیاطین کے آسمان کی خبر ملنے مین روک ہو گئی تھی اور اوناپر شہاب ثاقب پھینکے جاتے تھے - پھر شیاطین وہانسے پھرے - اونکے بھائی بندون یا دوستون نے یا اونکی قوم نے کہا کہ تمھارا کیا حال ہے - انھون نے کہا کہ ہم مین اور آسمان کی خبر مین روک ہو گئی ہے اور ہمپر شہاب ثاقب پھینکے جاتے ہین (قال) کیا چیز ہم مین اور آسمان کی خبر مین روک

حدثنا موسی بن اسمعیل قال حدثنا ابو عوانة عن ابی بشر عن سعید بن جبیر عن ابن عباس قال انطلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی طائفة من اصحابه عامدین الی سوق عکاظ وقد حیل بین الشیاطین وبین خبر السماء وارسلت علیهم الشهب فرجعت الشیاطین فقالوا ما لکم قالوا حیل بیننا وبین خبر السماء وارسلت علینا الشهب قال ما حال بینکم وبین خبر السماء الا ما حدث فاضربوا مشارق الارض و مغاربها فانظروا ما هذا الامر الذی

| | |
|---|---|
| حَدَثَ فانطلقوا فضربوا مشارقِ | ہوگئی ہے۔ مگر کوئی نئی بات ہوئی ہے۔ |
| الارض ومغاربها ينظرون ما هٰذا الامر | پھر جاؤ دنیا مین اوسکے مشرق سے اُسکے |
| الّذی حال بینهم وبین خبر السّماء قال | مغرب تک اور دیکھو کہ کیا یہ بات ہے جو نئی |
| فانطلق الّذین توجّهوا نحو تهامة الی | پیدا ہوئی ہے پھر وہ چلے اور دنیا مین اوسکے |
| رسول اللّٰه صلّی اللّٰه علیه وسلّم بنخلة | مشرق اور اوسکے مغرب مین دیکھتے ہوے |
| وهو عامدًا الی سوق عکاظ وهو یصلّی | پھرے کہ کیا یہ بات ہے جو روک ہوگئی ہی |
| باصحابه صلوٰة الفجر فلمّا سمعوا القرآن | ہم مین اور آسمان کی خبر مین کہا کہ جو شیاطین |
| تسمّعوا له فقالوا هٰذا الّذی حال بینکم | چلے وہ آئے تہامہ کی طرف رسولِ خدا |
| وبین خبر السّماء فهنالك رجعوا الی قومهم | صلی اللہ علیہ وسلم پاس نخلہ مین اور آنحضرت سوق |
| فقالوا یا قومنا انّا سمعنا قرانًا عجبًا یهدی | عکاظ کو جاتے تھے اور اپنے اصحاب کے |
| الی الرّشد فاٰمنّا به ولن نشرك بربّنا احدًا | ساتھ فجر کی نماز پڑھ رہے تھے۔ پھر جب |
| وانزل اللّٰه تعالیٰ علیٰ نبیّه صلی اللّٰه | اون شیاطین نے قرآن سنا تو خوب غور |
| علیه وسلّم قل اوحی الیّ انّه استمع | سے سنا پھر بولے یہی وہ چیز ہے جو |
| نفر من الجنّ وانّما اوحی الیه قول الجنّ۔ | ہم مین اور آسمان کی خبر مین روک ہے۔ |

پھر وہین سے اپنی قوم کے پاس لوٹے اور کہا اے ہماری قوم ہمنے سنا ایک عجیب قرآن جو اچھی راہ پر ہدایت کرتا ہے پھر ہم تو اوسپر ایمان لے آئے اور ہم اپنے پروردگار کے ساتھ کسی کو شریک نہین کرینگے۔ اوسوقت اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

پر یہ آیت نازل کی قل اوحی الی انہ استمع نفر من الجن - اور وحی جو نازل ہوئی تھی وہ جنون کی بات کرنا تھی -

اَب غور کرنا چاہیے کہ یہ بخاری کی حدیث ہے محمد اسمعیل بخاری کے نزدیک اوسکے راوی معتبر ہونگے مگر عام طور پر حدیث سے نہین معلوم ہوتا کہ حضرت ابن عبّاس بھی آنحضرت کے ساتھ اوس مقام پر موجود تھے - اور اگر نہین تو انھون نے کیونکر جانا کہ شیاطین مین یہ سب باتین ہوئی تھین کیونکہ ایک اشارہ بھی اِس حدیث مین اسپر نہین ہے کہ آنحضرت نے ابن عبّاس سے وہ باتین جو جنّون مین باہم ہوئی تھین فرمائی ہون - اِسکے بعد یہ الفاظ ہین - قال فانطلق الذین توجّھوا نحو تھامۃ قال کی ضمیر حضرت ابن عبّاس راوی کیطرف راجع ہے پھر انھون نے کسطرح جانا کہ جنّون نے قرآن سنا اور ایمان لے آئے اور اپنی قوم سے جاکر کہا کہ ہماری اور آسمان کی خبرین یہی روک ہوگئی ہے -

علاوہ اِسکے شہاب ثاقب کا شیاطین پر پھینکے جانیکا ذکر ہے وہ کوئی نئی بات نہین ہے - دنیا جب سے پیدا ہوئی ہے ہمیشہ شہاب ثاقب بھی چلتے رہے ہین - کسقدر تعجب ہے کہ ترمذی کی حدیث مین ہے ولم تکن النجوم یرمی بہا قبل ذلک یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے ستارے یعنی شہاب ثاقب نہین مارے جاتے تھے - اوسکے اوپر یہ بات کہنی کہ پہلے تھوڑے ستارے مارے جاتے تھے اور آنحضرت کے مبعوث ہونے کے بعد کثرت سے مارے جاتے تھے - ایک

ایسی بات ہے کہ کوئی شخص جو شہاب ثاقب کے اسباب سے واقف ہے قبول نہین کرسکتا زیادہ تعجب تو یہ ہے کہ روک تو ہوئی تھی آسمان پر اور وہ اوس روک کے تلاش کرنے کو زمین مین مشرق سے مغرب تک دوڑتے پھرے ۔ وانا اقسم باللہ الذی نفسی بیدہ لیس ھذا قول رسول اللہ صلعم ۔ معلوم نہین کہ درحقیقت کیا بات تھی اور حضرت عباس نے کیا فرمایا تھا اور راوی کیا سمجھے ۔ پہلے راوی نے دوسرے راوی سے کیا کہا اور دوسرے نے تیسرے سے اور تیسرے نے چوتھے سے اور چوتھے نے پانچوین سے اور جو کچھ بخاری نے اپنی کتاب مین لکھا پانچ چھہ آدمیون مین ہوکر آیا اور معلوم نہین کیا کیا تغیّر و تبدّل مضمون مین اور الفاظ مین ہوگیا ۔

ترمذی مین یہی حدیث ہے اور حضرت ابن عباس ہی کی روایت سے جسمین اونکے سوا

حدثنا عبد بن حمید ثنی ابو الولید نا ابو عوانہ عن ابی بشر عن سعید بن جبیر عن ابن عباس قال ما قرأ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی الجن ولا رأھم انطلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی طائفۃ من اصحابہ عامدین الی سوق عکاظ وقد حیل بین الشیاطین وبین خبر السماء وارسلت علیھم الشھب فرجعت الشیاطین الی قومھم فقالوا مالکم قالوا قد حیل بیننا و بین

تین اور راوی بھی وہی ہین جو بخاری کے راوی ہین ۔ اور وہ حدیث اسطرح پر آئی ہے کہ ابن عباس نے کہا کہ نہین پڑھا یعنی قرآن رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جنّون پر اور نہ اونکو دیکھا ۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم چند اپنے اصحابون کے ساتھ سوق عکاظ جانے کے قصد سے روانہ ہوئے ۔ اور شیاطین مین اور آسمان کی خبر مین روک ہوگئی تھی اور پھینکے جاتے تھے

خبر السّماء وأرسلت علينا الشّهب فقالوا
ما حال بيننا وبين خبر السّماء الّا من
حدث فاضربوا مشارق الارض و
مغاربها فانظروا ما هذا الّذى حال بينكم
وبين خبر السّماء قال فانطلقوا يضربون
مشارق الارض ومغاربها يبتغون ما هذا
الّذى حال بينهم وبين خبر السّماء فانصرف
اولئك النّفر الّذين توجّهوا نحو تهامة
الى رسول الله صلى الله عليه وسلّم
وهو بنخلة عامدًا الى سوق عكاظ وهو
يصلّى باصحابه صلوة الفجر فلمّا سمعوا
القرآن استمعوا له فقالوا هذا والله
الّذى حال بينكم وبين خبر السّماء قال
فهنالك رجعوا الى قومهم فقالوا
يا قومنا انّا سمعنا قرآنا عجبًا يهدى الى
الرّشد فامنّا به ولن نشرك بربّنا
احدًا فانزل الله تبارك وتعالے

اونپر شہاب ثاقب پھر لوٹے شیاطین اپنی قوم
کے پاس اونھون نے کہا کہ کیا تمھارا حال
ہے اونھون نے کہا کہ روک ہوگئی ہی ہم مین
اور آسمان کی خبر مین اور پھینکے جاتے ہین
ہمپر شہاب ثاقب پھر انھون نے کہا کہ کیا چیز
روک ہوگئی ہے تم مین اور آسمان کی خبر مین
الّا کسی نئی چیز سے - پھر جاؤ دنیا کے مشرقون
اور اوسکے مغربون مین پھر دیکھو کیا یہ چیز ہے
جو روک ہوئی ہے تم مین اور آسمان کی خبر مین -
کہا - پھر وہ گئے دنیا کے مشرقون اور اوسکے
مغربون کو ڈھونڈھتے ہوئے کہ کیا یہ ہے
جو روک ہوگئی ہے اونمین اور آسمان کی خبر مین
پھر پھرے یہ لوگ جو متوجہ ہوے تھے
تہامہ کو طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے
اور وہ نخلہ مین تھے ارادہ کرتے ہوئے جانیکا
سوق عکاظ کی طرف اور وہ نماز پڑھ رہے تھے
اپنے اصحابون کے ساتھ فجر کی - پھر جب

علیٰ نبیہٖ صلی اللہ علیہ وسلم قل اوحی إلیَّ انہ استمع نفر من الجن وانما اوحی الیہ قول الجن وبہذا الاسناد عن ابن عباس قال قول الجن لقومہم لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا قال لما رأوہ یصلی واصحابہ یصلون بصلاتہ ویسجدون بسجودہ قال تعجبوا من طواعیۃ اصحابہ لہ قالوا لقومہم لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا ہذا حدیث حسن صحیح۔

انھون نے قرآن سُنا اور اوسکو خوب سُنا تو انھون نے کہا یہ قسم اللہ کی روک ہوا ہے ہمین اور آسمان کی خبرین۔ کہا۔ پھر اوسی جگہہ سے وہ لوٹے اپنی قوم کیطرف پھر انھون نے کہا اے ہماری قوم بیشک ہمنے سُنا قرآنِ عجیب ہدایت کرتا ہے اچھی طرف پھر ہم ایمان لے آئے اوسپر اور ہم نہ شریک کرینگے اپنے پروردگار کے ساتھ کسی کو پھر اوتاری اللہ برکت والے بڑے نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر قُل اُوحیَ اِلَیَّ انہ استمع نفرٌ من الجن اور صرف جو وحی بھیجی گئی تھی وہ جنّون کی بات تھی۔ اور انھین راویون نے ابن عبّاس سے روایت کی ہے کہ انھون نے کہا کہ بات جنّون کی اونکی قوم کے لیئے یہ تھی لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا۔ ابن عبّاس نے کہا کہ اونکا یہ کہنا اِسلیئے تھا کہ انھون نے دیکھا آنحضرتؐ کو اور اونکے اصحاب کو نماز پڑہتے ہین آنحضرتؐ کی نماز کے ساتھ اور سجدہ کرتے ہین آنحضرتؐ کے سجدہ کے ساتھ تو انھون نے تعجب کیا آنحضرتؐ کے لیئے اونکے اصحاب کی اطاعت سے تو انھون نے اپنی قوم سے کہا لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا۔ یعنی جب کھڑا ہوا بندہ

اللہ کا کہ عبادت کرے اوسکی قریب تھا کہ ہوویں اوسپر جمگھٹ۔

باوجودیکہ یہ ایک حدیث ہی اور وہی اوسکے راوی ہین جو بخاری کی حدیث کے راوی ہین اور ان دونون حدیثون مین چودہ ۱۴ جگہہ اختلاف ہی جسکو ہم بیان کرینگے اور وہ اختلاف صرف لفظی ہی نہین ہے بلکہ ایسا اختلاف ہے جس سے بہت کچھ مطلب بدل جاتا ہے اور وہ اختلاف یہ ہین۔

| | بخاری | ترمذی |
|---|---|---|
| ۱ | + + + + + + + + + | قال ماقرء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی الجن ولا رآہم |
| ۲ | فرجعت الشیطن | فرجعت الشیطن الی قومہم |
| ۳ | قال ماحال بینکم وبین خبر السماء | فقالوا ماحال بیننا وبین خبر السماء |
| ۴ | الا ماحدث | الا من حدث |
| ۵ | فانظروا ماہذا الامر الذی حدث | فانظروا ماہذا الذی حال بینکم وبین خبر السماء |
| ۶ | فانطلقوا فضربوا مشارق الارض ومغاربہا | فانطلقوا یضربون مشارق الارض ومغاربہا |
| ۷ | ینظرون ماہذا الامر الذی | یبتغون ماہذا الذی |
| ۸ | قال فانطلق الذین توجہوا نحو تہامہ | فانصرف اولئک النفر الذین توجہوا نحو تہامہ |
| ۹ | بنخلہ وہو عامدا الی سوق عکاظ | وہو بنخلة عامدا الی سوق عکاظ |
| ۱۰ | تسمعوا لہ | استمعوا لہ |
| ۱۱ | فقالوا ہذا الذی حال بینکم وبین خبر السماء | فقالوا ہذا واللہ الذی حال بینکم وبین خبر السماء |
| ۱۲ | فہنالک رجعوا الی قومہم | قال فہنالک رجعوا الی قومہم |
| ۱۳ | وانزل اللہ تعالی | فانزل اللہ تبارک وتعالی |
| ۱۴ | + + + + + + + | وبہذا الاسناد عن ابن عباس قال قول الجن لقومہم لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا قال لما راوہ یصلی واصحابہ یصلون بصلاتہ ویسجدون بسجودہ قال تعجبوا من طواعیة اصحابہ لہ قالوا لقومہم لما قام عبد اللہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا |

۱- یعنی ترمذی مین ہے کہ رسول خدا صلّی اللہ علیہ وسلم نے جنون پر قرآن نہین پڑہا اور نہ اونکو دیکھا - مگر بخاری مین یہ جملہ نہین ہے -

۲- ترمذی مین ہے کہ پھر شیاطین پھرے اپنی قوم کے پاس مگر بخاری مین اپنی قوم کے پاس نہین ہے -

۳- بخاری مین لفظ قال ہے جسکی ضمیر بظاہر راوی کیطرف پھرتی ہے اور اگر کوئی لفظ مقدر مانو تو شیطان کیطرف پھیرو - مگر ترمذی مین لفظ قالوا ہے یعنی شیاطین کی قوم نے کہا کہ کیا چیز روک ہے تم مین اور آسمان کی خبر مین -

۴- بخاری مین ہے کہ کوئی چیز نئی پیدا ہوئی ہے اور ترمذی مین ہے کہ نئی چیز پیدا ہونے سے ہے -

۵- بخاری مین ہے پھر دیکھو کہ کیا یہ بات ہے جو پیدا ہوئی ہے اور ترمذی مین ہے پھر دیکھو کہ کیا ہے یہ جو روک ہے تم مین اور آسمان کی خبر مین -

۶- بخاری مین ہے پھر وہ گیے اور چلے زمین یعنی دنیا کے مشرقون اور اُسکے مغربون مین - ترمذی مین ہے پھر وہ گیے چلتے زمین یعنی دنیا کے مشرقون اور اوسکے مغربون مین -

۷- بخاری مین ہے دیکھو کہ یہ کیا بات ہے - ترمذی مین ہے کہ ڈھونڈھو یہ کیا ہی -

۸- بخاری مین ہے قال پھر اسکی ضمیر مین مشکل پڑی ظاہر مین یہ ہے کہ راوی نے کہا - ترمذی مین لفظ قال نہین ہی بلکہ یون ہی کہ پھر پھرے وہ گروہ جو متوجہ ہوئے تھے تہامہ کیطرف -

۹- بخاری مین ہو کا لفظ موخر ہے اور ترمذی مین مقدم-

۱۰- بخاری مین تسمّعوا کا لفظ ہے اور ترمذی مین استمعواله-

۱۱- ترمذی مین واللہ کا لفظ قسم ہے اور بخاری مین واللہ کا لفظ نہین ہے-

۱۲- پھر وہ وہان سے پھرے مگر ترمذی مین لفظ قال ہے جسکی ضمیر بظاہر راوی کی طرف پھرتی ہے یعنی راوی نے کہا کہ پھر وہان سے پھرے-

۱۳- بخاری مین وانزل اللہ تعالیٰ ہے اور ترمذی مین ہے فانزل اللہ تبارک وتعالیٰ-

۱۴- اخیر طولانی عبارت ترمذی مین ہے اور بخاری مین نہین ہے-

یہ سب باتین اسپر دلالت کرتی ہین کہ احادیث بالمعنی بیان ہوئی ہین نہ باللفظ اور اسلیے نہایت شبہہ رہتا ہے کہ راوی اوّل نے کیا بیان کیا تھا اور رفتہ رفتہ اوسمین کیا تغیر وتبدل ہوگیا- اسلیے جہانتک ممکن ہو اس قسم کے حالات مین جو قصص سے متعلق ہین صرف قرآن مجید کے الفاظ پر منحصر رہنا چاہیے اور اُن قصّون کی پیروی کرنے سے بچنا چاہیے جو کتب احادیث وتفاسیر وسیر مین مندرج ہین-

جنّون ہی کے متعلق ایک اور حدیث ترمذی مین آئی ہے- پہلے راوی ابن مسعود ہین

| | |
|---|---|
| حدثنا علی بن حجرنا اسمعیل بن ابراہیم عن داؤد عن الشّعبی عن علقمہ قال قلت لابن مَسعود هل صحب النّبی صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ الجنّ منکم احداً قال ماصحبہ منا احد | اونکے بعد علقمہ ہین اور علقمہ سے شعبی نے روایت کی ہے اور اونسے اورون نے علقمہ نے کہا کہ مینے ابن مسعود سے پوچھا کہ لیلۃ الجن مین تم مین سے کوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ |

| | |
|---|---|
| ولكن افتقدناه ذات ليلة وهو بمكة فقلنا | تها انهون نے کہا کہ نہین ہم مین سے کوئی |
| اغتيل استطير ما فعل فبتنا بشر ليلة بات | نہ تہا لیکن ہمنے ایک رات آنحضرتؐ کو جبکہ وہ |
| بها قوم حتى اذا اصبحنا او كان فى وجه | مکہ مین تہے کہو دیا تہا - پہر ہمنے کہا کہ کوئی دہوکا |
| الصبح اذا نحن به يجى من قبل حرا قال | دیکر اونکو پکڑ لے گیا - پہر ہمنے نہایت مصیبت |
| فذكروا له الذى كانوا فيه قال فقال اتانى | کی رات جو کسی قوم پر گذری ہو بسر کی یہانتک کہ |
| داعى الجن فاتيتهم فقرات عليهم قال | جب ہمنے صبح کی یا صبح ہونے لگی کہ ہم اونکے پاس |
| فانطلق فارانا اثارهم واثار نيرانهم قال | تہے وہ آتے تہے حرا کیطرف سے پہر ہمنے اونسے کہا جو ہمپر |
| الشعبى وسالوه الزاد وكانوا من جن الجزيرة | ہوا تہا - راوی نے کہا پہر فرمایا آنحضرتؐ نے |
| فقال كل عظم لم يذكر اسم الله عليه | کہ جنون کا ایلچی میرے پاس آیا پہر مین |
| يقع فى ايديكم اوفر ما كان لحما وكل بعرة | اونکے پاس گیا پہر اونکے سامنے قرآن پڑہا |
| او روثة علف لدوابكم فقال رسول الله | راوی نے کہا پہر وہ گئے اور ہمکو اونکے یعنی |
| صلى الله عليه وسلم فلا تستنجوا بهما فانهما | جنون کے نشان اور اونکے الاو دکہائے |
| زاد اخوانكم من الجن هذا حديث حسن صحيح | (اسکے آگے اس حدیث مین ابن مسعود کا |

بہی نام چہوڑ دیا ہے اور علقمہ کا بہی نام چہوڑ دیا ہے اور یون لکہا ہے کہ) شعبی نے کہا
کہ انہون نے اونسے خوراک کا سوال کیا اور وہ تہے جزیرہ کے جن پہر کہا (غالباً قال
کی ضمیر اوسی طرف پہرتی ہے جسطرف سالوہ کی ضمیر راجع ہے یعنی آنحضرتؐ کیطرف)
تمام ہڈیان جنپر نام خدا کا نہین لیا گیا تمہارے ہاتہ لگین گی بہت زیادہ ہونگی گوشت

سے اور اونٹنیون کی تمام مینگنیان اور گوبر تمھارے چارپایون کا چارہ ہے پھر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مت استنجا کرو اُن دونون سے کہ وہ دونون خوراک ہین تمھارے بھائیون کی جو جنّون مین سے ہین ۔

ممکن ہے کہ کسی جزیرے کے لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے ہون اور آپ اُنکے پاس تشریف لیگئے ہون اور آنحضرت صلعم نے نشان کسی قافلہ کے ٹھہرنے کے جو مثل الاؤ لگانے کے ہوتے ہین دکھائے ہون ۔ اور رفتہ رفتہ راویون کے خیال مین جو جن چھا گیا تھا اوس سے انھون نے اُن لوگون کو جن مزعومہ ومظنونہ سمجھا ہو ۔ گو کہ قافلہ کے نشان صریح انسانون کے قافلہ پر دلالت کرتے ہین لیکن آدھی حدیث مین جو دو اصلی راویون کو چھوڑ کر شعبی سے روایت لکھی ہے اوسپر کیونکر اعتقاد ہو سکتا ہے اور جو کچھ شعبی نے بیان کیا ہے وہ ایک عام مشہور بات تھی جسکو اوسنے حدیث سے ملا دیا قدیم سے لوگ خیال کرتے ہین کہ جن ہڈیان اور گوبر کھاتے ہین تعجّب یہ ہے کہ اونکے اجسام کو نہایت لطیف ہوائے ناری مانتے ہین اور اونکی خوراک یہ کچھ پس ایسے قصص وحکایات ہرگز اس قابل نہین ہین کہ قرآن مجید کی تفسیر مین شامل کیے جاوین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب ہون واقسم باللہ ان ذاتہ الشریف بری عن مثل ذلک الهفوات ۔

حدیث کی کتابین نہایت قابل ادب ہین اونکے جامعین نے ایک طرح سے نہایت احسان کیا ہے کہ احادیث کے جمع کرنے مین اسقدر محنت کی ہے مگر اونکا ایسا کرنا

قرنِ اوّل کے صحابۂ کرام کے برخلاف ہوا بہرحال انھون نے جو کچھ کیا نہایت
نیک نیتی اور محبّتِ اسلام سے کیا وہ خود بھی نہایت بزرگ اور قابلِ ادب تھے مگر
یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ اونکی حدیثین مثل قرآن مجید کے بری عن السّھو والخطا ہین۔ معہذا
اون بزرگون نے حتّی المقدور راویون کے ثقہ اور معتبر ہونے پر حدیث کی صحت کا
مدار رکھا ہے مگر اوسکی صحت کی پرتال مین درایت سے کام نہین لیا اور یہ باریک
بات یا تو مخالفین مذہبِ اسلام کی نظر سے چوک گئی ہے یا قصداً انھون نے اوسکو
ترک کردیا ہے۔ اور احادیث و روایات کے استدلال سے مذہبِ اسلام پر اعتراض
کیئے ہین اسمین کسیقدر خطا مسلمانونکی ہے کیونکہ اُصولِ حدیث مین حدیث کی صحت
تسلیم کرنے کو درایت کو قایم کیا ہے مگر افسوس کہ اوسپر عمل بہت ہی کم کیا ہے
پس حدیثون پر استدلال کرنے مین لازم ہے کہ علاوہ دیگر اصول تصحیح حدیث درایتاً
بھی اوسپر نظر ڈالی جاوے کہ از روے درایت کے بھی صحیح ہے یا نہین۔ اور اس
اُصول سے کوئی حدیث ہو صحیحین کی یا اور کوئی کتب حدیث کی بری نہین ہوسکتی۔

سیرت ابن ہشام مین اس سے بھی زیادہ غیر مفہوم باتین لکھی ہین۔ اسماءؓ بنت

| | |
|---|---|
| قالت (اسماء بنت ابی بکر) قالت ثم انصرفوا | ابی بکر کا قول لکھا ہے کہ جب آنحضرت صلعم |
| فمکثنا ثلاث لیال ماندری این وجہ | مکّہ سے تشریف فرما ہوئے تو تین رات |
| رسُول اللّٰہ صلعم حتّی اقبل رجل | تک ہمنے انتظار کیا اور ہمنے نہ جانا کہ |
| من الجنّ من اسفل مکہ تیغنی بابیات من | آنحضرت صلعم کسطرف تشریف لیگئے |

شعر غناء العرب وانّ النّاس یتبعونہ یسمعون صوتہ وما یرونہ حتّی خرج من اعلاء مکہ وھو یقول

جز اللہ ربّ النّاس خیر جزاءہ
رفیقین خلاّ خیمتی اُمّ مَعبدِ
ھما نزلا بِالبرّ ثمّ تروّحا
فافلح من امسی رفیق محمّدِ
لیھنی بنی کعبٍ مکان فتاتھم
ومقعدھا للمؤمنین بمرصدِ

قال ابن اسحٰق قالت اسما بنت ابی بکر فلمّا سمعنا قولہ علمنا حیث وجہ رسول اللہ صلعم وان وجہ الی المدینة وکانوا اربعة رسول اللہ صلعم وابوبکر وعامر بن فھیرة مولی ابی بکر وعبد اللہ بن ارقط دلیلھما۔

یہانتک کہ ایک شخص جنون مین سے اسفل مکّہ سے چند عربی شعر عرب کے راگ کے گاتا ہوا آیا لوگ اوسکے پیچھے ہوئے اوسکی آواز سُنتے تھے اور اوسکو ندیکھتے تھے یہانتک کہ وہ اعلیٰ مکہ سے ہوکر چلا گیا اُن شعرون کا ترجمہ یہ ہے۔ بدلا دے۔ اللہ پروردگار لوگون کا اچھا بدلہ اپنا۔ دو رفیقون کو جو ٹھہرے خیمون ام معبد مین۔ وہ دونون اُترے ساتھ نیکی کے۔ پھر دونون چلے گئے۔ پھر فلاح پائی اوس شخص نے جو ہوا رفیق محمد صلعم کا تاکہ مبارک ہو بنی کعب کو جگہہ اونکی لڑکی کی (یعنی امّ معبد کی جو بیٹی تھی کعب کی اور ایک عورت تھی بنی کعب کی جو ایک شاخ ہے خزاعہ کی) دران حالیکہ اوسکے رہنے کی جگہہ مسلمانون کے لیئے جگہہ تھی ٹھہرنے کے لیئے۔ ابن اسحٰق نے کہا کہ اسمار بنت ابی بکر نے کہا کہ جب ہمنے اوسکا یعنی جن کا یہ گانا سُنا تو

ہمنے جان لیا جسطرف رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم گئے ہین اور اونکا جانا مدینہ کی طرف تھا اور وہ چار شخص تھے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم۔ اور ابو بکر۔ اور عامر بن فہیرہ۔ مولی ابی بکر۔ اور عبداللہ بن ارقط۔ اونکا اگوایعنی راہنما۔

اِس قسم کی تمام روایتین محض نا معتمد ہین افواہی بے اصل باتین جیسے کہ اس زمانہ مین بھی مشہور ہوتی ہین اِسیطرح اوس زمانہ مین بھی بہت سی بے اصل باتین مشہور ہوتی تھین جنکو اہلِ سیر نے بطور روایت اپنی کتابون مین لکھدیا ہے۔

سیرت ابن اسحٰق اِن تمام قصّون کی جڑ ہے اور اوسمین بھی بہت سے اشعار مختلف قصّون پر لکھے ہین وہ سب مصنوعی اور بنائے ہوئے ہین۔ میزان الاعتدال ذہبی

ابو بکر بن ابی داؤد حدثنی ابی ثنا ابن ابی عمرو الشیبانی سمعت ابی یقول رایت محمّد بن اسحٰق یعطی الشعراء الاحادیث یقولون علیھا الشّعر وقال ابو بکر الخطیب روی ان ابن اسحٰق کان یدفع الی شعراء وقتہ اخبار المغازی ویسئلھم ان یّقولوا فیھا الاشعار لیلحقھا بھا۔

(میزان الاعتدال ذہبی)

مین لکھا ہے کہ ابو بکر شیبانی نے اپنے باپ سے سُنا کہ وہ کہتے تھے کہ مینے محمد بن اسحٰق کو دیکھا کہ وہ شاعرونکو حدیثین دیتا تھا اور وہ اوسپر شعر کہدیتے تھے۔ اور ابو بکر خطیب بغدادی نے کہا ہے کہ روایت کیگئی ہے کہ ابن اسحٰق شعراے وقت کے پاس مغازی کے اخبار بھیجتا تھا اور اونسے چاہتا تھا کہ اوسکے لیے

شعر کہدین - پس تمام قصّون مین جو اشعار مندرج ہین وہ ہرگز اوس زمانہ
کے جسکے وہ قصّے ہین اور اون لوگون کے جنکے وہ قصّے ہین نہین ہین
بلکہ مصنوعی ہین جو اونکے نام سے اُن قصّون مین لگا دیے ہین -

## بالخیر
## تمّت



# ازالة الغین

# عن

# ذی القرنین

للعبد المفتقر الی الله الصمد سید احمد

طبع فی المطبع المسمی بمفید عام الکائن

فی بلدة اکبر آباد

سنه ۱۳۰۷ھ

# ازالة الغين



# عن

# ذى القرنين

للعبد المفتقر الى الله الصمد سيد احمد

طبع فى المطبع المسمى بمفيد عام الكائن

فى بلدة اكبر آباد

سنه ١٣٠٧ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی لہ الملک والملکوت ولہ الکبریاء والجبروت والصلوٰۃ
والسلام علی رسولہ محمد خاتم النبیین وعلی آلہ الطاہرین واصحابہ اجمعین

اس رسالہ مین میرا مقصد ہے کہ سدّ یاجوج و ماجوج کی نسبت جو قصہ
**ذوالقرنین** کا قرآن مجید مین مذکور ہے اوسکو مورخانہ تحقیقات سے بیان کرون
اور قرآن مجید کی آیتون کو واقعی حالات سے مطابق کرکے دکھلاؤن کہ درحقیقت وہ قصہ
کیا ہے اور جس قدر بے سند اور ناقابل قبول روایتین ہماری کتابون اور تفسیرون
مین اوسکے ساتھ شامل کی ہین اونسے لوگون کو آگاہ کرون اور جو حقیقت اوس قصہ
کی ہے اوسکو کھول دون اسلئے مینے اس رسالہ کا نام **اِزالۃُ الغَین**
**عَن ذِی القَرنَین** رکھا ہے اور خدا سے امید ہے کہ جیسا اوس کا

نام ہے ویساہی وہ ہوگا واللہ المستعان *

# یَسْئَلُونَکَ عَنْ ذِی الْقَرْنَیْنِ

خدانے اپنے پیغمبر سے کہا کہ "تجھسے پوچھتے ہین ذوالقرنین کا حال" اب مسلمان مورخون اور مفسرون نے اس بات پر غور کرنی شروع کی کہ ذوالقرنین کون تہا۔ قرآن مجید مین یہ لفظ آیا تہا **انا مکنا لہ فی الارض** یعنی ہمنے اوسکو قدرت دی تہی زمین مین اسلئے اکثر مفسرین نے تسلیم کیا کہ وہ کوئی بہت بڑا بادشاہ تہا۔ اب یہ سوچ ہوئی کہ ایسا بڑا بادشاہ جسنے تمام دنیا کو مشرق سے مغرب تک لے لیا ہو کون تہا۔ غالبًا ایسا بادشاہ تو اونکو کوئی نہین ملا اسلئے انہون نے تلاش کیا کہ سب سے بڑا بادشاہ کون ہوا ہے۔ تاریخ کی کتابون کو ٹٹولا اور یہ قرار دیا کہ سکندر اعظم بن فیلقوس یونانی سب بادشاہون مین بڑا بادشاہ تہا۔ کیونکہ جب اوسکا باپ فیلقوس مرا تو مملکت روم مین جو طوائف الملوکی تہی اون سب کو مغلوب کر کے ایک سلطنت بنالی پہر مغرب کے بادشاہون کو مغلوب کیا اور بحر اخضر تک جا پہونچا پہر وہان سے پہرا اور مصر مین پہونچا اور وہان اپنے نام پر اسکندریہ بنایا پہر شام مین پہونچا اور بنی اسرائیل پر حملہ کیا اور بیت المقدس مین پہونچکر قربانی کی پہر آرمینیہ اور باب الابواب مین آیا اور اہل عراق اور قبطی اور اہل بربر تک پہونچا پہر دارا پر حملہ کیا اور اوسکو شکست دی اور فارس کے ملک پر قبضہ کر لیا پہر ہندوستان اور چین پر چڑہائی کی اور دور دور کے ملکون کو فتح کرتا ہوا خراسان مین آیا اور بہت سے شہر آباد کئے اور پہر عراق مین آیا

(ویسئلونک عن ذی القرنین قل سأتلو علیکم منہ ذکرا انا مکنا لہ فی الارض واتیناہ من کل شیء سببا فاتبع سببا) اعلم ان ہذا ہو القصۃ الرابعۃ من القصص المذکورۃ فی ہذہ السورۃ وفیہا مسائل (المسئلۃ الاولی) قد ذکرنا فی اول ہذہ السورۃ ان الیہود امروا المشرکین ان یسألوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عن قصۃ اصحاب الکہف وعن قصۃ ذی القرنین وعن الروح فالمراد من قولہ ویسئلونک عن ذی القرنین ہو ذلک السؤال (المسئلۃ الثانیۃ) اختلف الناس فی ان ذا القرنین من ہو وذکروا فیہ اقوالا (الاول) انہ الاسکندر بن فیلقوس الیونانی قالوا والدلیل علیہ ان القرآن دل علی ان الرجل المسمی بذی القرنین بلغ ملکہ الی اقصی المغرب بدلیل قولہ حتی اذا بلغ مغرب الشمس وجدہا تغرب فی عین حمئۃ وایضا بلغ ملکہ اقصی المشرق بدلیل ... فوقہا

اور شہر زور مین بیمار ہو کر مر گیا۔

اب امام رازی صاحب فرماتے ہین کہ جب قرآن سے ثابت ہوا کہ ذو القرنین ایک ایسا شخص تھا کہ جسنے تمام زمین پر یا قریباً کل پر بادشاہت کی تھی اور علم تواریخ سے ثابت ہوا کہ ایسا بادشاہ سوای سکندر کے اور کوئی نہین ہوا تو اب بالیقین قرار پایا کہ **ذو القرنین** سے مراد سکندر بن فیلقوس یونانی ہے **هكذا في تفسير الكبير**

اسمین تو کچھ شک نہین کہ جب **قرآن مجید** مین اوس بادشاہ کا نام نہین بتایا بلکہ صرف اوسکے چند پتے بتائے ہین تو ہر شخص کو اس پہیلی کے بوجھنے کا خیال پیدا ہو گا مگر ہمکو افسوس ہے کہ امام صاحب نے اوسکو ٹھیک نہین بوجھا نہ سکندر کے زمانہ کی تاریخ اس بات کی شہادت دیتی ہے کہ وہ تمام دنیا پر مشرق سے مغرب تک بادشاہ ہو گیا تھا اور نہ وہ وہانتک جہان آفتاب طلوع اور غروب ہوتا ہے پہونچا تھا اور نہ دنیا کا جغرافیہ اون باتونکی جنکا ذکر امام صاحب نے اپنی **تفسیر** مین کیا ہے تصدیق کرتا ہے اسلئے ہمکو جرأت ہوئی ہے کہ اپنے یقین سے یہ بات کہین کہ امام صاحب نے جو **ذو القرنین** سے اسکندر یونانی مراد لیا ہے محض غلط ہے۔ اب امام صاحب اس بات پر متوجہ ہوئے ہین کہ سکندر کو **ذو القرنین** کیون کہا ہے اور اوسکی کئی وجہین بیان کی ہین ایک یہ کہ وہ **قرنی الشمس** تک یعنی مشرق و مغرب تک پہونچا تھا اور ایک جھوٹی حدیث کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بنائی ہے کہ **سُمِّیَ بِذِی الْقَرْنَیْنِ لِاَنَّہٗ طَافَ قَرْنَیِ الدُّنْیَا** یعنی شرقہا وغربہا

غالباً اس وجہ کے بیان کرتے وقت امام صاحب کا خیال ہے کہ زمین مربع ہے اور اوسکا ایک کنارہ مشرق ہے اور ایک کنارہ مغرب اور اون کنارون سے آفتاب طلوع وغروب ہوتا ہے لیکن اگر درحقیقت زمین گول ہے تو انسان مشرق ومغرب تک کیونکر پہونچ سکتا ہے کیونکہ آفتاب کا طلوع وغروب باعتبار افق کے کہا جاتا ہے پس انسان جہانتک چلا جاوے افق بدلتا جاویگا اور مشرق ومغرب کی یکسان حالت رہیگی اور کبھی بھی مشرق ومغرب تک نہ پہونچ سکیگا۔ اور اگر ہم بالفرض باعتبار کسی ملک کی افق کے یا بالتخصیص ملک روم کی افق کے جہان سکندر کا دارالسلطنت تہا زمین کے نصف کرہ فوقانی کے ایک نقطہ کو مشرق اور ایک کو مغرب قرار دین تو بھی سکندر وہانتک نہین پہونچا تہا پس یہ دلیل جو وجہ تسمیہ کی بیان کی ہے سرتاپا غلط ہے۔

ایک دلیل یہ بیان کی ہے کہ سکندر دارا کا بیٹا ہے نہ فیلقوس کا۔ فیلقوس نے اپنی بیٹی کی شادی دارا سے کردی تہی مگر دارا نے اوسکو نکال دیا اور اوسکے باپکے گہر بہیجدیا لیکن وہ حاملہ ہوچکی تہی اپنے باپکے گہر بیٹا جنی فیلقوس نے اوسکو اپنا بیٹا بنالیا اسکے ثبوت مین یہ دلیل بیان کی ہے کہ جب دارا زخمی ہوا اور سکندر اوسکا سر گود مین لیکر بیٹھا تو سکندر نے دارا سے کہا کہ اے ابّا جان تمکو کسنے زخمی کیا پہر سکندر اگر دارا کا بیٹا نہوتا تو اوسکو ابّا جان کیون کہتا پس سکندر کا باپ تو دارا تہا اور اوسکی مان رومی تہی دو نسلین مل گئین اسلئے اوسکو **ذوالقرنین** کہا گیا۔

فلما ثبت بالقرآن ان ذا القرنین کان رجلا ملک الارض بالکلیۃ او ما یقرب منہا ... ثبت بعلم التفاسیر ان اللہ ... ماکان الا الاسکندر ... [illegible]

ایک یہہ وجہ بیان کی ہے کہ اوسکے وقت مین انسانون کے دو قرن گذرے تھے مگر نہین بتایا کہ انسانون کے دو قرن گذرنیسے کیا مراد ہی۔

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اوسکے سر کی دو طرفین تانبے کی تہین۔ **کان صفحتا راسہ من النحاس** مگر اسکی کچہہ تشریح نہین کی کہ **کان صفحتا راسہ من النحاس** سے کیا مراد ہی۔

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اوسکے سر پر پیدایشی کوئی ایسی چیز تھی جو دو سنگینون کے مشابہ تھی غالباً اسی خیال سے لوگونمین یہ بات مشہور ہوئی ہے کہ سکندر کے سر پر دو سینگ تھے۔

ایک یہ وجہ بیان کی ہے کہ اوسکے تاج مین دو سینگ بنے ہوئے تھے۔

ایک یہ کہی ہے کہ اوسکی دو زلفین تہین اون ہی کو دو سینگ کہا ہے۔

سب سے بڑی دلچسپ یہ وجہ بیان کی ہے کہ اللہ تعالی نے نور و ظلمت دونون کو اوسکا مسخر کیا تہا اسلئے اوسکو **ذو القرنین** کہتے تھے۔

ایک یہ وجہ لکھی ہے کہ بسبب شجاعت کے اوسکو **ذو القرنین** کہتے تھے جیسے کہ شجاع آدمی کو مینڈھے سے تشبیہ دیتے ہین جسکے دو سینگ ہوتی ہین۔

ایک اور دلچسپ وجہ لکھی ہے کہ سکندر نے خواب مین دیکھا کہ وہ آسمان پر چڑہ گیا ہے اور آفتاب کے دونون کنارے یا دونون سینگ (بہتر یہ کہنا ہے کہ دونون کان) پکڑ کر لٹک گیا تہا اسلئے **ذو القرنین** کہتے ہین۔

ایک یہ وجہ لکھی ہے کہ اوسنے نور مین اور ظلمات مین دونون مین سفر کیا تھا۔ پس **ذُوالقَرنَین** ہوگیا۔

ابوریحان بیرونی نے اپنی کتاب **اٰثَارُالبَاقِیَۃ عَن قُرُونِ الخَالِیَۃ** مین حمیری خاندان کے بادشاہون مین سے **ابوکرب شمس بن عیبر بن افریقیس** کو **ذوالقرنین** قرار دیا ہے اور کہتا ہے کہ اوسکا ملک مشرق و مغرب تک پہونچ گیا تھا اور اوسپر بڑا قرینہ یہ قایم کیا ہے کہ **ذو** کا لفظ حمیری خاندان کے بادشاہون کے نام کے ساتھہ مستعمل ہوتا ہے جیسے **ذی نواس** وغیرہ۔

مگر یہ دلیل بھی ٹھیک نہین ہے اسلئے کہ اول یہ ثابت ہونا چاہئے کہ ذوالقرنین اوسی ملک کی زبان کا لفظ ہے جس ملک کا وہ بادشاہ تھا حالانکہ یہی امر تحقیق طلب ہے معہذا جس قدر اعتراضات سکندر کی سلطنت اور **قرآن مجید** کی آیات کو اوسکی مملکت کی حالت کے مطابق ہونے پر ہین وہی سب اعتراضات **ابوکرب** کی سلطنت و مملکت پر بھی وارد ہوتے ہین۔

بعض مورخون کا قول ہے کہ **ذوالقرنین** ایک نیک بندہ تھا خدا کی عبادت مین اوسکے دائین قرن مین مارا گیا وہ مرگیا خدا نے اوسکو پھر زندہ کیا پھر بائین قرن پر مارا گیا پھر مرگیا پھر خدا نے اوسکو زندہ کیا اور **ذوالقرنین** اوسکا نام ہوا اور بادشاہ ہوگیا ہے۔ کیا یہ کچھہ کم افسوس کی بات ہے جب کہ ایسی

فمات ثم بعثہ اللہ فضربوہ علی قرنہ الایسر فمات فبعثہ اللہ فسمی بذی القرنین و ملک (الثانی) سمی بذی القرنین لانہ انقرض فی وقتہ قرنان من الناس (الثالث) قیل کان صفحتا راسہ من النحاس (الرابع) کان علی راسہ ما یشبہ القرنین (الخامس) لتاجہ قرنان (السادس) عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم سمی ذا القرنین لانہ طاف قرنی الدنیا یعنی شرقہا و غربہا (السابع) کان لہ قرنان ای ضفیرتان (الثامن) ان اللہ تعالی سخر لہ النور والظلمۃ فاذا سری یہدیہ النور من امامہ وتمدہ الظلمۃ من ورائہ (التاسع) یجوز ان یلقب بذلک لشجاعتہ کما یسمی الشجاع کبشا کانہ ینطح اقرانہ (العاشر) رای فی المنام کانہ صعد الفلک فتعلق بطرفی الشمس وقرنیہا وجانبیہا فسمی لہذا السبب بذی القرنین (الحادی عشر) سمی بذلک لانہ دخل النور والظلمۃ (القول الرابع) ان ذا القرنین ملک من الملائکۃ عن عمر انہ سمع رجلا یقول یا ذا القرنین فقال اللہم اغفر اما رضیتم ان تسموا باسماء الانبیاء حتی تسموا باسماء الملائکۃ فہذا جملۃ ما قیل۔

بے سروپا باتین قرآن مجید کی تفسیرون مین لکھی ہوئی دیکھتے ہین۔

بعض مورخون نے کہا ہے کہ **ذوالقرنین** فرشتون مین سے ایک فرشتہ تھا۔ یہ تمام اقوال جو ہمنے بیان کئے ہین تفسیر کبیر مین منقول ہین۔

اب ہمارے مفسرون نے اس بات کی تحقیق شروع کی کہ **ذوالقرنین** نبی یعنی پیغمبر تہا یا نہین بعضون نے کہا ہے کہ نبی تہا بعضون نے کہا کہ نبی نہین تہا۔ جو لوگ اوسکے نبی ہونیکے قایل ہوئے انہون نے یہ دلیل پکڑی کہ خدا نے فرمایا ہے کہ **انا مکنا لہ فی الارض** یعنی ہمنے اوسکو قدرت دی زمین مین" تو قدرت کے لفظ سے **قدرت فی الدین** قرار دینا اولی ہے اور پوری قدرت دین مین نبوت ہے اسلئے **ذوالقرنین** نبی تہا۔

دوسری جگہہ خدا نے فرمایا ہے **وآتیناہ من کل شئ سببا** یعنی ہمنے دیا اوسکو ہر ایک چیز کا سامان ـ اور ہر چیز کے لفظ مین نبوت بہی داخل ہے اور اسلئے **ذوالقرنین** کو نبوت بہی دیگئی تہی۔

تیسری جگہہ خدا نے کہا **قلنا یا ذا القرنین** یعنی ہمنے کہا اے **ذوالقرنین** اور خدا جس سے بات کرتا ہے وہ نبی ہوتا ہے پس **ذوالقرنین** بہی نبی تہا۔

بعضون نے کہا کہ **ذوالقرنین** نبی نہین تہا مرد صالح تھا اور **مکنا لہ فی الارض** سے اوسکی قوت سلطنت اور **من کل شئ سببا**

سے ذریعۂ حصول تسلط ملک پر مراد لینی چاہئے۔ مگر امام رازی صاحب ان الفاظ
سے **ذوالقرنین** کے نبی ہونیکو تقویت دیتے ہین۔

مفسرین کو جو اسقدر غلطیان یا مشکلین ان آیتون کی تفسیر مین پڑین اِسکا
بڑا سبب یہ ہے کہ انہون نے واقعات کی تحقیق مین اولٹی راہ اختیار کی ہے یعنی اول
اِس بات کی تحقیق شروع کی ہے کہ **ذوالقرنین** کون تہا حالانکہ اول اِس بات
کو دریافت کرنا تہا کہ وہ سد جسکا ذکر قرآن مجید مین آیا ہے اور ایسی مستحکم و مضبوط بنائی
گئی ہے کہ مفسرین اور مورخین کے زمانہ تک اوسکا معدوم ہو جانا غیر ممکن ہے
فی الحقیقت کس جگہہ واقع ہے صرف قیاساً یہ کہدینا کہ شمال مین بنی ہوگی کافی نہین
صاف طور پر اور بالتحقیق بتانا چاہئے کہ وہ سد فلان مقام پر موجود ہی۔

اِسکے بعد تحقیق کرنا چاہئے کہ اوسکو کس بادشاہ نے بنایا تہا جس بادشاہ نے
بنایا ہو اوسی پر قرآن مجید مین **ذوالقرنین** کا اطلاق ہوا ہے۔ ممکن ہے کہ
اوس بادشاہ کو **ذوالقرنین** کہنے کی وجہ نہ معلوم ہو یا مشتبہ رہے مگر
اوسکے نہ معلوم ہونے یا مشتبہ رہنے سے کوئی ہرج اصل واقعہ کے ثابت ہونے مین نہین ہوتا
کیونکہ واقعہ جسکا ثبوت درکار ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ وہ سد بنی اور فلان مقام
پر موجود ہے اور فلان بادشاہ نے اوسکو بنایا۔

اوسکے بعد اوس بادشاہ کی مملکت اور اوسکی سلطنت پر غور کرنا ہے کہ وہ حالات
اون باتونکے مطابق ہین جو قرآن مجید مین اوس بادشاہ کی سلطنت یا مملکت کی نسبت

تقدم من امارات تعذیبهم حسنا وان الذین یکلم اللہ معہ بلا واسطۃ وان یکون نبیا ومنہم من قال انہ کان عبدا صالحا وما کان نبیا (المسئلۃ الرابعۃ) فی قولہ السبین وقولہ انا مکنا لہ انی بسا نعمل ہذان وفی اللہ تعالی علیہ انزل فیہ واخبرنی عن کیفیۃ تلک الحال واما قولہ انا مکنا لہ فی الارض فہذا التمکین یحتمل ان یکون المراد منہ التمکین بسبب النبوۃ ویحتمل ان یکون المراد منہ التمکین بسبب الملک من حیث انہ ملک مشارق الارض ومغاربہا والاول اولی لان التمکین بسبب النبوۃ اعلی من التمکین بسبب الملک وحمل کلام اللہ علی الوجہ الاکمل الافضل اولی ثم قال واتیناه من کل شیء سببا قالوا السبب فی اصل اللغۃ عبارۃ عن الحبل ثم استعیر لکل ما یتوصل بہ الی المقصود وہو یتناول العلم والقدرۃ والآلۃ فقولہ واتیناه من کل شیء سببا معناه اعطیناه من کل شیء من الامور التی یتوصل بہا الی تحصیل ذلک الشیء ثم انہ تعالی

بیان ہوئے ہین یا نہین کیونکہ اگر وہ مطابق ہون تو کافی یقین ہوگا کہ اوسی بادشاہ کا ذکر قرآن مجید مین ہے اور اسی پر **ذوالقرنین** کا اطلاق ہوا ہے۔

اِسی کے ساتھہ **یاجوج** اور **ماجوج** کا تاریخانہ طور سے حال بیان کرنا چاہیے نہ قصہ اور کہانی کے طریقہ پر اور قرآن مجید کے الفاظ کے سیدہے اور صاف معنی لینے چاہئین نہ پیچیدہ اور دور از کار چنانچہ اب ہم اِس واقعہ کے بیان کرنے مین اسی طریقہ کی پیروی کرینگے۔

# یاجوج وماجوج

ہمارے بعض علماء نے **یاجوج و ماجوج** کو عربی زبان کا لفظ بنانا چاہا ہے۔

کسائی کا قول ہے کہ **یاجوج** - **ناجج النار** سے نکلا ہے جسکے معنی شعلہ کے بھڑکنے کے ہین اور **ماجوج** - **موج البحر** سے نکلا ہے جو کہ وہ قوم چلنے اور دوڑ مارنے مین بہت تیز اور سریع الحرکت تہی اِسلیئے اس نام سے موسوم ہوئی - بعضون نے کہا **ناجج الملح** سے نکلے ہین جسکے معنی نمک کی نمکینی کی شدید تیزی کے ہین - **قتیبی** کا قول ہے کہ **اجج الظلیم** سے نکلا ہے جسکے معنی دوڑ کر چلنے کے ہین۔

**خلیل** کا قول ہے کہ اج مسور کی مانند دانہ ہوتا ہے اور **مج الریق** بہی عرب مین بولا جاتا ہے پس **یاجوج و ماجوج** اون لفظون سے مشتق ہوئے ہین مگر یہ سب قول غلط ہین صحیح قول یہ ہے جسکو تفسیر کبیر مین بہی نقل کیا ہے کہ

## اِنّھُمَا اِسْمَانِ اَعْجَمِیَّانِ مَوْضُوْعَانِ بِدَلِیْلِ مَنْعِ الصَّرْف

اسمین کچھہ شک نہین کہ یہ دونون لفظ عجمی زبان کے ہین توریت کتاب
پیدایش باب دہم آیت دوم مین **یافث** کے ایک بیٹے کا نام آیا ہے **ماغوغ** عبری
زبان مین غین کا تلفظ گاف کی آواز سے ہوتا ہے پس **ماغوغ** بولا جاتا ہے
**ماگوگ** عربی مین گاف کو جیم سے بدل لیتے ہین اسلئے **ماگوگ** کا **ماجوج** ہوگیا
**بیبل** کا عربی ترجمہ جو پوپ کے حکم سے ہوا اور ۱۶۷۱ء مین چھپا اوسمین بہی **ماغوغ**
کو **ماجوج** عربی مین لکھا ہی۔

یورپ کی زبانونمین واو کا تلفظ ایسی آواز سے ہوتا ہے جو آواز مابین آواز حرف
الف اور حرف واو یا واو منقلب بالف ہو اس وجہ سے جب توریت کا ترجمہ یونانی
زبان مین ہوا تو **ماغوغ** کا تلفظ **ماگوگ** یا **میگاگ** لکھا گیا اور **میگاگ**
کی نسل یعنی اوس قوم کا جو **میگاگ** سے نکلی **گوگ** یا **گاگ** نام ہوا اور پہر
اوس ملک پر بہی جہان وہ آباد تہی **گاگ** کا استعمال ہونے لگا۔ مگر استعمال مین
یہ دونون لفظ ساتھہ ساتھہ بولے جاتے تہے جیسے **گاگ میگاگ** اور ایک کا دوسرے
پر بہی اطلاق ہوتا تہا عربی زبان مین بجای **گاگ میگاگ** کے **یاجوج ماجوج**
کا استعمال ہوا پس یہ دونون لفظ عجمیہ ہین اور بطور علم کے مستعمل ہوتے ہین اور
اسی لئے عربی زبان مین غیر منصرف مستعمل ہوتے ہین۔

کتاب **حزقیل نبی** باب ۳۸ ورس ۲ مین **گوگ** کا لفظ قوم پر اور ماگوگ

کا لفظ ملک پر بولا گیا ہی۔

بعض مسلمان مورخون نے لکھا ہے کہ **یاجوج و ماجوج** نہایت قلیل الجثہ اور صغیر القامتہ ہین یعنی صرف بالشت بھر کا اونکا قد ہے یعنی بالشتئے ہین اور بعضون نے کہا کہ نہایت قوی الجثہ اور طویل القامت ہین اونکے ناخن اور دانت ڈاڑہ درندہ جانورون کے مانند ہین وہ آدمیون کو مار کر اونکا کچا گوشت کھا جاتے تھے اور کھیتی پکنے کے موسم مین نکلکر تمام کھیتون کو چٹ کر جاتے تھے یہ بھی بیان ہوا ہے کہ اونکے کان اتنے بڑے ہین کہ ایک کو بچھا کر اور ایک کو اوڑھکر سو رہتے ہین۔

مگر یہ سب کہانیان جھوٹ اور محض بے اصل ہین وہ لوگ تاتاری ترک ہین ہمارے علماء نے بھی لکھا ہے اور تفسیر کبیر مین اوس قول کو نقل کیا ہے کہ **قیل انہما من الترک** یہ قوم ابتک موجود ہے اور تمام ملک تاتار اور چینی تاتار مین آباد ہے۔

مگر جب مینے یہ بیان کیا ہے کہ **یاجوج و ماجوج**۔ **گاگ میگاگ** سے مغرب ہو گیا ہے اور انمین سے ایک کو قوم کا اور ایک کو ملک کا نام بتایا ہی تو **یاجوج و ماجوج** کو دو شخص سمجھنا جیسے کہ ہمارے مورخون اور مفسرون نے سمجھا ہے صحیح نہین ہوگا بلکہ اوس سے وہی مطلب سمجھا جاویگا جو **گوگ** اور **ماگوگ** سے سمجھا جاتا ہے جو ملک کہ اب بھی تبت کے شمال مین واقع ہے اور جو قدیم زمانہ مین سِتھیا اور تاتار کہلاتا تھا اور حال کے نقشون مین چینی ترکستان کے نام سے لکھا جاتا ہے

اِس قوم کے رہنے کی جگہ تھی اور تاتاری اون ہی کی نسل سے ہین بہت سے لوگون نے تاتاریون کو دیکھا ہوگا وہ مثل عام انسانون کے ہین اونمین کوئی بھی عجیب بات نہین ہے البتہ کہوسی ہوتے ہین۔

## سدّیاگریٹ وال

کچھ شبہ نہین ہے کہ جس سدّ کا ذکر قرآن مجید مین ہے وہ وہی دیوار ہے جو چین اور تاتار یا سہتیا کی سرحد پر بنائی گئی ہے اور جسکو چی وانگ ٹی فغفور چین نے درمیان سنہ ۲۴۰ و ۲۳۵ قبل مسیح مین بنایا تھا۔

یہ دیوار ہانگ ہو دریا کی غربی موڑ سے جو ایک پہاڑ کے قریب ۳۷ درجہ ۱۵ دقیقہ عرض بلد اور ۱۰۷ درجہ طول بلد پر واقع ہے بنانی شروع ہوئی اور پھر اوس دریا کے دوسرے موڑ کو قریباً ۳۹ درجہ عرض بلد اور ۱۱۱ درجہ طول بلد پر کاٹ کر اور خنجان پہاڑون کے جنوبی سلسلہ کے نیچے ہوکر خلیج لیوٹونگ کے کنارہ پر ٹھیک چالیس درجہ عرض بلد اور ایک سو بیس درجہ طول بلد پر ختم ہوئی ہے طول اس دیوار کا بارہ سو سے پندرہ سو میل کا بیان ہوا ہے۔

## حال سلطنت چی وانگ ٹی

چین کی تاریخون سے معلوم ہوتا ہے کہ فغفور ای چن کے مرنیکے بعد تیرہ ۱۳ برس کی عمر مین چی وانگ ٹی ۲۴۷ سنہ قبل مسیح مین تخت پر بیٹھا اور لی زی نامے ایک عاقل شخص کو اپنا وزیر مقرر کیا۔

اسکی سلطنت دو زمانون پر منقسم ہوتی ہے پہلا زمانہ وہ ہے جبکہ اس بادشاہ نے اپنی تمام ہمت روپیہ جمع کرنے اور ہر قسم کا سامان اکٹھا کرنے مین صرف کی اور دوسرا زمانہ وہ ہے جبکہ اوسنے ہر قسم کا سامان جمع کرنیکے بعد ملک گیری اور فتوحات نمایان حاصل کین۔ اوسکی اس حالت کا صاف اشارہ قرآن مجید سے پایا جاتا ہے جہان خدا نے فرمایا ہے **انا مکنا لہ فی الارض واتیناہ من کل شئ سببا فاتبع سببا۔**

یعنی ہمنے دی اوسکو قدرت زمین مین اور ہمنے دیا اوسکو ہر چیز کا سامان پہر وہ درپی ہوا سامان کے یعنی سامان جمع کرنیکے۔ یہ فقرہ قرآن مجید کا اور خصوصًا الفاظ **فاتبع سببا** بالکل اوس بادشاہ کے پہلے قرن یا زمانہ کی ہسٹری بتاتے ہین۔

**مکنا** کے لفظ سے اور **من کل شئ** کے لفظ سے **قدرت فی الدین** سمجہنا اور پہر **قدرت فی الدین** کو نبوت قرار دینا اور اوس بادشاہ کی نسبت یہ بحث کرنا کہ وہ نبی تہا اور پہر اوسکے نبی ہونیکو ترجیح دینا ایسے دور از کار خیالات ہین جنکا ذرا بہی اشارہ قرآن مجید سے نہین پایا جاتا اور جو شاعرانہ خیالات سے بہی بڑہے ہوئے ہین۔

**انا مکنا لہ فی الارض** مین جو لفظ **فی الارض** کا آیا ہے اوس سے تمام دنیا یا از شرق تا غرب افقی مراد لینا جبکہ وہ لفظ ایک بادشاہ کی

---

(والقول الثانی) ان یکون القسم على ذلك العين الحامية وعلى هذا القول فالتاويل ما ذكرناه ثم قال فكان قلنا يا ذا القرنين اما ان تعذب واما ان تتخذ فيهم حسنا يدل على انه تعالى تكلم معه من غير واسطة وذلك يدل على انه كان نبيا وحمل هذا اللفظ على ان المراد انه خاطبه على السنة بعض الانبياء فهو عدول عن الظاهر (البحث الثانی) قال اهل الاخبار في صفة ذلك الموضع اشياء عجيبة قال ابن جريج هناك مدينة لها اثنا عشر الف باب لولا اصوات اهلها سمع الناس وجبة الشمس حين تغيب (البحث الثالث) قوله تعالى قلنا يا ذا القرنين اما ان تعذب واما ان تتخذ فيهم حسنا يدل على ان سكان آخر المغرب كانوا كفارا فخير الله ذا القرنين فيهم بين التعذيب لهم ان اقاموا على كفرهم وبين المن عليهم والعفو عنهم وهذا التخيير على معنى الاجتهاد في اصلح الامرين كما خير نبيه عليه السلام بين المن عليهم وهذا التخيير على معنى الاجتهاد في اصلح الامرين كما خير نبيه عليه السلام بين المن على المشركين وبين قتلهم وقال الاكثرون هذا التعذيب

بادشاہت کے حال مین آیا ہے اوس شاعرانہ خیال سے بہی زیادہ عجیب ہے قرآن مجید
مین متعدد جگہہ لفظ **الارض** کا خاص ملک پر بلکہ خاص زمین پر اطلاق ہوا ہے
جن لوگون نے مکہ سے ہجرت نہین کی تہی اور وہین کافر مرے اونسے فرشتے پوچھینگے
**فیم کنتم** یعنی تم کس حال مین تہے وہ کہین گے **مستضعفین**
**فی الارض** یعنی ہم لاچار تہے زمین مین یعنی مکہ مین لاچار و مغلوب تہے فرشتے
کہین گے **الم تکن ارض اللہ واسعۃ فتہاجروا فیہا** یعنی
کیا اللہ کی زمین فراخ نہ تہی تاکہ تم اوسمین ہجرت کر جاتے۔

یہ تو ایک مثال ہے بیسیون جگہہ قرآن مجید مین **الارض** کا لفظ خاص
ملک پر اطلاق ہوا ہے بس **مکنا لہ فی الارض** سے صاف مراد یہ ہے کہ ہمنے
اوسکو ایک ملک پر بادشاہت دی تہی۔

سلطنت چین کی ایک بہت وسیع سلطنت تہی تبت اور تمام ملک جو اوسکے
قریب واقع تہے جیسے برہما انام سیام و ملایا سب اوسمین شامل اور فغفور چین کے
باجگذار تہے۔ چین کی تاریخون سے ثابت ہوتا ہے کہ **چوسی انگ** فغفور کے
وقت مین اکثر صوبے اور باجگذار ملک باغی ہو گئے تہے **ای چن** جب اوسکا بیٹا
تخت نشین ہوا تو اوسنے بعض کو شکست دی مگر کل ملک پر تسلط نہ کر سکا۔

**چی وانگ ٹی** جو کہ بانی سد کا ہے جب بادشاہ ہوا اور اوسکا پہلا
قرن یا پہلا زمانہ ساز و سامان اور اسباب قوت اور سطوت سلطنت کے جمع کرنیکا

ختم ہوگیا اور اوسکی سلطنت کا دوسرا قرن یا دوسرا زمانہ شروع ہوا تو اوسنے ملک مین فتوحات شروع کین۔

خدا نے فرمایا "حتی اذا بلغ مغرب الشمس وجدھا تغرب فی عین حمئة و وجد عندھا قوما" یعنی جب وہ وہانتک پہونچا جہان آفتاب ڈوبتا ہے تو اوسکو پایا کہ وہ ایک گدلے پانی کے چشمہ مین ڈوبتا ہے اور وہان اِسنے ایک قوم کو پایا۔

مغرب الشمس کے یہ معنی لینے کہ جس جگہہ آفتاب ڈوبتا ہے کسی طرح صحیح نہین ہوسکتے کیونکہ آفتاب کہین نہین ڈوبتا مگر آدمی ایسی جگہہ پہونچ جاتا ہے جہان اسکو آفتاب غروب ہوتا معلوم ہوتا ہے۔

امام رازی صاحب نے بہی اس امر پر بحث کی ہے اور لکہا ہے کہ دلیل سے یہ بات ثابت ہوگئی ہے کہ زمین گول ہے اور آسمان اوسپر محیط ہے اور کچہہ شک نہین کہ آفتاب آسمان مین ہے۔ اور یہ بہی خدا نے کہا ہے کہ اوسکے پاس اوسنے قوم کو پایا اور یہ بات ظاہر ہے کہ کوئی قوم آفتاب کے پاس موجود نہین ہے اور یہ بات بہی ہے کہ آفتاب کئی مرتبہ زمین سے بڑا ہے پہر کس طرح اوسکا زمین کے چشمون مین سے کسی چشمہ مین ڈوبنا عقل مین آسکتا ہے اور جب یہ بات ثابت ہے تو ہم خدا کے اس قول کی کہ تغرب فی عین حمئة کی کئی وجہ سے تاویل کرینگے۔

اول یہ کہ جب **ذو القرنین** مغرب مین ایک جگہہ پہونچا اور اوسکے بعد کوئی معمورہ باقی نرہا تو اوسنے آفتاب کو پایا کہ گویا وہ پانی کے چشمہ مین ڈوبتا ہے گو کہ درحقیقت ایسا نہو جسطرح کہ سمندر مین سفر کرنیوالا جبکہ اوسکو کنارہ نہ دکھائی دیتا ہو آفتاب کو دیکھتا ہے کہ وہ سمندر مین ڈوبتا ہے حالانکہ وہ سمندر سے بہت دور ڈوبتا ہے یہ وہ تاویل ہے جسکو **ابو علی الجبائی** نے اپنی تفسیر مین بیان کیا ہے۔

دوسرے یہ کہ زمین کی جانب مغرب آبادی ہے جو سمندر سے گھری ہوئی ہے تو دیکھنے والا سمجھتا ہے کہ آفتاب اوس سمندر مین ڈوبتا ہے۔

تیسرے یہ کہ اہل اخبار یعنی روایتون کو تسلیم کرنیوالے کہتے ہین کہ آفتاب گرم پانی کے چشمہ مین جسمین نہایت گرم اور بہت زیادہ پانی ہے ڈوبتا ہے۔ یہ قول نہایت بعید ہے اسلئے کہ جب ہم کسوف قمری کو رصد کرتے ہین تو ہم دیکھتے ہین کہ مغرب کے رہنے والے کہتے ہین کہ کسوف شام کے وقت ہوا ہے اور مشرق کے رہنے والے کہتے ہین کہ صبح کے وقت ہوا ہے پس ہمنے جانا کہ مغرب کے رہنے والون کی جو شام ہے مشرق کے رہنے والونکے لئے وہ دوسرے دن کی صبح ہے بلکہ جو شام کا وقت ہمارے لئے ہے وہ کسی دوسرے شہر مین عصر کا وقت ہے اور ظہر کا وقت ہے دوسرے شہر مین اور چاشت کا وقت ہے کسی تیسرے شہر مین اور صبح کا وقت ہے کسی چوتھے شہر مین اور آدہی رات ہے کسی پانچوین شہر مین اور جبکہ بعد تجربہ اور استقرا کے یہ حال معلوم ہے اور اوسپر اعتبار ہے اور ہمنے جان لیا کہ آفتاب اِن تمام وقتونمین

نکلا ہوا رہتا ہے تو یہ کہنا کہ وہ دلدل مین ڈوب جاتا ہے ایسا کلام ہے جو خلاف یقین کے ہے اور خدا کا کلام اس تہمت سے پاک ہے لبس اب کوئی چارہ نہین ہے کہ ہم وہ تاویل کرین جو ہمنے بیان کی۔

اب امام صاحب کی اس تقریر پر غور کرو تو نتیجہ اوسکا وہی ہے جو مختصر لفظونمین ہمنے بیان کیا ہے کہ **مغرب الشمس** سے ایسی جگہہ مراد ہے جہان سے آدمی کو آفتاب ڈوبتا ہوا معلوم ہو جیسے سمندر مین سفر کرنیوالے کو یا سمندر کے مشرقی کنارہ پر کہڑے رہنے والے کو سمندر مین آفتاب ڈوبتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

اب ملک کے جغرافیہ پر نظر کرو جب یہ بادشاہ فتوحات کرتا ہوا برہما اور ملایا کے کنارہ پر پہونچا تو اوسکے جانب غرب خلیج اف بنگالہ تہا تو اوسنے وہان ملایا قوم کو پایا اور آفتاب کو **فی عین حمئة** یعنی خلیج بنگالہ مین ڈوبتا ہوا دیکہا۔ سمندر کا پانی خود میلا اور کیچڑ سا دکہائی دیتا ہے اور سورج کے غروب ہوتے وقت اوسکی شعاعون سے اوسپر سرخی جہلکتی ہے اور اسی واسطے اوسکو **عین حمئة** سے تشبیہ دی ہے پہر خدا نے کہا کہ، **قلنا یا ذا القرنین اما ان تعذب و اما ان تتخذ فیہم حسنا قال اما من ظلم فسوف نعذبہ ثم یرد الی ربہ فیعذبہ عذابا نکرا و اما من امن و عمل صالحا فلہ جزاء الحسنی و سنقول لہ من امرنا یسرا**

یعنی ہمنے کہا ای ذو القرنین (اوس قوم کو جو یہان ملی ہے غالبًا ملایا کی

کذلک ... والمعنی انہ ... الامر ہو ... القوم ... علیہم ذو القرنین ثم ... ولا ... وقد احطنا ... کنا عالمین ... الامر ... قولہ تعالی ... بین السدین ... وجد من ... قوما لا یکادون ... قالوا یا ذا القرنین ... ان یاجوج وماجوج مفسدون ... فہل نجعل لک ... بیننا و ... نجعل ... قال ما مکنی فیہ ... اعینونی بقوۃ اجعل ... ردما ... اعلم ... لما بلغ المشرق ... سببا اخر ... حتی بلغ بین ... وقد اتاہ اللہ من ... قوما ... الاول ... السدین ... الکسائی ... قرأ حفص عن عاصم ... بالفتح فیہا فی کل القرآن ... ابن عامر ... نافع وابن عامر ... ابوبکر عن عاصم ... فی کل القرآن وقرأ ابن کثیر ... ابو عمرو ... السین فی السدین وضمہا فی ... السین فی الموضعین ... قال الکسائی ... ہما لغتان ... وقیل ما کان من صنعۃ ... بنی آدم فہو السد

لوگون کو) یا تو عذاب دی (یعنی سزا دے) یا اونپر احسان رکھہ (یعنی معاف کر) اوسنے کہا جس کسی نے زیادتی کی ہے اوسکو ہم عذاب یعنی سزا دینگے پھر پلٹا دیا جاویگا اپنے پروردگار کے پاس (یعنی مار ڈالا جاویگا) پھر وہ اوسکو عذاب دیگا عذاب سخت اور جو کوئی ایمان لایا (یعنی فرمانبرداری کی) اور اچھا کام کیا تو اوسکے لئے اچھا بدلہ ہے اور مین کہونگا (یعنی حکم دونگا) اِسکے لئے اپنے معاملات مین سہولیت کا

یہ بیان اِس بادشاہ کے سلوک کا ہے جو اوس نے اپنی مفتوحہ قوم کے ساتھہ کیا **قلنا یاذا القرنین** سے یہ سمجھنا کہ خدا نے اوس بادشاہ سے کلام کیا تھا صحیح نہین ہے قرآن مجید مین ایسے مقامون پر **قلنا** کا لفظ بمعنی **شئنا** کے آتا ہے جیسے کہ خدا نے اون یہودیونکی نسبت جنہون نے سبت کے دن زیادتی کی تھی فرمایا ہے **قلنا لھم کونوا قردۃ خاسئین** اسی طرح اُسکے جواب مین **قال** کا لفظ آیا ہے پس اس طرح کا استعمال نہ نبوت کی نشانی ہے اور نہ خدا کے ساتھہ سوال و جواب ہونیکی دلیل ہے بلکہ جو سلوک کہ اوس فتحمند بادشاہ نے اوس مفتوح قوم کے ساتھہ کیا اوسکا بیان ہے۔

مذکورۂ بالا بیان سے بخوبی واضح ہوتا ہے کہ اس بادشاہ پر دو زمانے ایسے گزرے جنکا اشارہ قرآن مجید مین بھی موجود ہے اور یہ نہایت قوی قرینہ ہے کہ اِن ہی مختلف دو زمانون کی وجہ سے خدا تعالی نے اوسکی نسبت **ذوالقرنین** کا لفظ استعمال کیا ہے۔

اِس فتح کے بعد اوسنے مشرق کی طرف حملہ شروع کیا اور اوس ملک کے مشرقی کنارہ پر پہونچا چنانچہ خدا تعالی نے فرمایا ہے ثم اتبع سببا حتی اذا بلغ مطلع الشمس وجدھا تطلع علی قوم لم نجعل لھم من دونھا سترا کذلک وقد احطنا بما لدیه خبرا۔

یعنی پہر اوسنے سفر کا سامان کیا یہانتک کہ جب وہ پہونچا جہان آفتاب نکلتا ہے تو اوسنے ایسی قوم پر اوسکو نکلتا ہوا پایا کہ ہمنے اونکے لئے آفتاب کے ورے کوئی اوٹ نہین کی یہ حال (اوس جگہہ کا) تہا اور بیشک ہمنے جان لیا تہا جو کچہہ اوسکے پاس وہانکی خبر پہونچی تہی۔

وقد احطنا بما لدیه خبرا کی نسبت ابن عباس کی تفسیر مین لکہا ہے قد علمنا بما کان عنده من الخبر و البیان اسی کے مطابق ہمنے بہی ترجمہ کیا ہے جو معنی ہمنے ابہی مغرب الشمس کے بیان کئے ہین وہی معنی مطلع الشمس کے ہین یعنی وہ ایسی جگہہ پہونچا جہان اوسکو آفتاب نکلتا ہوا معلوم ہوتا تہا۔

یہ حال مملکت چین کے شرقی کنارہ کا ہے جو بہت بڑے سمندر سے گہرا ہوا ہے جب آفتاب نکلتا ہے اوس کنارہ کے رہنے والونمین اور آفتاب کو نکلتا ہوا دکہائی دینے مین کوئی چیز حائل نہین ہوتی سمندر کے پانی کی صاف سطح ہوتی ہے اور آفتاب کا نکلنا بغیر کسی حجاب کے اون ہی لوگون پر ہوتا ہے۔

اِس طرف کے ملک کے لوگون کو زیر کرنیکے بعد اوس بادشاہ نے پہر سامان درست

کیا چنانچہ خدا فرماتا ہے ثم اتبع سببا حتی اذا بلغ بین السدین

وجد من دونهما قوما لا یکادون یفقهون قولا۔

یعنی پہر اوسنے سامان سفر کیا یہانتک کہ جب وہ پہونچا دو سدون یعنی دو

پہاڑون مین تو اوسنے اونکے ورے ایک قوم کو پایا کہ بمشکل اونکی بات سمجہتے تہے۔

یہ مقام مملکت چین کے شمالی حد پر ہے اور جس قوم کا ذکر ہے وہ تاتاری اور قدیم

سیتھیا کی رہنے والی تہی جو غارتگری اور لوٹیرے پن مین مشاق اور لوٹ مار کی

عادی تہی اونکی زبان چین کے رہنے والوںسے مختلف تہی۔

جب وہ بادشاہ اس مقام پر پہونچا تو لوگون نے کہا جو قرآن مجید مین مذکور ہے

چنانچہ خدا فرماتا ہے قالوا یا ذا القرنین ان یاجوج وماجوج مفسدون

فی الارض فهل نجعل لك خرجا علی ان تجعل بیننا

وبینهم سدا قال ما مکنی فیه ربی خیر فاعینونی بقوة

اجعل بینکم وبینهم ردما۔

یعنی اون لوگون نے کہا کہ ای ذو القرنین بیشک یاجوج

و ماجوج فساد کرنیوالے ہین زمین یعنی ملک مین پہر کیا ہم تیرے لئے کوئی کر

محصول (یعنی ٹکیس یا باجہ) مقرر کرین اس بات پر کہ تو بنا دے ہم مین اور

اونمین سد یعنی فصیل یا دیوار یعنی ایسی روک کہ وہ ہمارے ملک مین نہ آسکین

اوس بادشاہ نے کہا کہ خدا نے جو مقدور مجھکو دیا ہے وہ بہت اچھا ہی (یعنی کافی ہے محصول لگا کر روپیہ لینے کی ضرورت نہین) پہر تم میری مدد کرو محنت کرنیسے مین بنادونگا تمہارے اور اونکے بیچ مین مضبوط دیوار۔

پہلی بات اس آیت مین جو غور طلب ہے وہ یہ ہے کہ قالوا یاذالقرنین کسکا قول ہے مفسرون کا یہ خیال ہے کہ یہ اوسی قوم کا قول ہے جو اوس جگہہ ملی تہی اور جسکی نسبت کہا گیا ہے لایکادون یفقہون قولا مگر یہہ خیال ہرگز صحیح نہین یہ قول اون لوگون کا ہے جو سرحد چین کے اندر اور فغفور کے ملک مین رہتے تہے اور اوسی قوم کی لوٹ مار کے بچنے سے جسکی نسبت کہا گیا ہے لایکادون یفقہون قولا دیوار بنوانا چاہتے تہے۔

دوسری چیز جو اوس بادشاہ نے علاوہ محنت کے اونسے چاہی وہ لوہا تھا چنانچہ خدا تعالی نے فرمایا ہے اتونی زبر الحدید حتی اذا ساوی بین الصدفین قال انفخوا حتی اذا جعلہ نارا قال اتونی افرغ علیہ قطرا۔

یعنی لادو مجھکو لوہے کے ٹکڑے۔ یہانتک کہ جب وہ دونون پہاڑ و نمین برابر کر چکا تو کہا دھونکو یہانتک کہ جب اوس لوہے کو آگ یعنی لال کر دیا تو اوسنے کہا مجھکو لادو مین اوسپر ڈال دون پگہلی ہوئی دہات یعنی تانبا یا پیتل یا سیسہ یہ آیتین نہایت صاف ہین مگر مفسرین نے انکو عجیب طرح پر بیان کیا ہے

قرآن مجید مین جو لفظ زبر الحدید آیا ہے اوسکے معنی لوہے کی تختی یا لوہے کی
اینٹین قرار دئے ہین۔ اور پہر یہ قرار دیا ہے کہ اون لوہے کی اینٹون کو اوپر تلے
رکہکر بطور دیوار کے چنا اور اوسکو پہاڑ کی چوٹی تک اونچا کر دیا اور جب وہ پوری
ہوگئی جسکی لنبائی پندرہ سو میل کے قریب تہی تو آگ جلا کر اوس دیوار کو آگ کے
مانند کر دیا یعنی جیسے لوہا آگ مین جلانے سے لال مثل آگ کے ہو جاتا ہی اسطرح
ساری دیوار مثل آگ کے ہوگئی۔ پہر اوس دیوار پر پگہلا ہوا تانبا ڈالا اور وہ درزونمین
بیٹہکر جم گیا اور سب ملکر لوہے کی ایک ڈال دیوار یا ایک ڈال مثل لوہی کے پہاڑ کی ہوگئی
یہ تفسیر ایسی ہے جو نہ عقل مین آسکتی ہے اور نہ قرآن مجید کی آیتون مین اس
خارج از عقل کارستانی کا اشارہ پایا جاتا ہے۔ کسی طرح قرآن مجید سے نہین پایا
جاتا ہے کہ وہ دیوار لوہے کی اینٹون سے چُنی گئی تہی لوہا بلاشبہ دیوار کے بنانے
مین کام مین لانیکو منگوایا گیا تہا مگر یہ بات کہ اوس لوہے سے دیوار چُنی گئی تہی
ہرگز قرآن مجید مین نہ مذکور ہے نہ اوسکی طرف اشارہ ہی۔

یہ دیوار جو سدّ کے نام سے مشہور ہے پہاڑی ملک مین بنائی گئی تہی اور
کچہہ شبہ نہین کہ پتہرونکی چٹانون سے بنائی تہی مگر پتہرون کی چٹانون کے مضبوط
کرنے اور ایک کو دوسرے سے جوڑنیکو لوہا درکار تہا اوسکی نسبت اوس بادشاہ
نے کہا کہ لوہے کے ٹکڑے مجہکو لا کر دو۔

اِس دیوار کو بنے اکیس[21] سو بائیس[22] سو برس گذرے ہونگے اوس زمانہ کی

بہت سی عمارتون کے نشان اور کہنڈر اب بہی موجود ہین ۔ پتہر کی چٹانون کی دیوار بنانیکا اور اوسکو مضبوط کرنیکا کہ کوئی پتہر دیوار مین سے نکالنے سے نہ نکل سکے یہ دستور ہے کہ دو چٹانون کو برابر رکہکر دونون کے سرون کے پاس سوراخ کرتے ہین اور اونمین لوہے کے پاؤن لگاتے ہین تاکہ ایک دوسرے سے جُڑ جاوے اور نکالنے سے نکل نہ سکے اور اوس لوہے کے پاؤن کو جسکا ایک سرا ایک چٹان کے چہید مین اور دوسرا سرا دوسری چٹان کے چہید مین رہتا ہے آگ سے لال کر کے اون چہیدون مین لگاتے ہین اور کوئی پگہلی ہوئی دہات اون چہیدونمین ڈال دیتے ہین تاکہ پاؤن کے سرے چہیدون مین جم جاوین اور پتہر نکلنے نہ پاوین اور کسی طرح بغیر دیوار کے منہدم کئے نہ دیوار مین چہید ہو سکے اور نہ کوئی پتہر ٹل سکے۔

قرآن مجید کے ان لفظون کا کہ حتی اذا ساوی بین الصدفین یہ معنی سمجہنے کہ جب وہ دیوار دونون پہاڑون کی چوٹیون کے برابر اونچی ہوگئی تہی صحیح نہین ہے بلکہ ساوی بین الصدفین کا اطلاق دونون پہاڑون مین دیوار کی بنیاد کے برابر کرنے پر صادق آتا ہے اور بنیاد کو برابر کر کے اوسپر ردہ لگایا جایا تا ہے ۔ پس قرآن مجید کا صاف صاف مطلب یہ ہے کہ اوسنے دونون پہاڑونکے بیچ مین دیوار کو برابر یعنی موافق محاورہ عمارت لیول مین یعنی ہینال مین کیا اور اوسپر جو ردہ لگایا تہا اوسمین لوہے کے پاؤن لگانیکی غرض سے کہا کہ لوہے کو پہونکو اور جب وہ مثل آگ کے لال ہو جاوے اوسکو لگاؤ اور اوسپر

پگھلی ہوئی دہات ڈال دو پس یہ دیوار اسی طرح پر بنی ہے جسطرح عموماً اس قسم کی دیوارین بنتی ہین عجیب بات اسمین جو ہے وہ یہی ہے کہ پندرہ سو میل کے قریب لمبی ہے اور پہاڑون مین اور پہاڑونکی چوٹیون پر اور میدانونمین اور دریاؤن پر برابر بنتی چلی گئی ہی۔

اس دیوار کی مضبوطی ظاہر کرنیکو خدا نے فرمایا فما استطاعوا ان یظہروہ وما استطاعوا له نقبا قال هذا رحمة من ربی فاذا جاء وعد ربی جعله دکا وکان وعد ربی حقا۔

یعنی پھر قوم یاجوج و ماجوج اوسپر نہ چڑہ سکی اور نہ اوسمین نقب لگا سکی اوس بادشاہ نے کہا کہ یہ دیوار ایک رحمت ہے میرے پروردگار کی پھر جب میرے پروردگار کا وعدہ آویگا تو اوسکو ریزے ریزے کر دیگا اور میرے پروردگار کا وعدہ سچا ہے

ان آیتون کی نسبت مفسرین نے محض بے سند اور افواہی کہانی آمیز روایتون سے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ یاجوج و ماجوج اس دیوار کے توڑنیکے درپے ہین آنحضرت صلعم کے زمانہ مین روپیہ برابر سوراخ کر چکے تھے جب حضرت عیسیٰ آسمان پر سے اوترینگے اوسوقت وہ اوسکو توڑ کر نکلین گے گویا یہ وعدہ ہے خدا کا جو اس آیت مین مذکور ہے اور جب وہ نکلین گے تو تمام دنیا کو لڑائی سے عاجز کر دین گے آسمان پر تیر چلاوینگے وہ لہو بھری آوینگے آخر کو حضرت عیسیٰ کی بددعا سے سب مر جاوینگے

یہ محض بے اصل کہانیان ہین اب اس زمانہ مین تمام تاتار پر جو یاجوج و ماجوج کی قوم ہے چینیون کی عملداری ہے جو چینی ترکستان کے نام سے موسوم ہے

یاجوج وماجوج یعنی تاتاری تمام دنیا مین ٹرپے پہرتے ہین نہ کسیکے کان بڑے
ہین اور نہ کسی کا گوشت کہاتے ہین خاصے بہلے چنگے آدمی ہین۔

جسطرح کہ خدا تعالی اجابجا فرماتا ہے کہ اخیر کو تمام چیزین فنا ہوجاوینگی اسی طرح
اس دیوار کی نسبت بہی فرمایا ہے جیسے کہ زمین کی نسبت فرمایا کلّا اذا دکت
الارض دکًّا دکًّا وجاء ربک والملک صفًّا صفًّا۔

مسٹر جمس کارکرن نے ایک چینی تاریخ کا اُردو مین ترجمہ کیا ہے اوس تاریخ
مین اس بادشاہ اور اس دیوار کی نسبت جو کچہہ لکہا ہے اس مقام پر نقل کرتے ہین۔

## تاریخ چین جمس کارکرن

ای چن کے بعد چی وانگ لی ٹ فغفور ہوا اور اکثر ختائی مورخون کی روایت
ہے کہ وہ ای چن کے نطفے سے نہ تہا کیونکہ اوسکی مان جب ایک مرد سوداگر
سے حاملہ ہوچکی تہی تب اوسنے فغفور کے ہاتہہ اوس عورت کو بیچا تہا اور اوس شخص
نے یہ حرکت اس امید سے کی تاکہ تمنا دل کی پوری ہووے اور اپنی اولاد کو تخت پر
دیکہے اگرچہ یہ امر بعید القیاس نہین ہے لیکن شبہ اس نقل کی راستی پر اسی جہت سے
ہوتا ہے کہ علماء ختا بسبب ایک سانحے کے جو ذیل مین مذکور ہے اسکے نام پر ہزارہا
لعنتین کرتے ہین اور یہ فقرہ اوسکے حرامزادے ہونیکا توہین کے قصد سے
انہون نے طیار کیا ہے غرض یہ تحقیق ہے کہ سوداگر نے فغفور ای چن سے یہ
دوستی بڑہائی اور اپنی لیاقت اسطرح اوسکے نزدیک ظاہر کی کہ ای چن نے

او هذا لا ینافی التمکین من تسویتہ فاذا جاء وعد ربی ای اذا دنا مجیء القیمۃ جعل السد دکاء ای مدکوکا مستویا بالارض وکل ما انبسط بعد الارتفاع فقد اندک ومنہ الدکاء بالمد ای ارضا مستویۃ وکان وعد ربی حقا وهذا آخر حکایۃ ذی القرنین (تفسیر کبیر)
+++++
++++

خدمت وزیر اعظم کی اوسے دی خیر جب فغفور نے انتقال کیا وہی لڑکا تیرہ برس کی عمر مین گدی پر جلوہ بخش ہوا اور ایسے بہادر اور مدبر فغفور گنتی کے دو تین ہی ہوئے ہین اور ایسا ایسا کام اوسنے کیا کہ نام اوسکا قیامت تک رہجائیگا۔

اعیان دولت سے ایک شخص بنام لی زی غیر ملکی تہا یعنی وطن اوسکا ریاست فغفور سے باہر دوسرے ایک سلطان کی حد مین واقع تہا جب فرمان اس مضمون کا نکلا کہ جتنے غیر ملکی اس سرکار کی ریاست مین آئے ہین سب اپنے اپنے وطن کو چلے جاوین تب اس لی زی نے ایسی ایک عرضی حضور مین گزرانی اور ریاست مین اغیار کے رہنے سے جو فائدے متصور تہے سب کو اس خوبی اور فصاحت کے ساتھ اوسنے بیان کئے کہ فغفور نے اپنے حکم کو دوسرے ہی روز منسوخ کیا اور لی زی کو وزیر اعظم بنایا اور اسی کی صلاح سے بادشاہ نے تمام سلاطین کو سر کیا اور شہنشاہ ختا اصل حقیقت مین ہوا اسکی صورت اس طور سے ہوئی کہ پہلے کئی برس تک فغفور نے اپنے اخراجات کو حد اعتدال پر رکہا لڑائی بہڑائی سے وہ باز رہا اور خزانے کو خوب ہی معمور کیا جب دولت بافراط حاصل ہوئی فغفور نے زرپاشی شروع کی اور سلاطین مین زر کے وسیلہ سے بگاڑ ڈلوادیا اور جب ایک دوسرے سے لڑکر قریب تباہی کے پہونچا اور اوسکا حریف بہی علی ہذہ القیاس ضعیف ہوا تب فغفور نے کوئی بہانہ کرکے دونون سے یا ایک سے بگاڑ کیا اور آناً فاناً مین اوسکا ملک چہین لیا اور اسی تدبیر سے تمام سلاطین کو اوسنے بے تخت و تاج کیا اور ساری مملکت ختا کا مالک ہوا اور شہنشاہ اوسی وقت

سے کہلایا اور حالانکہ دولت و ملکیت خواہش سے زیادہ ہاتھہ آئی تھی اور تبت
بزرگ کی حد سے مشرقی سمندر تک اور ملک تاتار سے بحر جنوب تک کی حکمرانی ہوئی۔
لیکن آرام و عیش طلبی مطلق مزاج مین نہ سمائی باوجودیکہ مکانات عالیشان اوسنے
بہت بنائے اور بی غایت تکلفات سے آراستہ کیا اور باغات مین بہی علی ہذالقیاس
سامان بی پایان عیش و نشاط کا مہیا کردیا اسپر بہی یہ قاعدہ تہا کہ چند آدمی کو سے لئے
پوشیدہ جاتا تہا اور احوال وہانکے حکام عدالت اور تحصیل اور محاصل زراعت
کا خود دریافت کرتا تہا اور شوق اوسکے دل مین یہی تہا کہ مملکت ختا کا سر نو بند و بست
کرے اور قدیم فغفورونکی روئی پر نہ چلے اور اِس ارادے سے جب دستورات قدیم
سے اندک فرق کرتا تہا علماء کا شور اُٹہتا تہا کہ فلانی بات یاؤ اور شن اور یو
کی خلاف حکم کے ہے اوسکو کرنا امتناع ہے اور یہ روک ٹوک جب فغفور کو ناگوار گزری
لی زہی سے اوسنے مشورت کی اور وزیر نے تمام کتب قدیم کو جمع کر کے آگ لگا دینے
کی صلاح دی اور یہی بات وقوع مین آئی اس سبب سے تاریخ ختا کے اکثر مقامات
مین اغلاق واقع ہوا ہے اور بہت سے احوال کو مورخون نے فقط یاد سے لکہا ہے
اور یہ حرکت ختائی علما اور شعرا کو ایسی بُری معلوم ہوئی کہ چی وانگ لی ظ
اور شیطان مین اُنہون نے فرق نہین کیا اور ولد الزنا ٹہیرا انیکے علاوہ ابلیس مجسم
کا لقب اوسکو دیا ہے حقیقت مین اونکی ہجو بے سبب نہین تہی کیونکہ ایک تو
کتب قدیم کے نقصان کرنے اور سب فاضلون کے گہر سے کتاب جبراً منگوا کے

جلا دینے کی حرکت اوسنے کی ہی تہی علاوہ اِسکے چار سو ساٹھہ علماء کو اسی قصور پر
اوسنے جیتا گڑوا دیا کہ اپنے اپنے کتب خانے کو بادشاہ کے پیادون کے حوالہ انہون نے
نہین کیا تہا سوای اِسکے اوسکے خوف فغفور کو یہ تہا کہ اگر زندہ رہینگے تو حافظے سے
اون کتابون کو پہر لکہین گے اور ہمکو عاجز کرینگے غرض طیش مین آکر چی وانگ
ٹی نے یہ خون ناحق کیا اور بے رحم اور سنگدل اور خونخوار بجا کہلایا لیکن اِن عیبون
کے ساتھہ اتنا تہا کہ خطا مین اگر پانچ چار فغفور متواتر اسی طرح کے ہوتے تو واللہ اعلم
کیا کیا وہ نہ کرتے اور کس کس ملک کو عمل مین نہ لاتے القصہ جب کشت و خون
اور لڑائی بہڑائی سے فارغ ہوا اور انتظام ملک کا تردد کر چکا ہمیشہ جینے اور باقی
رہنے کی ہوس اوسکے دل مین ازبس پیدا ہوئی اور اس خیال باطل کو خوشامدیون نے
ترقی دی آخر الامر چند نوجوان مرد اور عورتون کو اوس مشرقی سمندر کی طرف روانہ
کیا اِسلئے کہ سُن چکا تہا کہ اودہر کے جزیرون مین ایک جزیرہ ایسا تہا کہ وہان کے
چشمے کا پانی جسنے پیا مرگ اوسکے نزدیک نہین آئی غرض وہ لوگ گئے اور پہر آئے اور
اونکا بیان یہ تہا کہ مشرقی سمندر مین طوفان نے آگے بڑہنے نہ دیا لیکن ایک
مردک کا جہاز چونکہ طوفان مین بحر سے الگ ہو گیا تہا اوسنے چندے بعد آنکر یہ فقرہ
سنایا کہ منزل مقصود تک پہونچا تہا لیکن چشمہ اوس ایام مین جاری نہ تہا غرض
اِسکے ہاتہہ ایک کتاب آئی تہی جسمین یہ بات اوسنے لکہی پائی کہ چین کا گہرانا
اوس خاندان کے ہاتہہ سے تباہ ہوویگا جسکا نام ہو کے لفظ سے شروع ہے

اِس واہیات بات کے اعتبار پر فغفور نے فوراً جنگ کا سامان تیار کیا اور چونکہ ایک قوم تاتار کا نام ہوانگ نو تہا اور پہلے حروف ہو تہے دفعتاً اونکے ملک پر چڑہگیا اور چونکہ اچانک جا پہونچا اور سب کو بے فکر پایا اِس سبب سے اونکو پامال کیا والا اگر پیشتر سے خبر اونکو ملتی تو شاید شکست نہوتی بلکہ غالب ہے کہ وہ تاتار خونخوار سب فغفور کو نہایت تنگ کرتے کیونکہ وے بڑے جنگی اور صحرا کے رہنے والے تہے اور لوٹ تاراج سے اونکی اوقات اور شکار پر اونکی گذران تہی اور ہر وقت گہوڑون پر سوار ہاتہہ مین تیر کمان تلوار لئے خونخوار بنے رہتے تہے اگرچہ وہ بہی قوم ختا سے تہے چنانچہ بعض مورخ کہتے ہین کہ شہزادہ چینکوئی خاندان ہیا کے تباہ ہونیسے صحرائے تاتار مین جا چہپا تہا اور بعض کا بیان ہے کہ اوسی ہیا یعنی یو کے گہرانے کا وہ شہزادہ باپ سے روٹہہ کر صحرا مین چند آدمیون کو لئے چلا گیا تہا وہی جد اُن لوگون کا تہا لیکن صحرا کی آب وہوا کی خاصیت اور قنات کے نیچے بود و باش کرنے اور کچے گوشت کہانے اور رات دن کمر بندہے رہنے کی عادتون نے اونکو ایسا مضبوط بنایا تہا کہ شہری ختائیون سے اور اونسے کچہہ نسبت باقی نرہی اور اونکی گروہ ایک دوسری قوم ہوگئی اور یہی لوگ تہے کہ کسریٰ اور سکندر بہی اونکے بہادری اور مضبوطی اور سپہ گری کے قائل ہوئے اور اونسے باج نہ لے سکے اور اسی قوم کے پہلوانون سے رستم اور اسفندیار کا مقابلہ ہوا اور افراسیاب بہی تاتاری تہا یہ لوگ تیر اندازی اور تلوار کے دہنی تہے اور اونکے گہوڑے بجلی تہے

اوراوسنے جب کسی سے بگڑتی تہی دشمنون کو لاکہون گہوڑون کی ٹاپون سے روند
ڈالتے تہے اور غنیم پر دفعتًا ایسے جا پڑتے تہے کہ اون لوگون کو حربہ کرنیکی فرصت نہین
ملتی تہی گویا اجل سامنے موجود ہوجاتی تہی اور انکی رکاوٹ نہ دریا نہ جنگل نہ کوہستان
کسی سے ممکن تہی حاصل کلام تاتاری رسالونمین ہر شخص ایک شہسوار خونخوار
تہا اور اِن لوگون نے سیکڑون تختون کو اُلٹ دیا اور جو سامنے پڑا خواہ دشمنی
کی راہ سے خواہ لوٹ تاراج سے وہ بچکے نہین گیا الغرض چونکہ انکا حال اسی جلد
کی تیسرے دفتر مین طوالت کے ساتہہ ہے یہان پر اتنا ہی بیان کا موقع تہا کہ نتیجہ
غفلت کا معلوم ہووے کہ غافل رہنے سے ایسے تاتار خونخوار بہی مارے پڑے
القصہ چی وانگ ٹی باوجود اس شکست دینے کے خوب جانتا تہا کہ یہ قوم
موقع پاکر انتقام ضرور لیگی اور تاوقتے کہ بدلہ اور عوض معقول نہووے اس شکست
کی یاد ہمیشہ دل کو صدمہ پہونچائیگی اس سبب سے اوسنے دیوار ختا کی بنا کی جسکا
تمام احوال عاصی نے جلد اول کے دوسرے دفتر کے چودہوین باب کے چار سے
صفحے مین بیان کیا ہی۔

سینتیس ۳۷ برس اوسنے سلطنت کی اور اوسکے ایام انتقال کو مورخون نے
سنہ ۲۱۰ قبل مسیح قرار دیا ہی

## ذکر بنای دیوار

یہ دیوار قریب آٹہہ سو کوس کے لمبی ہے اور سرحد ختا اور تاتار پر واقع ہے

اور وجہ اوسکی تیاری کی یہ ہوئی کہ جب قوم تاتار نے اوس طرف سے بار بار یورش کر کے
ختائیون کو سخت عاجز کیا اور کوئی تدبیر انکو ضبط کرنیکی نہین سوجھی تب اوس دیوار
کی بنا کی گئی اور فغفور چینگ وانگ نے دوسو چالیس برس قبل حضرت عیسی کے
اسی شروع کی اور عرصہ قلیل یعنی صرف پانچ برس مین یہ تمام ہوئی اور حال اوسکا
یہ ہے کہ نہ پہاڑ نہ دریا کوئی مانع اوسکی ساخت کا ہوا اور آٹھہ سو کوس تک جو موانع سامنے
آئے سب کو دفع کرتی ہوئی یہ دیوار اپنی منزل مقصود تک پہونچی ہے اور کئی مقام پر آدہ
آدہ کوس کے اونچے پہاڑونکی چوٹی پر سے یہ دیوار کھنچی ہوئی ہے اور بعض جگہہ بڑے
بڑے دریا پر پلونکے اوپر سے بہہ گئی ہے اور زیادہ تکلف یہ ہے کہ سمندر کے بیچ سے شروع
اس طرحپر ہوئی ہے کہ صدہا جہاز پتھرونسے لدے ہوئے ڈبا دئے گئے اور اوسپر اوسکی بنیاد
قائم ہوئی ہے اور آٹھہ سو کوس تک تیس گز اونچی اور اس قدر چوڑی ہے کہ چھہ سوار پہلو
بہ پہلو فراغت سے اوسپر گھوڑا دوڑا سکتے ہین اور سو سو قدم پر دو منزلہ اور سہ منزلہ برج
بنے ہوئے ہین اور جب تک کہ تاتاریون نے اپنی دولت کی بنا ختا مین نہین ڈالی
تھی تب تک ہزارون توپین اونپر چڑھی رہتی تھین اور دس لاکھہ فوجون کی تقسیم تمام
برجون مین تھی غرض جب قضای فلکی سے وہی لوگ جنکی یورش کے سبب سے یہ دیوار
بنی تھی ختا کے مالک ہوئے تب سے وہانکی فوج موقوف ہوئی اور برج اور دیوار بیمرمت
رہنے لگی مگر کئی باتین عجیب و غریب اس دیوار کی ساخت مین ہوئین کہ ختائیونکی حکمت
اور قدرت اور مستقل مزاجی کی دلیلین ہین چنانچہ اول یہ کہ معماری کے سرانجام اور

بڑے بڑے تختے نہہ پونکیے وان لوگون نے آدہ آدہ کوس کے بلند پہاڑون پر پہونچائے جہان چڑہنی کا
کوئی سہارا نہین معلوم ہوتا اور کرارے کی بلندی ایسی ہے کہ آدمی کی چڑہائی لاممکن
نظر آتی ہے اور دوسری بات تعجب انگیز ہے کہ سمندر مین جہان تہاہ کم اور جوش وخروش بحر
ذخار کا زیادہ ہے وہان کس طرح سے نیو ڈالی گئی کہ دو ہزار برس سے ہلی نہین باوجودیکہ ختا کی
سمندر مین ایسا طوفان دس بیس دفعہ ہر سال مین آتا ہے کہ صدہا جہاز اور تخمینًا بارہ
چودہ ہزار آدمی سالانہ اِن ہی طوفانونمین ہلاک ہوتے ہین اور زور وشور ہوا کا ایسا
ہوتا ہے کہ ایک انگریز ناخدا بہت تجربہ کار اور عقلمند کا بیان اس طور پر ہے کہ اگر یہ ممکن ہوتا
کہ ایک ہی جہاز کی گلئی پر دس ہزار کرنا اور دس ہزار نقارے دفعتًا بجائے جاتی تو اوسی
جہاز کی پتوار پر سوا طوفان کے غل اور شور کے اون کرنونکی آواز کوئی شخص نہین سن سکتا
الغرض جس سمندر مین ہر سال دس بیس مرتبہ یہ قیامت برپا ہو اوسمین اوس دیوار کا قیام
عجائبات سے ہے تیسری بات یہ کہ باوصفیکہ آدہی خلقت سے زیادہ اوسکی طیاری مین مطابق
فرمان کے ہر وقت حاضر رہتی تہی لیکن پانچ برس کے قلیل عرصہ مین اس دیوار کا تمام ہونا
تعجبات سے ہے کیونکہ جب ایک انگریز سیاح نے حساب کیا تو دیکھا کہ اس دیوار کی فقط برجون
کی ساخت مین اِس قدر اسباب معماری کا صرف ہوا ہے کہ تمام انگلستان کی ہر طرح کی
عمارتونمین جو خرچ ہوا ہے شاید اوسکے مقابلہ مین بہت کم نکلیگا اور منصفی شرط ہے کہ تمام دیوار
مین کس قدر اسباب صرف ہوا ہوگا اور چوتہی بات حیرت افزا یہ ہے کہ جس ناکے پر یہ کہینچی
ہے وہان سے منزلون تک نہ بستی نہ انسانکی نشانی تہی اور آٹھ سو کوس تک فقط صحرا

اور کوہستان اور جنگل تہا اور وہان پراس کارخانے کے لئے لازم ہوا ہوگا کہ سیکڑون کوس سے مزدورون اور کاریگرون کے لئے رسد اور دیوار کے واسطے سر انجام آوے اور اِس وجہ سے مشکلین دہ گُنی ہوئی ہونگی لیکن ختائیونکی حکمت اور استقلال اور ثابت قدمی سب موانع پر غالب ہوئی اور ایک نشانی ایسی ہگئی ہے کہ روی زمین پر کوئی یادگار انسان کے اولوالعزمی کا اسکے مقابلہ مین نہین ہے بجز اوس نہر بزرگ کے جو خطا مین تین سو بیس کوس تک بنائی گئی ہے اور جسکے لئے قبلا خان چنگیز کے پوتے کی عقل اور ختائیون کے علم اور ثابت قدمی پر لاکہہ لاکہہ درود بہیجنا مقتضائے انصاف ہے۔ انتہیٰ*

یہ بات کچہہ کم تعجب کی نہین ہے کہ سکندر کی نسبت بہی کہا گیا ہی کہ جو اوسکا باپ مشہور تہا وہ اوسکا بیٹا نہ تہا اسی طرح چی وانگ ٹی کی نسبت بہی کہا گیا ہی کہ وہ اپنے مشہور باپ کا بیٹا نہ تھا۔

سکندر کی نسبت بہی کہا گیا ہے کہ اوسنے آب حیات کی تلاش کی تہی اور چی وانگ ٹی کی نسبت بہی آب حیات کا ڈہونڈہنا مذکور ہوا ہی۔

اور اسی لئے شبہ ہوتا ہے کہ چی وانگ ٹی کے حالات کو سکندر کے حالات مین ملادیا ہی۔ چین ایسا ملک تہا کہ اگلے زمانہ مین بہت کم اوسکی تاریخ معلوم تہی اور ظاہرا یہی سبب ہوا ہے کہ مورخون اور مفسرونکو سد کا مقام بتانے اور اوسکے بننے کے حالات بیان کرنے مین دہوکا پڑا ہے فقط

تمت

# خلق الانسان علی ما فی القرآن

الفه

المفتقر الی الله الصمد السید
احمد غفر الله له
ولوالدیه واحسن
الیهما و
الیه

طبع فی المطبع المسمی بمفید عام الکائن فی الاکبرآباد

باداره المنشی محمد قادر علی خان سلمه المنان

سنه ۱۳۰۹ھ

# خلق الانسان علیٰ ما فی القرآن

الفه

المفتقر الی الله الصمد السید
احمد غفر الله له
ولوالدیه واحسن
الیهما و
الیه

طبع فی المطبع المسمی بمفید عام الکائن فی الاکبرآباد

بادارة المنشی محمد قادر علی خان سلمه المنان

سنه ۱۳۰۹ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی خلق الانسان من تراب ثم من ماء مھین دافق ثم من نطفۃ ثم من علق فخلق العلق مضغۃ فخلق المضغۃ عظاما فکسا العظام لحما ثم اخرج من بطن امہ طفلا لیبلغ اشدہ و منھم من یتوفی و منھم من یرد الی ارذل العمر و الصلواۃ و السلام علی رسولہ محمد خیر البشر و الہ و اصحابہ اجمعین۔

جبکہ ہم تمام موجودات عالم پر بقدر طاقت بشری نظر ڈالتے ہین تو یہ دیکھتے ہین کہ خدا تعالے نے جو قانون قدرت بنایا ہے اور اوس قانون کے مطابق جو چیزین پیدا ہوتی ہین وہ ایسی مناسبت سے پیدا ہوتی ہین کہ ایک دوسری سے اور دوسری تیسری سے اور تیسری چوتھی سے وعلی ہذا القیاس نہایت مشابہ ہوتی ہین پہلی چیز سے دوسری چیز کسیقدر ترقی یافتہ ہوتی ہے مگر وہ ترقی ایسی خفیف ہوتی ہے جس سے

وہ مشابہت جو پہلی کو دوسری سے ہوتی ہے بدستور باقی رہتی ہے اور جو تفاوت یا ترقی
اُس دوسری چیز مین ہوئی ہے وہ نہایت غور اور فکر سے محسوس ہوتی ہے۔
اِس قانون قدرت نے ایک ایسا سلسلہ پیدایش کا کر دیا ہے کہ اگر تمام مخلوقات کو
سلسلہ وار جمع کیا جاوے تو وہ ایک ایسی زنجیر کے مشابہ ہوگی جسکی ایک کڑی دوسری
کڑی سے ملی ہوئی ہو اور اون کڑیون مین بتدریج ایسا فرق ہوتا جاوے کہ پہلی کڑی
دوسری کڑی کے اور دوسری تیسری کے اور تیسری چوتھی کے مشابہ ہو لیکن جب بیچ کی کڑیون
کو چھوڑ دیا جاوے مثلاً پہلی کو دسوین یا بیسوین یا پچاسوین سے وعلی ہذالقیاس
مقابلہ کیا جاوے تو معلوم ہو کہ دونون مین تو بہت ہی کچھ فرق ہے وہ اور ہی نوع ہے اور
یہ اور ہی نوع بلکہ دو مختلف جنسین ہین۔
اِس تناسب پیدایش نے بہت بڑے بڑے لایق اور عالم حکیمون کو دہوکے مین
ڈال دیا ہے اور وہ یہ سمجھتے ہین کہ انقلاب ایک ہی چیز کو دوسری مشابہ چیز مین بدلتا جاتا ہے
مثلاً وہ حیوان جو بندر کہلاتا ہے اور جسکی مختلف قسمین ہین اور ایک دوسری سے ترقی یافتہ
ہے رفتہ رفتہ ترقی پاتے پاتے اُس صورت مین آگیا ہے جسکو اب ہم انسان کہتے ہین اور
یہی تھیَوری حکیم ڈارون کی ہے جو ایک بے مثل حکیم اپنے زمانہ مین گذرا ہے۔
مگر اُنھون نے قانون قدرت کے کامون مین جس مناسبت کا ہونا لازمی ہے اوسپر لحاظ
نہین کیا۔ قانون قدرت نہایت منتظم ہین اور اسی سلسلہ انتظام مین یہ بات بھی لازمی ہے
کہ وہ سلسلہ ایسے انتظام سے ہو کہ اوسکی پہلی کڑی دوسری سے اور دوسری کڑی تیسری سے

باہم مناسبت سے ہون جیسے موتیون کی لڑی جسمین ایسے انتظام سے چھوٹے اور بڑے موتی پروئے گئے ہون کہ پہلا دوسرے سے اور دوسرا تیسرے سے اور علی ہذالقیاس مناسبت سے پروئے جاوین۔

اونکو شبہ اسبات سے ہوا ہے کہ ایک نوع کی دوسری نوع کی ترکیب سے ایک تیسری نوع پیدا ہو جاتی ہے جیسے خچر یا بعض بیرونی اثرون سے بعض حیوانات مین انقلاب پیدا ہوجاتا ہے اور اسی وجہ سے اونکی راے انقلاب کی طرف مایل ہوی ہے مگر یہ امر خیال سے رہ گیا کہ اس قسم کے انقلاب کے لیئے اول اون دونون نوعون کا مستقل موجود ہونا یا اوس شئے کا اور اوس مادہ کا جو ذریعہ انقلاب اوس شئے مین ہو استقل اور جداگانہ موجود ہونا ضرور ہے تاکہ شئے ثالث وجود پذیر ہو - معہذا اوس شئے ثالث پر انقلاب شئے اول یا شئے ثانی کا اطلاق نہین ہوسکتا بلکہ وہ ایک نیا نتیجہ ہے دو شئے کے اتحاد اور ملاپ کا نہ انقلاب ایک شئے کا دوسری شئے مین -غرضکہ یہ بات صحیح نہین ہے کہ وہ حیوان جسکو بندر کہتے ہین بمرور دہور مین ترقی کرتے کرتے اس صورت مین آگیا ہے جسکو انسان کہتے ہین بلکہ قانون قدرت کا سلسلہ انتظام ایسے مناسبت سے واقع ہوا ہے کہ اوس نے ابتدا ہی سے مخلوق کو ایسی مناسبت سے پیدا کیا ہے کہ اعلی ادنی سے موتیون کی لڑی کے مثل مناسبت و مشابہت رکھتی ہے اور اسلئے ضرور ہے کہ انسان سے نیچے ایک ایسی مخلوق ہو جو نہایت انسان کے مشابہ ہے اور اُسکے نیچے ایسی مخلوق ہو جو اوس مخلوق سے جو انسان کے نیچے ہی مشابہ ہو و علی ہذالقیاس تمام حیوانات کی پیدایش ابتدا مین مٹی کے خمیر سے معلوم ہوتی ہے اور اسلئے ابتدا مین

کوئی حیوان جنمین انسان بہی داخل ہے توالد سے پیدا نہین ہوا بلکہ ہر ایک کو تولید ہوئی ہے۔ اوسکے بعد قانونِ قدرت اسطرح پر جاری ہوا کہ اون متولد حیوانات مین سے جنمین نطفہ کا مادہ نہین تہا اونکی تولید بغیر جوڑے کے ہونی جاری رہی جیسے کہ اب حشرات الارض کی ہوتی ہے۔ اور جن حیوانات مین نطفہ کا مادہ تہا اونکا جوڑا اول تولید سے پیدا ہوا اُسکے بعد توالد سے قرآن مجید بہی اسی پر ناطق ہی جہان خدا نے فرمایا ہے۔ خلقکم من تراب ثم من نطفة۔ فانا خلقناکم من تراب ثم من نطفة۔ هوالذی خلقکم من تراب ثم من نطفة۔ ولقد خلقنا الانسان من سلالة من طين ثم جعلناه نطفة فی قرار مکين۔ بدء الخلق من طين ثم جعل نسله من سلالة من ماء مهين۔ ولقد خلقنا الانسان من صلصال من حماٍ مسنون۔ واذ قال ربك للملائكة انی خالق بشرا من صلصال من حماٍ مسنون۔ وخلق الانسان من صلصال كالفخار۔ والله خلقکم من تراب ثم من نطفة ثم جعلکم ازواجا۔

اِن تمام آیتون مین خطاب بلفظ جمع آیا ہے جسمین مذکر اور مونث دونون مخاطب ہین اور اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مرد مین سے عورت پیدا نہین ہوئی بلکہ مرد اور عورت دونون ابتدا مین مٹی سے پیدا ہوئے اور بعد خلق اونکا جوڑا ہوا جیسا کہ اس اخیر آیت مین فرمایا ہے۔ ثم جعلکم ازواجا۔ اور جب توالد نطفہ سے جاری ہوا تو نطفہ ہی سے زوجین پیدا ہوئے جیسا کہ خدا نے فرمایا ہے۔ وانه خلق الزوجين الذكر والانثى من نطفة اذا تمنى خلق الانسان من نطفة فاذا هو خصيم مبين۔ الم نر الانسان انا خلقناه من

نطفة فاذا هو خصيم - انا خلقنا الانسان من نطفة امشاج نبتليه فجعلناه سميعا بصيرا - من اے شي خلقه من نطفة خلقه فقدره - الم يك نطفة من مني يمنى ثم كان علقة فخلق فسوا - فلينظر الانسان مم خلق خلق من ماء دافق يخرج من بين الصلب والترائب - الم نخلقكم من ماء مهين فجعلناه في قرار مكين الى قدر معلوم

اِسکے بعد یہ بحث پیش آتی ہے کہ خدا تعالیٰ نے اسطرح پر صرف ایک ہی جوڑا انسان کا پیدا کیا تھا یا بہت سے جوڑے پیدا کئے تھے جنسے مختلف رنگ و روپ صورت و شکل کی قومین پیدا ہوئی ہین -

اسباب مین لوگون کی مختلف رائے ہین وہ اِس سبب سے کہ قومون کے ڈھانچے اونکی ہڈیون کے جوڑ بند مختلف طرح پر پاتے ہین اِس سبب سے خیال کرتے ہین کہ متعدد جوڑون کی نسلین ہین -

مگر جب ہم تمام دنیا کی قومون کے جذبات نفسانی یکسان پاتے ہین تو تعدد کا خیال دور ہوجاتا ہے اور اوس اختلاف کو امور خارجیہ کے تاثرات مثلاً ملک کی آب ہوا اوسکے موسم کے اختلاف آفتاب کی شعاعون کی استقامت اور انحراف اور ملکی ضروریات کے اسباب سے منسوب کرتے ہین -

قانون قدرت بھی ہمکو اسی امر کے مطابق معلوم ہوتا ہے کیونکہ ہم دیکھتے ہین کہ قانون قدرت کوئی فضول اور بے فائدہ غیر ضروری کام نہین کرتا جبکہ اُسنے تولید کے بعد یہ قانون قایم کیا تھا کہ انسان کی نسل توالد سے بڑہے تو متعدد جوڑون کی تولید کی ضرورت

نہ تھی اگر ایسا ہوتا تو قانون قدرت فضول اور غیر ضروری کام کرتا جو وہ ہرگز نہین کرتا -

یہ خیال کہ ایک جوڑا دنیا کے معمور کرنے کو کیونکر کافی ہوا ہوگا -

اس غلط خیال سے پیدا ہوتا ہے کہ دنیا صرف چھ سات ہزار برس کی بڑھیا ہے مگر جب ہم قدرت کے کامون کو دیکھتے ہین تو اوسکے امتداد کے زمانہ کا قیاس ہی نہین ہوسکتا پہاڑون کی بناوٹ سے ظاہر ہوتا ہے کہ قدرت نے اونکو کسطرح بنایا ہے مگر جب سوچتے ہین کہ کتنی مدت مین بنے ہونگے تو عقل حیران ہوتی ہے -

آتشین پہاڑون کی لاوون کی تہون کا کنارون پر کف چھوڑ جانے والے دریاونکی پپڑیون کا شمار اونکی قدامت کے اندازہ سے عاجز کردیتا ہے - زمین کی اندر کی کانین اور بالتخصیص زمین کے اندر نہایت بڑے بڑے عالیشان درختون کا دبا ہوا ہونا پھر اونکے انقلابات جنکو اب ہم پتھر کا کویلہ کہتے ہین ایک بے شمار درازی زمانہ کا ہمکو ثبوت دیتے ہین -

سبحانہ ما اعظم شانہ اذا اراد اللہ شیئا یقول لہ کن فیکون - فاراد اللہ ان یکون ھذا العالم بھذا الشان فکان وارادتہ بما اراد ھو قانون القدرۃ وطریق الفطرۃ فھذا لعالم قایم علی منوال قانونہ الی اجل ولا یعلم لعدا جلہ -

کچھ لوگ کہتے ہین کہ بعض قومین مدت دراز سے ایک ملک سے دوسرے ملک مین چلی گئی ہین اور اونکے ڈہانچون مین کچھ تفاوت نہین ہوا اول تو مطلق تفاوت کا نہونا تسلیم نہین ہوسکتا دوسرے مدت دراز کا اطلاق صرف ایک دہوکا ہے کیونکہ جسکو زمانہ دراز سے تعبیر کیا جاتا ہے وہ قانون قدرت کے زمانہ کے سامنے کچھ حقیقت ہی نہین رکھتا -

اب یہ بات غور طلب ہے کہ قرآن مجید مین جسطرح پر نطفہ سے انسان کا پیدا ہونا بیان ہوا ہے وہ قانون قدرت یعنی اوس طریقہ کے جسطرح فی الحقیقت مطابق تحقیقات علم فزیالیوجی کے پیدایش ہوتی ہے موافق ہے یا نہین -

قبل اسکے کہ ہم اسکی نسبت کچھ کہین اون آیتون کو نقل کرتے ہین جنسے یہ بحث متعلق ہے اور وہ یہ آیتین ہین

(۱) اکفرت بالذی خلقک من تراب ثم من نطفۃ ثم سواک رجلا

الکہف - ۱۸ - ۳۵

(۲) فانا خلقناکم من تراب ثم من نطفۃ ثم من علقۃ - ثم من مضغۃ مخلقۃ وغیر مخلقۃ لیبین لکم ونقر فی الارحام الی اجل مسمی ثم نخرجکم طفلا ثم لتبلغوا اشدکم و منکم من یتوفی ومنکم من یرد الی ارذل العمر -

سورۃ الحج ۲۲ - ۵

(۳) ھو الذی خلقکم من تراب ثم من نطفۃ ثم من علقۃ ثم یخرجکم طفلا ثم لتبلغوا اشدکم ثم لتکونوا شیوخا ومنکم من یتوفی من قبل -

سورۃ مومن ۴۰ - ۶۹

(۴) الم یک نطفۃ من منی یمنی ثم کان علقۃ فخلق فسوا

سورۃ قیامۃ ۷۵ - ۳۷ و ۳۸

(۵) فلینظر الانسان مم خلق خلق من ماء دافق یخرج من بین الصلب والترائب

سورۃ طارق ۸۶ - ۵ لغایت ۷

(۶) ولقد خلقنا الانسان من سلالة من طين ثم جعلناه نطفة فی قرار مکین ثم خلقنا النطفة علقة فخلقنا العلقة مضغة فخلقنا المضغة عظاما فکسونا العظام لحما

سورة المومن ۱۲ - ۲۳ لغایت ۱۴

(۷) وبدء خلق الانسان من طین ثم جعل نسله من سلالة من ماء مهین ثم سواه ونفخ فیه من روحه وجعل لکم السمع والابصار والافئدة قلیلا ما تشکرون

سورة سجدة ۳۲ - ۶ و ۷

ان آیتون سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان اپنی پیدایش مین اول نطفہ ہوتا ہے اور نطفہ مرد ہی مین پیدا ہوتا ہے کیونکہ مرد کے پانی کو نطفہ کہتے ہین جیسا کہ قاموس وغیرہ لغت کی کتابون مین لکھا ہے۔

اوسکے بعد وہ علقہ ہوتا ہے علقہ کہتے ہین جونک کو جو پانی مین رہتی ہے پس خود مرد ہی کے نطفہ مین متعدد نہایت باریک کیڑے جونک کے مشابہ پیدا ہوتے ہین جسکو یونانی مین ”سپرمی توزوا“ کہتے ہین اور حال کی ایشیائی زبان کے مترجمون نے حوینات اونکا ترجمہ کیا ہے پس یہی کیڑا جب اون قوانین قدرت کے موافق عورت کے رحم مین جاتا ہے تو بچہ بن جاتا ہے لڑکا یا لڑکی جس قسم کا وہ کیڑا ہو کما قال اللہ عزوجل خلق الانسان من علق۔ اور یہ بالکلیہ علم فزیالوجی کے مطابق ہے۔

یہان تک نوبت پہونچنے کے بعد خدا نے فرمایا فخلقنا النطفة مضغة فخلقنا المضغة عظاما فکسونا العظام لحما۔

اِس آیت مین اور اسکی مثل جو آیتین ہین اور اونمین جو حرف (فے) ہے اوس سے ترتیب مراد نہین ہے بلکہ جو حال اون حیوانات پر بعد کو گذرتا ہے اُسکا مجموعی بیان ہے کہ وہ مضغہ کی صورت مین ہو جاتا ہے اوسمین ہڈیان پیدا ہو جاتی ہین ہڈیون پر گوشت چڑہ جاتا ہے جن لوگون نے سمجھا ہے کہ حرف فے سے ترتیب مراد ہے اونہون نے غلطی کی ہے کیونکہ بموجب مذہب فراء کے (فے مطلق ترتیب کے لئے نہین ہے اور قطع نظر اوسکے (فے) کا زاید ہونا سب مانتے ہین

پس اِن آیتون مین (فی) زاید ہے یا حسب مذہب فراء (فی) سے ترتیب مراد نہین ہے -

اب اوس آیت پر بحث رہجاتی ہے جہان خدا نے فرمایا ہے - فلینظر الانسان مم خلق خلق من ماء دافق یخرج من بین الصلب والترائب - اسپر جو بحث ہے وہ صرف اسقدر ہے کہ ماء دافق سے اگر نطفہ یا منی سے مراد لی جاوے تو اوسکا اخراج بین الصلب والترائب یعنی پیٹھ اور سینہ کے درمیان مین سے نہین ہوتا بلکہ وہ بنتا ہے انثیین مین اور وہی اوسکا منبع ہے اور وہین سے اوسکا خروج ہوتا ہے اور اسی سبب سے اکثر لوگون کا خیال ہے کہ یہ آیت زمانہ حال کی تشریح محققہ بدن انسانی کے مطابق نہین ہے -

مگر یہ خیال کہ یہ آیت قانون قدرت کے مطابق نہین ہے غلط ہے منشاء اِس غلطی کا دو امر ہین - ایک یہ کہ اون لوگون نے اس بات پر خیال نہین کیا کہ تمام آیتون مین خدا تعالی نے انسان کے پیدا ہونے مین لفظ نطفہ یا منی کا استعمال کیا ہے اِس آیت مین ماء دافق سے اور ایک اور آیت مین ماء مہین سے کیون تعبیر کیا ہے - دوسرے یہ کہ ہرگاہ بجاے نطفہ و منی کے ماء دافق یا ماء مہین استعمال کیا ہے تو خروج سے خروج قریب مراد ہے جو نطفہ یا منی کے

خروج مین ہوتی ہے یا کوئی اور خروج جو اوس سے بعید تر ہو - کیونکہ ما، مادۂ توالد کی وہ حالت ہے جو نطفہ یا منی بننے سے پہلے ہوتی ہے اور اس سے پایا جاتا ہے کہ لفظ خروج سے اوس مادہ کا خروج بعید مراد ہی نہ خروج قریب یعنی لفظ یخرج سے وہ خروج مراد نہین ہے جو انثیین سے ہوتا ہے بلکہ اوسکی ابتدائی مخرج سے جبکہ اوسپر ما، کا اطلاق ہوتا ہے خروج مراد ہی اور کچھ شبہہ نہین کہ مخرج اوس ما، کا ما بین الصلب والترائب ہے -

اِسکے ثبوت کے لئے ہمکو علم فزیالجی پر اور علم تشریح بدن انسانی پر جو اس زمانہ مین محققہ ہے غور کرنا چاہئیے - علم تشریح سے ثابت ہی کہ دل جو ایک صنوبری شکل پر ہی اُسکے چار حصے ہین دو دائین طرف ایک اوپر ایک نیچے اور دو بائین طرف ایک اوپر اور ایک نیچے ہم اِس آرٹکل مین دائین طرف کے حصون کو طبقہ یمین اعلیٰ و طبقہ یمین اسفل سے اور بائین طرف کے حصّون کو طبقہ یسار اعلی اور طبقہ یسار اسفل سے تعبیر کرینگے -

اب فزیالجی پر غور کرنا چاہیئے - غذا جب چبنے کے بعد لعاب دہن سے ملکر معدہ مین جاتی ہے تو معدہ سے ایک لعاب نکلتا ہے جو غذا کو گلاتا ہے اور اُسیکے ساتھ معدہ مین ایک حرکت پیدا ہوتی ہے اور اوس حرکت سے وہ لعاب غذا مین حل ملاکر تمام غذا کو مثل ایک لبدڑہ کے مہیری کی مانند بنا دیتا ہے - اِسی کا نام کیموس ہے جسکا نام اگلے زمانہ مین خود یونانیون نے یا مترجمون کی غلطی سے کیلوس کہا گیا ہے -

مہیری یا لبدڑے کی صورت مین جتنی غذا بنتی جاتی ہے اوتنی ہی انتڑیون مین اُترتی جاتی ہے اور اترنے کے ساتھ ہی پتّے اور لبلبے سے ایک قسم کا لعاب اوسمین شامل ہوتا جاتا ہی

اور انتڑیون مین بھی ایک قسم کا لعاب ہے وہ بھی ملتا جاتا ہے۔

انتڑیون کے اندر سے تو وہ مہیری یا لبدڑا شدہ غذا خارج ہونے کو نیچے اوترتی جاتی ہے مگر انتڑیون کے اوپر کی طرف نہایت باریک باریک رگین ہین وہ اونمین سے اوس رقیق مادہ کو جو گویا ان تمام ترکیبون سے مثل جوہر کے پیدا ہوا ہے اور جو آخر کار خون بن جاویگا چوس لیتی ہین۔ یہ رقیق مادہ سفید مثل دودہ کے ہوتا ہے اور اسکا صحیح نام کیلوس ہے جسکو اگلے زمانہ مین خود یونانیون نے یا غلطی سے مترجمون نے کیموس کہا تھا۔

یہی رقیق مادہ جسکا صحیح نام ہم نے کیلوس بتایا ہے ایک جگہہ جمع ہوتا جاتا ہے اور وہ سفید ہوتا ہے اسی مادہ پر خدا نے ماء مہین اور ماء دافق کا اطلاق کیا ہے بعد اسکے یہی مادہ ایک رستہ سے جو ریڑہ کی ہڈیون کے قریب ہے شریان اعظم کے نیچے سے گذرتا ہوا گردن اور ہنسلی کے نیچے جو رگین ہین جنکو ورید کہتے ہین مل جاتا ہے اور اون وریدی رگون کے خون مین ملکر دل کے طبقہ یمین اعلی مین پہونچتا ہے اور وہان سے طبقہ یمین اسفل مین اوترتا ہے وہان سے صاف ہونے کو پھیپڑون مین چلا جاتا ہے۔ وہان صاف ہو کر پہر دل کے طبقہ یسار اعلی مین آتا ہے اور پہر طبقہ یسار اسفل مین اوترتا ہے اور وہان سے شریانون کے ذریعہ سے تمام جسم مین پہونچتا ہے اور ہر ایک حصہ اُسکا جس جس عضو کے مخصوص ہے وہان پہونچتا ہی اور جو حصہ منی ہونے کو ہی وہ انثیین مین چلا جاتا ہے پس اُس لعاب کو جو وریدی رگو نین ملتا ہے اور ابھی منی نہین ہوا بلکہ صرف ”ماء“ ہی قرآن مجید مین ماء دافق سے تعبیر کیا ہی دافق کا لفظ اسلئے بولا ہے کہ اُس ”ماء“ کو اور قسمون سے امتیاز ہو جاوے اور کچھ شک نہین کہ اُس ماء دافق کا اصلی مخرج ما بین الصلب والترائب ہے۔

پس جن علمانے ماء دافق سے خاص منی طیار شدہ مراد لی ہے یہ اونکی غلطی ہے اور اُنہون نے لفظ "ماء" پر جو بعوض لفظ منی یا نطفہ کے بولا گیا ہے التفات نہین کیا -

علاوہ اسکے عوام کا یہ خیال تہا کہ خون سے جو پشت کی رگون مین پہیلتا ہے اوس سے منی یا نطفہ پیدا ہوتا ہے اور اسی سبب سے اونکو خیال تہا کہ نطفہ پشت سے آتا ہے تشریح مذکورہ بالا سے کسیقدر اس خیال کی اصلیت پائی جاتی ہے پس اس خیال پر اگر ہم نطفہ کا خارج ہونا ہی مجازاً من بین الصلب و الترائب کہین تو کچھ تعجب اور خلاف قانون قدرت نہین ہے اسی خیال پر سعدی نے لکھا ہے -

| | |
|---|---|
| ز صلب آورد نطفہ در شکم | ز ابر افگند قطرہ سوے یم |
| ازین قطرہ لولوے لالا کند | وزان صورت سرو بالا کند |

عرب جاہلیت کا بھی یہی خیال تہا چنانچہ سموال ابن عادیا شاعر زمانہ جاہلیت کا یہ شعر ہے

| | |
|---|---|
| علونا الی خیر الظہور وحطنا | لوقت الی خیر البطون نزول |

# تبالخیر



